۱) پہلے درجہ میں انبیائے کرام علیہم السلام کی سیاست ہے جو وہ اپنے پیغاموں سے خلق کی رہبری فرماتے ہیں۔

۲) دوسرا درجہ خلفاء اور سلاطین کو حاصل ہے، ان کے احکام عوام وخواص پر نظم وانتظام کے لئے جاری ہوتے ہیں؛ لیکن ان کی حکومت ظاہر پر ہوتی ہے، باطن پر نہیں۔

۳) تیسرے علمائے کرام ہیں، یہ انبیاء کرام کے وارث ہیں ان کی حکومت لوگوں کے دلوں پر ہوتی ہے اور یہ باطن کی اصلاح کرتے ہیں۔

۴) چوتھے واعظ ہیں جو صرف عوام کی اصلاح کرتے ہیں۔

پس ان پیشوں میں سب سے بڑھ کر پیشہ نبوت کے بعد علم کا فائدہ پہنچانا اور لوگوں کو تہذیب اور اخلاق سکھانا ہے اور یہی فن تعلیم کا حقیقی مقصود ہے‘‘(۱)

اس کے ساتھ اسلامی نقطۂ نظر سے علم دین کے حاصل کرنے والوں کے لئے یہ بھی جائز نہ تھا کہ وہ اس علم کی فضیلت پر ناز کرکے دوسرے غیر شرعی علوم کو حقارت سے دیکھیں؛ کیونکہ دنیاوی زندگی میں ان علوم کی ضرورتیں مسلم تھیں، امام غزالی رحمہ اللہ نے اس مبحث میں اس لحاظ سے بھی گفتگو کی ہے اور نتیجہ کے طور پر دکھایا ہے کہ علم دین حاصل کرنے والوں کی مثال ان مجاہدین سے دیجاسکتی ہے جو جہاد کے میدان میں اپنا سر ہتھیلی پر لئے دین کی حمایت میں لڑ رہے ہیں اور دوسرے علوم کے حاصل کرنے والوں کی مثال فوج کے اس دستہ سے دی جائے گی جو سرحدی قلعوں پر سرحد کی حفاظت کیلئے متعین ہوتا ہے‘‘۔(۲)

**یہ کیا جاسکتا ہے کہ علمِ نافع میں بھی وہ علم مقدم ہے جو مقصدِ زندگی ہے جس سے آدمی اپنے عقائد، عبادات، معاملات، معاشرت اور اخلاقیات کو درست کرتا ہے یہ فرضِ**

(۱) احیاء علوم الدین: الباب الثانی فی العلم: ۱/۱۴، دارالمعرفۃ، بیروت

(۲) احیاء علوم الدین: الباب الثانی فی العلم: ۱/۱۴، دار المعرفۃ، بیروت



**عین ہے، اور جو علم ضرورتِ زندگی ہے (جیسے ڈاکٹر، انجینئر) اس کا درجہ بعد کا ہے اور وہ فرضِ کفایہ ہے، ضرورتِ زندگی والا علم بھی ایمانی مزاج کے ساتھ ساتھ ہی انسانیت کے حق میں نفع بخش ہوسکتا ہے، کتنے انجینئروں کو اپنے والدین کی خدمت تو کجا ان کے جنازہ کو کاندھا دینا بھی نصیب نہیں ہے، اور کتنے ڈاکٹر مردہ جنازوں کو زندہ بتلا کر روپے بٹورتے ہیں، کتنے جج ظالم زانی کے حامی بن چکے ہیں**، کتنوں نے سائنس کو پڑھ کر بجائے قدرتِ خداوندی کے معترف ہونے کے ملحد اور بد دین ہوگئے۔

ہر وہ علم جس سے دین یا دنیا میں انسانیت کو فائدہ پہونچ سکتا ہو اسلام اس کی حوصلہ افزائی کرتا ہے، اسلام علم وحکمت کو گمشدہ خزانہ قرار دیتا ہے، آپ نے عبرانی اور سریانی زبانوں کے سیکھنے کی تعلیم دی۔

عباسی خلیفہ مامون رشید نے ۱۲۵ھ میں ’’**بیت الحکمت**‘‘ قائم کیا، یہ ایک علمی انجمن تھی، جس میں ایک رسد خانہ اور پبلک لائبریری تھی، اس کام کے لئے مامون نے دو لاکھ درہم خرچ کئے جو اس زمانے کے اعتبار سے سات ملین سے زیادہ ہوتے ہیں اور مترجمین کا ایک ایسا گروہ ملازم رکھا جو مختلف زبانوں اور علوم میں مہارت رکھتے تھے۔

مامون نے ’’ابن طریق‘‘ اور ’’حجاج بن مطرح‘‘ جیسے لوگوں کو جو مختلف زبانوں کے ماہر تھے، دوسرے ممالک میں اس لئے بھیجا کہ وہاں سے ہر فن کی علمی کتابیں مثلاً طب، فلسفہ، ریاضی کی تصانیف جو ہندی، کلدانی، عبرانی، یونانی زبانوں میں لکھی گئی ہوں، خرید خرید کر بغداد روانہ کردیں، مورخین نے لکھا ہے ان کتابوں کو سو (۱۰۰) اونٹوں پر لادا گیا۔(۱)

مسلمانوں کے ہر نفع بخش علوم کے تئیں حصول کا جذبہ اس سے سمجھ میں آتا ہے؛ چنانچہ یورپی مؤرخ لکھتا ہے:

’’جس زمانہ میں کتاب ولائبریری یورپ والوں کے لئے کوئی اہمیت

(۱) دائرۃ المعارف بحوالہ دینی وعصری تعلیم۔ مولانا سید احمد ومیض ندوی مدظلہ

نہیں رکھتی تھی اور تمام کلیساؤں میں راہبوں کے پاس سو سے زیادہ کتابیں نہ تھیں، اور وہ بھی مذہبی تھیں، اس وقت بھی اسلامی ممالک میں کافی سے زیادہ کتابیں اور لائبریریاں تھیں، خود بغداد کی لائبریری بیت الحکمت میں چار ملین اور قاہرہ کی لائبریری میں ایک ملین اور طرابلس کی لائبریری میں تین ملین کتابیں تھیں، اور تنہا اسپین میں سالانہ ستر، اسی ہزار کتابیں اکھٹا کی جاتی تھیں''(۱)

بہر حال روزِ اول سے ہی اسلام نے ضروریاتِ زندگی سے متعلق علوم وفنون کو سیکھنے کی ترغیب دی تھی، خود حضراتِ انبیاء علیہم السلام حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت نبیٔ کریم ﷺ تک ضروریاتِ زندگی سے متعلق فنون کو انبیاء علیہم السلام نے بذاتِ خود برتا ہے، یا اس کی ترغیب دی ہے، پھر یہ سلسلہ اسلام کی تاریخ میں عہدِ اخیر تک رہا ہے۔

حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی صاحب رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ:

''دشمن کے مقابلے کے لئے قوتِ حرب (جنگی طاقت) کو اس حد تک بڑھانا چاہئے کہ دشمن پر ہیبت طاری ہوجائے، ہمارے پہلے خلفاء وسلاطین اس حکم پر پوری طرح عامل تھے، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے خلافتِ عثمانیہ میں پانچ سو بحری جہازوں کا جنگی بیڑہ تیار کیا تھا، دشمن کی جنگی قوت کی مدافعت کا پورا سامان تیار کرتے تھے، دوسروں کے دستِ نگر نہ تھے، جیسے آج کل ہم دوسروں کے محتاج ہیں، سب مسلمانوں کو مل کر اسلحہ سازی کے کارخانے قائم کرنے چاہیئے، اور نئی نئی ایجادیں بھی کرنی چاہئے، یہ سب ''أَعِدُّوا لَهُمْ مَا اسْتَطَعْتُمْ مِنْ قُوَّةٍ'' میں داخل ہیں''(۱)

حضرت مولانا مفتی شفیع صاحب عثمانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''صبر وتقویٰ اور اﷲ تعالیٰ پر ایمان وتوکل تو مسلمانوں کی اصل

(۱) تاریخ تمدنِ اسلام وعرب: ۳/ ۳۲۹ بحوالہ دینی وعصری تعلیم: از مولانا سید احمد ومیض ندوی مدظلہ



اور ناقابلِ تسخیر طاقت ہے، اس کے ساتھ یہ بھی ضروری ہے کہ ہر زمانے اور ہر مقام کے مناسب اسلحہ اور سامانِ جنگ بھی جمع کیا جائے، رسول اللہ ﷺ نے ہمیشہ جنگی مشقوں کا اہتمام فرمایا، اس زمانے میں جنگ کے جو ہتھیار تھے ان کو جمع کرنے کی ہدایتیں فرمائیں، امامِ حدیث وتفسیر ابن کثیر نے اپنی تاریخی کتاب ''البداية والنهاية'' میں غزوۂ حنین کے تحت نقل کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے دو صحابہ حضرت عروہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور غیلان بن اسلم رضی اللہ عنہ اس جہاد میں اسلئے شرکت نہیں کرسکے کہ وہ بعض جنگی اسلحہ اور سامانوں کی صنعت سیکھنے کے لئے دمشق کے مشہور صنعتی شہر میں اس لئے گئے تھے کہ وہاں دبابہ اور صنبور کی وہ جنگی گاڑیاں بنائی جاتی تھیں جن سے اس وقت ٹینکوں جیسا کام لیا جاتا تھا، اسی طرح منجنیق کی صنعت بھی وہاں موجود تھی۔

اس واقعہ سے یہ بھی ثابت ہوا کہ مسلمانوں کے لئے ضروری ہے کہ اپنے ملک کو جنگی اسلحہ اور سامان کے لئے خود کفیل بنائیں، دوسروں کے محتاج نہ رہیں ورنہ یہ بھی ممکن تھا کہ یہ جنگی گاڑیاں اور منجنیق وہاں سے خرید کر درآمد کرلی جاتیں، ہمارا فرض ہے کہ ہم اس پر غور کریں......ہم جیسے لوگوں کو اس کی ضرورت کس قدر زیادہ ہے، موجودہ زمانے میں جنگ کے لئے جس طرح اسلحہ اور آلات اور سامان کی ضرورت ہے، ان میں سے کسی سے پیچھے نہ رہیں اور اس کوشش میں لگ جائیں تو قریب سے قریب مدت میں ان چیزوں کے لئے اپنے ملک کو خود کفیل بنا سکیں''(۲)

حضرت مولانا تقی عثمانی مدظلہ نت نئی ایجادات اور یورپی صنعتی انقلابات اور اس کے زندگی پر اثر کے بارے میں لکھتے ہیں:

(۱) ماہنامہ البلاغ: جمادی الاولی: ۱۳۸۷ھ

(۲) جہاد: ۵۳-۵۶، مطبوعہ کراچی

’’اس سلسلے میں ہمیں عرض کرنا یہ ہے کہ یورپ کے صنعتی انقلاب کے نتیجے میں زندگی کے ہر شعبہ میں جو تبدیلیاں رونما ہوئی ہیں وہ دو قسم کی ہیں: کچھ تو تبدیلیاں وہ ہیں جو موجودہ ترقی کے لئے ناگزیر اور ضروری تھیں اور ان کے بغیر سائنس اور ٹکنالوجی کا موجودہ معیار تک پہنچنا ممکن نہ تھا، انہی کی بدولت دنیا میں نئی نئی ایجادات سے آشنائی، بڑے بڑے کارخانے بنے، پل تعمیر ہوئے، بند باندھے گئے، اور انسانی معلومات میں مفید اضافے ہوئے، صنعتی انقلاب کا پہلو بلا شبہ قابلِ تعریف ہے، عالم اسلام کے لئے اس میدان میں آگے بڑھنا ضروری ہے، اور اسلام نہ صرف یہ کہ اس راہ میں کوئی رکاوٹ عائد نہیں کرتا؛ بلکہ ’’**اعداد قوت**‘‘ کو پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔

لیکن اس کے ساتھ ہی کچھ تبدیلیاں وہ ہیں جو صنعتی اور مادی ترقیات کے لئے ہرگز ضروری نہیں تھیں، مغرب نے انہیں خواہ مخواہ صنعتی انقلاب کے سر منڈھ دیا تھا، چنانچہ آج وہ بھی اپنی اس خامکاری پر نوحہ پڑھ رہا ہے، فحاشی وعریانی، مخلوط اجتماعات، رقص وموسیقی، سود اور ضبطِ ولادت وغیرہ‘‘(۱)

اس سلسلے میں شاہ محدث ولی اللہ الدہلوی رحمہ اللہ نے ’’**حجۃ اللہ البالغۃ**‘‘ میں منصف تراتیب الاداریۃ نے اور علامہ تلمسانی رحمہ اللہ نے ’’**التراتیب الاداریۃ والدلالات السمعیۃ**‘‘ میں بسط وتفصیل کے ساتھ بتلایا ہے کہ اسلام شعبہ معاشیات وانتظامیات میں کیا رہبری کرتا ہے، قانون بین المالک یعنی انٹرنیشنل لا میں ڈاکٹر حمید اللہ حیدرآبادی کی تحریریں اردو، عربی، فرانسیسی زبان میں بے مثال ہیں، حربیات وعسکریات پر مختلف مسلمان جنرلوں نے اردو اور عربی زبان میں بہت خوب لکھا ہے، کاش ہم لوگ متقدمین علماء کی ان ساری خوبیوں سے فائدہ اٹھاتے اور نسلِ نو کو عصری لب ولہجہ

(۱) اسلام اور جدت پسندی: ۲۳، کتب خانہ حسینیہ دیوبند



میں پیش کر پاتے، اس طرح انسانیت کے نہایت پیچیدہ مسائل کا حل بھی ہو جاتا اور ہمارے نوجوانوں میں خود اعتمادی وداعیانہ کردار بھی بلند ہو جاتا۔

صوبہ آندھرا پردیش کے امیر تبلیغی جماعت محترم الحاج نعیم اللہ خان صاحب بہت اہتمام سے مولانا یوسف صاحب رحمہ اللہ کا ایک ملفوظ نقل فرماتے ہیں:

’’عصری طلبہ میں تبلیغی کام گویا یورپ کا اسلام ہے، یعنی ان تمام طلبہ کو اگر تقوی والی زندگی کے ساتھ اپنے ہنر کا ماہر بنا دیا جائے اور دعوت کی صفات سے آراستہ کر لیا جائے تو جس صوبہ وحکومت میں وہ جائیں گے اسلام کا صحیح نمائندہ بنیں گے، جس ملک اور یونیورسٹی میں جائیں گے اپنے ایمان کا سودا نہیں کریں گے، ان کی بے داغ جوانی اور پاک دامنی، معاملات کی صفائی اور حسن معاشرت یورپ کی پیاسی قوم کے لئے دعوت کا ذریعہ بن جائے گا‘‘۔

## مختلف زبانوں کے سیکھنے کی اہمیت وفضیلت

آج پوری امت کو بالخصوص عصری مدارس کے طلباء کو یہ بات پوری قوت سے سمجھانے کی ضرورت ہے کہ دین کی ضروری باتیں جاننے کے ساتھ دوسری زبانوں میں مہارت حاصل کرنا اس کی دعوت دینے کے لئے بھی ضروری ہے اور تجارت وملازمت کرنے کے لئے اور بھی تحقیق شدہ بات ہے کہ بحیثیت زبان اسلام کسی زبان کی مخالفت نہیں کرتا، لیکن اگر کوئی قرآن وحدیث اور اس کی زبان کو بالکل چھوڑ دیتا ہے یا ہلکا سمجھتا ہے اور دوسری زبانوں میں بولنے کو باعث فخر سمجھتا ہے یا اغیار کی زبان سیکھنے کے ساتھ ان کے مزاج وطبیعت کو بھی قبول کر لیتا ہے، ان کی تہذیب وتمدن میں ڈوب جاتا ہے تو اسلام اس کی ہرگز اجازت نہیں دیتا، آج مصیبت یہ ہے کہ ہمارے طلبہ انگریزی زبان جاننے سے پہلے انگریز بن جاتے ہیں، یا انگریزی زبان کم سیکھتے ہیں اور انگریزی تہذیب زیادہ جذب کر لیتے ہیں، اس لئے ذیل کی روایتوں میں ان سارے پہلوؤں پر غور کر لیا جائے۔

یہی وجہ ہے کہ ایران کے فتح ہونے سے پہلے فارسی زبان جو ایرانی روایات وتہذیب ومعاشرت کی ترجمان تھی، اسلامی روایات اور تمدن سے بالکل متضاد تھی، اس لئے اسلام نے فارسی کی عمومی تعلیم کی اجازت نہیں دی، کیونکہ اس صورت میں فارسی زبان کے راستہ سے ایرانی روایات وطرز معاشرت کے اسلامی معاشرے میں راہ پانے کا اندیشہ تھا، جس کی وجہ سے عرب قوم فارسی سے مانوس ہونے کی بناء پر کچھ تو اپنی عربی تہذیب کی نمائندگی کرتی اور فارسی زبان کے راستہ سے اس کے روایات کو بھی اپنے اندر سموتی، کچھ ادھر کچھ ادھر کے ہوجاتے، اس کو حضور ﷺ نے نفاق سے تعبیر فرمایا: "مَنْ يُّحْسِنُ أَنْ يَّتَكَلَّمَ بِالْعَرَبِيَّةِ فَلَا يَتَكَلَّمُ بِالْعَجَمِيَّةِ فَإِنَّهَا يُوْرِثُ النِّفَاقَ" (۱) جو عربی اچھی طرح بول سکتا ہے وہ (عجمی) نہ بولے؛ کیونکہ وہ نفاق پیدا کرتی ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کو یہ ہدایت فرمائی تھی "إِيَّاكُمْ وَرَطَانَةَ الْأَعَاجِمِ" عجمیوں کی سی بک بک سے بچو، اور فرمایا کہ وہ دھوکہ ہے۔ (۲)

اسی طرح حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک قوم کو عجمی یعنی فارسی میں قبل از فتح ایران گفتگو کرتے ہوئے دیکھا تو فرمایا: "مَا بَالُ الْمَجُوْسِيَّةِ بَعْدَ الْحَنَفِيَّةِ؟" (۳) یہ حنفیت کے بعد مجوسیت کیسی؟

یہاں حضور ﷺ نے اس وقت کی فارسیت کو نفاق اور فاروقِ اعظم نے دھوکہ بتلا کر یہ اصول بتایا کہ جب تک کسی قوم کی زبان پر اپنا اور اپنے مزاج وذوق کا رنگ چڑھ نہ جائے، اور ہمارے مخصوص اعتقادات واخلاقیات اس کا غالب عنصر نہ بن جائے اس کی عام تعلیم یا اسے عام طور پر قبول کرنا دھوکہ، نفاق اور دورخی پن پیدا کرتا ہے، جس سے انسان نہ پوری طرح اپنا ہی رہتا ہے، نہ غیر ہی کا ہوتا ہے۔

اگر کسی زبان کو اس پر مکمل غلبہ حاصل کرنے اور بالکل فتح کرنے سے پہلے کسی

(۱) اقتضاء الصراط المستقیم: فصل فی الاعیاد: ۱۱/۴۹
(۲) اقتضاء الصراط المستقیم: ۱۱/۶، دارعالم الکتب، بیروت
(۳) اقتضاء الصراط المستقیم: فصل فی الاعیاد: ۱۱/۴۸



اسلامی ضرورت سے مثلاً دعوت وتبلیغ یا غیر ممالک سے سیاسی وغیر سیاسی تعلقات کو قائم کرنے کیلئے سیکھا جائے تو اس میں کوئی حرج نہیں، کیونکہ ایک تو ہے کسی غیر زبان میں کلام کرنا، یا خصوصی طور یا مخصوص افراد کو اس کی تعلیم دینا ہے، اور دوسرے اسے بطورِ شعار قبول کرنا، پہلی صورت تو جائز ہے، دوسری صورت میں بطورِ شعار کے اس زبان کو اسی وقت استعمال کیا جاسکتا ہے جبکہ وہ زبان بالکل مفتوح ہوکر اس کی روایات کی فارسی زبان کی طرح اسلامی حامل ہوجائے، محض دینی یا سیاسی ضروریات کیلئے غیر عربی زبان کو سیکھنے کی اجازت ان روایات سے معلوم ہوتی ہے۔

جنابِ رسول اللہ ﷺ نے بعض اقوام سے عبرانی زبان میں مراسلت کرنے کیلئے یہود کو ترجمان بنایا، لیکن جب لکھنے پڑھنے میں ان سے خیانت ثابت ہوئی تو آپ ﷺ نے مخصوص صحابہ رضی اللہ عنہم کو عبرانی زبان سیکھنے پر مامور فرمایا اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے سترہ دن میں عبرانی زبان سیکھ کر اس بارے میں حضور ﷺ کو یہود سے مستغنی کردیا۔

ایک مرتبہ حضور ﷺ نے حبشی زبان کے بعض کلمات کا تکلم فرما کر خصوصاً مخصوص حالات میں غیر زبانوں کے خصوصی تکلم کی اجازت دی، حضرت ام خالد بنت ابن سعید ابن العاص حبشہ میں پیدا ہوئی تھیں، جبکہ ان کے والد نے حبشہ کی طرف ہجرت کی تھی، حضور ﷺ نے ان کو قمیص مبارک پہنایا اور فرمایا: "يَا أُمَّ خَالِدٍ! هَذَا سَنَا" (۱) اے ام خالد! یہ بہت خوشنما ہے (سنا حبشی زبان میں خوبصورت کو کہتے ہیں)۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: (جب کہ ایک فارسی کے پیٹ میں درد ہوا) "اشکم بدرد" (۲) کیا پیٹ میں درد ہے۔

### لفظِ "علم" کا حقیقی مصداق

قرآن وحدیث میں واردلفظِ علم کا حقیقی مصداق کیا ہے؟ کیا اس کا اطلاق عصری

(۱) اقتضاء الصراط المستقیم: فصل فی الأعیاد: ۱۱/۵۱
(۲) اقتضاء الصراط المستقیم: باب الاعیاد: ۱۱/۵۲

علوم پر بھی ہوسکتا ہے۔اختراعات کے اس دور میں جو فتنوں کے عروج کا دور ہے، جہاں بہت سارے الفاظ واصطلاحات کو اس کے اصل مفہوم سے ہٹا کر غیر اصل کی طرف مائل کرنے کی کوشش کی گئی ہے، انہیں میں سے ایک علم بھی ہے، ’’روشن خیال‘‘ مسلمانوں کے ساتھ ساتھ ہمارا اچھا خاصا، سنجیدہ دین دار طبقہ بھی بے جا وسعت ظرفی کا مظاہر کرتے ہوئے معنیٔ علم میں وسعت کے درپے ہے، ان کا کہنا ہے کہ: علم ایک اکائی ہے، اس کی تقسیم ممکن نہیں ؛ لہٰذا علم دین اور علم دنیا کی یہ تقسیم غلط ہے، تمام علوم ایک ہی ہیں، قرآن وحدیث نے جس علم کی فضیلت بیان کی ہے وہ ان تمام کو شامل ہے، جب کہ علمائے ربّانیین اور راسخین فی العلم کی اکثریت بلکہ جمہور علماء اس کے قائل ہیں کہ: علم کی تقسیم مسلم ہی نہیں، علم تو صرف ایک ہے اور وہ علم دین ہے، کیوں کہ وہ آخرت کی فکر پیدا کرتا ہے ؛ لہٰذا قرآن وحدیث میں جو فضیلت وارد ہے وہ صرف اسی کی ہے، کسی اور کی نہیں اور دنیوی علوم علم کے زمرے میں داخل ہی نہیں، وہ تو فن، ہنر اور کاریگری ہے، وہ علم کہے جانے کے قابل ہی نہیں، اگر علم کو لغتاً معلومات کے معنی میں لیا جائے تب بھی تو تقسیم کے سوا چارہ کار نہیں، آخرت کی فکر پیدا کرنے والا علم دین اور دنیا اور معاش کا مسئلہ حل کرنے والا علم دنیا، اسی کو ’’علم معاش وعلم معاد‘‘ بھی کہتے ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث مولانا سلیم اللہ خان صاحب پاکستانی تلمیذ رشید حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ کشف الباری میں تحریر فرماتے ہیں:

’’یہاں علم سے مراد علمِ دین ہے، جس کی تعلیم کے لئے حضرت جبرائیل علیہ السلام آئے، اور اس علم دین کی طلب ہر مسلمان مرد وعورت پر فرض ہے‘‘ (بحوالہ فتح الباری) تفصیل یہ ہے کہ ایسے تمام امور جن کی ادائیگی کو انسان پر فرض قرار دیا گیا ہے، ان کا علم حاصل کرنا بھی فرض ہے، لیکن امور واجبہ کا علم حاصل کرنا واجب ہے، اور علومِ مسنونہ ومندوبہ کا علم حاصل کرنا مسنون اور مستحب ہے، اور قرآن وحدیث کے جملہ علوم کی تحصیل اور ان میں کمال حاصل کرنا فرضِ کفایہ ہے، فرضِ عین نہیں ہے‘‘



آج کل اسکولوں اور کالجوں میں جو دنیوی فنون سکھائے جاتے ہیں وہ مطلوبِ علم نہیں، یعنی اسکو فرض عین نہیں کہا جائے گا، بعض ان میں فرضِ کفایہ کے درجے میں آتے ہیں، اگر وہ مخلوقِ خدا کے فائدے کے لئے درکار ہوں اور خلافِ شرع امور پر مشتمل نہ ہوں، یا ان کو صرف جواز کا درجہ دیا جائے گا؛ لیکن جو ایسے امور پر مشتمل ہو، جس کی شریعت میں کوئی گنجائش ہی نہیں، تو ان کا حاصل کرنا ناجائز ہوگا‘‘ (۱)

## علم کے حقیقی مصداق کے متعلق متقدمین کے کچھ اقوال

ابوداؤد اور ابن ماجہ شریف میں حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ: رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: دین کے ضروری علم تین ہیں، (۱) قرآن کا علم، (۲) احادیثِ شریفہ کا علم (۳) اور ان احکام کا علم جو اجماع اور قیاس کے ذریعہ قرآن وحدیث سے مستنبط کئے جائیں، اس کے علاوہ سب علوم زائد علوم ہیں، خواہ وہ کسی بھی طرح کا علم ہو۔

اس حدیث شریف میں شارع علیہ السلام کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ علومِ شرعیہ انہی تین علوم میں منحصر ہیں، تا کہ امت ان تین علوم کے علاوہ کی طرف سے توجہ ہٹا کر ضروری علوم کی طرف توجہ مبذول کر سکے، اور یہ اسی وقت ہوسکتا ہے جب کہ باقی علوم کو زائد علوم کہا جائے۔(۲)

حضرت امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں :

’’اِنَّ الْعِلْمَ عِلْمَانِ ، عِلْمُ الدِّیْنِ وَعِلْمُ الدُّنْیَا. فَالْعِلْمُ الَّذِیْ لِلدِّیْنِ فَھُوَ الفِقْہُ، وَالْعِلْمُ الَّذِیْ لِلدُّنْیَا فَھُوَ الطِّبُّ، وَمَا سِوَی ذٰلِكَ مِنَ الشِّعْرِ وَنَحْوِہٖ فَھُوَ سَفْہٌ أَوْ عَبَثٌ‘‘ (۳)

---

(۱) کشف الباری پاکستان: ۳/ ۴۴

(۲) مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوۃ المصابیح: ۱/ ۴۵۶

(۳) تاریخ دمشق: محمد بن إدریس بن العباس: ۵۱، ۴۱۰، دار الفکر۔ بیروت

’’علم دو طرح کے ہیں، علم دین اور علم دنیا، علم دین فقہ ہے، اور علم دنیا طب اور ڈاکٹری ہے، اس کے علاوہ علوم میں مشغول ہونا بے وقوفی یا بے کار ہے‘‘

حضرت حسن بن ربیع رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

’’میں نے حضرت عبد اللہ بن مبارک رحمہ اللہ سے پوچھا کہ ارشادِ نبوی: ’’طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ‘‘ کا مطلب کیا ہے؟ تو حضرت عبد اللہ بن مبارک رحمہ اللہ نے فرمایا کہ: اس سے وہ دنیوی علوم مراد نہیں جو تم حاصل کرتے ہو، بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جب کوئی شخص کسی دینی معاملہ میں مبتلا ہو تو اس کے بارے میں پہلے جانکار لوگوں سے علم حاصل کرے ’’يَسْأَلُ عَنْهُ حَتّٰى يَعْلَمَهُ‘‘(۱)

حضرت امام غزالی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

’’اَلْعِلْمُ عِلْمَانِ: النَّافِعُ هُوَ مَا يَتَعَلَّقُ بِالْاٰخِرَةِ وَعِلْمُ أَحْوَالِ الْقَلْبِ وَاَخْلَاقِهِ الْمَذْمُوْمَةِ وَالْمَحْمُوْدَةِ وَهُوَ مَرْضِيٌّ عِنْدَ اللهِ‘‘(۲)

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے اپنے کسی شاگرد کو وصیت فرماتے ہوئے تحریر فرمایا:

’’اجماع الخير أن يستعين بالله سبحانه فى تلقى العلم الموروث عن النبى ﷺ فانّه هو الذى يستحق أن يسمى علما وما سوىٰ ذلك انّما أن يكون علما فلا يكون نافعاً واما أن لا يكون علما فان سمى به ولئن كان علما نافعا فلا بد أن يكون فى ميراث محمد ما يغنى عنه مما هو مثله وخير منه‘‘(۳)

---

(۱) الفقیہ والمتفقہ: وجوب التفقہ فی الدین: ۱/۱۷۱، دار ابن الجوزی، السعودیۃ

(۲) فیض القدیر: حرف السین: ۴/۱۰۸، المکتبۃ التجاریۃ، مصر

(۳) مجموع فتاوی ابن تیمیہ: ملازمۃ الذکر وأفضلہ ’’لا إلہ إلا اللہ‘‘: ۱۰/ ۶۶۴، دار الوفاء، بیروت



حضور ﷺ سے موروث علم کے حصول میں اللہ عزوجل سے مدد طلب کرے، چونکہ یہی علم کہلانے کے مستحق ہے، اور اس کے علاوہ دیگر علوم علم تو ہیں؛ لیکن نافع نہیں ہیں، یا تو وہ علم ہی نہیں ہیں، اگر ان کو علم کہا بھی جاتا ہے تو گرچہ وہ نافع بھی ہو تو ضروری ہے کہ محمد ﷺ کی میراث میں ایسی چیز موجود ہو جو اس سے بے نیاز کرتی ہو جو اسی کے مثل ہو یا اس سے بہتر ہو۔

بخاری شریف کی کتاب التفسیر میں جہاں آیت ’’وَقُلْ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا‘‘ مذکور ہے اس کی شرح میں حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے تحریر فرمایا:

’’والمراد بالعلم العلم الشرعى الذى يفيد معرفة ما يجب على المكلف من أمر عباداته ومعاملاته والعلم بالله وصفاته وما يجب من قيام أمره وتنزيهه ومدار ذلك على التفسير والحديث والفقه‘‘

’’علم سے مراد وہ علم شرعی ہے جو مکلف پر واجب چیزوں کی معرفت عطا کرتا ہو عبادات، معاملات، اللہ عزوجل کی ذات وصفات اور اس کے اوامر ونواہی وغیرہ اور ان تمام علوم کا مدار تفسیر، حدیث اور فقہ پر ہے‘‘

ترمذی شریف وابن ماجہ شریف میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ یوں فرماتے تھے:

’’اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِى بِمَا عَلَّمْتَنِيْ وَعَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ وَزِدْنِيْ عِلْماً وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ، وَأَعُوْذُ بِاللهِ مِنْ حَالِ أَهْلِ النَّارِ‘‘

اس حدیث میں ’’عَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ‘‘ کی شرح میں ملا علی قاری رحمہ اللہ نے فرمایا کہ: علم سے مراد شریعت محمدیہ کا علم ہے، اور اس میں تفسیر حدیث فقہ اور اصولِ فقہ کا علم بھی داخل ہے۔

قرآن کریم کی آیت ’’يَرْفَعِ اللهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِيْنَ اُوْتُوْا

الْعِلْمَ دَرَجٰت"، اس آیت کریمہ کی تفسیر میں علامہ شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

یہاں "اَلَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ" سے مراد وہ لوگ ہیں جو قرآن پڑھتے ہیں، اولی یہ ہے کہ آیت کو عموم پر محمول کیا جائے، یہ ہر اس مومن اور ہر دین کا علم حاصل کرنے والا اس آیت میں شامل ہے۔ "حمل الآیة علی العموم فی کل مؤمن وصاحب علم من علوم الدین من جمیع أهل هذه الآیة"۔(۱)

علامہ آلوسی رحمہ اللہ کہتے ہیں:

"والذین اوتو العلم أی الشرعی" اسی طرح قرآن کریم کی آیت "وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْماً" کی تفسیر میں علامہ بغوی رحمہ اللہ نے معالم التنزیل میں، نسفی نے "مدارك التنزيل" میں، ابو اللیث سمرقندی رحمہ اللہ نے "بحر العلوم" میں، شوکانی رحمہ اللہ نے "فتح القدیر" میں علم سے مراد قرآن کا علم اور اس کا فہم ہی مراد لیا ہے، اور قرآن کریم میں حضرت آدم علیہ السلام کے متعلق "وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا"، وہاں علم سے مراد یہ بات مسلم ہے کہ وہ تشریعی علم نہیں، بلکہ وہ تکوینی علم ہے، اسلئے قرآن کریم میں "اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ وَّالنَّبِيّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ" میں وحی کا سلسلہ حضرت نوح علیہ السلام تک بیان کیا گیا ہے، حضراتِ مفسرین رحمہم اللہ نے اس میں یہی مذکورہ نقطہ بیان فرمایا ہے"

اور حضرت داؤد علیہ السلام کے متعلق "عَلَّمْنٰهُ صَنْعَةَ لَبُوْسٍ" فرمایا گیا ہے، تو وہاں علم شرعی مراد نہیں ہے، بلکہ اس کا تعلق کسب و پیشہ سے ہے، احادیث میں اس کے لئے صراحۃ کسب یا عمل بالید کا لفظ استعمال ہوا ہے: "كَانَ دَاؤُدُ عليه السلام لَا يَأْكُلُ اِلَّا مِنْ كَسْبِ يَدِهٖ"۔(۲)

(۱) فتح القدیر: سورۃ الجمعۃ: ۵/۲۲۶ (۲) طبرانی: قطعة من المفقود، حدیث: ۹۵



رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

حضرت داؤد علیہ السلام اپنے ہاتھ کی کمائی سے کھایا کرتے تھے۔

نیز نبیٔ کریم ﷺ کی بعثت کا مقصد علم شرعی کی دعوت و اشاعت ہے، دنیوی علوم کے لئے آپ ﷺ مبعوث نہیں کئے گئے، مسلم شریف کی حدیث میں ہے کہ:

"حضور ﷺ ایک قوم کے پاس سے گذرے، جو تلقیح کرتے تھے (یعنی اچھے اور زیادہ پھل حاصل کرنے کی غرض سے نر درخت کا خوشہ مادہ درخت کے خوشہ میں رکھ دیتے تھے) آپ ﷺ نے فرمایا: کہ اگر تم لوگ ایسا نہ کرو تو اچھا ہے، "لَوْ لَمْ تَفْعَلُوْا الصَّلُحَ"، ان لوگوں نے اس عمل کو ترک کر دیا، راوی کہتے ہیں کہ: اس مرتبہ ردی کھجوریں پیدا ہوئیں، اور آپ کا ان پر دوبارہ گذر ہوا، تو آپ ﷺ نے پوچھا: کہ تمہارے کھجوروں کا کیا حال ہے؟ انہوں نے جواباً کہا کہ: آپ ﷺ نے ایسا کہا تھا، ہم نے ویسا ہی کیا اور ردی کھجوریں پیدا ہوئیں، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ: تم لوگ اپنے دنیاوی کاموں سے زیادہ واقف ہو "اَنْتُمْ اَعْلَمُ بِاُمُوْرِ دُنْيَاكُمْ"۔(۲)

اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ دنیوی علوم اگر نبیٔ پاک ﷺ کے مقاصد میں داخل ہوتے آپ ﷺ صحابہ رضی اللہ عنہم سے "اَنْتُمْ اَعْلَمُ بِاُمُوْرِ دُنْيَاكُمْ"(۳) نہ فرماتے۔

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ علم کے صحیح مصداق کی وضاحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

"علم کا شرف معلوم کے شرف پر موقوف ہے اور معلوم اس کو کہتے ہیں جس کے حالات اس علم میں بیان کئے جائیں"۔

(۱) مسلم: باب وجوب امتثال ما قاله، حدیث: ۶۲۷۷

(۲) مسلم: باب وجوب امتثال ما قاله، حدیث: ۶۲۷۷

علم دین کا معلوم حق تعالیٰ شانہ کی ذات ہے اور تمام علم دین کا حاصل بھی یہی ہے اور دیگر تمام علوم ماسوی اللہ ہے، پس جو نسبت دنیا یا ماسوی اللہ کو حق تعالیٰ کے ساتھ ہے، وہی نسبت علوم دینیہ کو علم دین کے ساتھ ہوگی اور اس کی نسبت بجز اس کے کیا کہا جا سکتا ہے۔

ع چہ نسبت خاک را با عالم پاک

حق تعالیٰ کی ذات وصفات تو کسی چیز کے ساتھ کچھ نسبت نہیں رکھتے، وہ باقی اور سب فانی، وہ زندہ اور سب مردہ، وہ غنی اور سب محتاج، وہ موجود اور سب معدوم (كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ)۔

غرض دونوں چیزوں میں کوئی نسبت نہیں قرار دی جا سکتی ہے، سوائے اس کے علم دین پر موجود کا اطلاق کیا جائے اور علم دنیا پر معدوم، اب میرا دعویٰ قریب المفہوم ہو گیا ہے کہ علم دین کے سامنے دیگر علوم کہلانے کے مستحق ہی نہیں؛ تو مقابلہ کیا کیا جائے؟ علومِ دنیا کو علوم مت کہو، فن کہو، پیشہ کہو، حرفت کہو (انفاس عیسی)

شیخ الاسلام ترجمان اہل سنت والجماعت حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی نور اللہ مرقدہٗ تو ’’جدید دور میں علم اور اس کا استعمال، فتنۂ الفاظ کا جائزہ‘‘ کے تحت فرماتے ہیں:

’’موجودہ دور کے علمی وذہنی فتنوں میں سے ایک بڑا فتنہ ’’فریب الفاظ‘‘ کا بھی ہے، ایک لفظ جسے ہم بولتے ہیں، وہ اپنے مفہوم کے اعتبار سے ایسے حقائق پر مشتمل ہوتا ہے، جو بالکل صحیح وصادق، مقدس ومتبرک، اور نہایت معقول ومحمود ہے، مگر اسی لفظ کے عام لغوی معنی کی وسعت سے ناجائز فائدہ اٹھا کر اسے بہ طور تلبیس وتلمیح، ایک ایسے معنی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے جو بجائے مقبول ہونے کے مردود اور مذموم ہوتا ہے، اس کا مقصد صرف یہ ہے کہ مخاطب کو مغالطہ دے کر، محض خوش نما اور دل فریب الفاظ سے مسحور کر دیں‘‘۔

آزادی، مساوات، تہذیب، ترقی اور اسی طرح کے اور الفاظ ہیں، جو اگر اپنے اصلی وحقیقی معانی میں مستعمل ہوں، نہایت محمود، مستحسن اور قابلِ تعریف ہیں، لیکن جب



کسی زشت وشنیع مفہوم کو خوبصورت ظاہر کرنے کے لیے یہی الفاظ بہ طور نقاب استعمال ہونے لگیں، تو یہ خالص تلبیس وخداع ہے۔ ٹھیک یہی صورت آج کل، لفظ ’’علم‘‘ کے متعلق واقع ہوئی ہے۔

کسی مسلم اسکول کا افتتاح ہو، کسی کالج کی بنیاد رکھی جائے، کسی یونیورسٹی کی تقسیم اسناد کا جلسہ ہو، آپ دیکھتے ہیں کہ حضرات مقررین کس شد ومد سے ’’علم‘‘ کے فضائل میں، قرآنِ پاک کی بہت سی آیات اور رسول کریم ﷺ کی بے شمار احادیث پڑھتے رہتے ہیں، گویا اپنے اس طرزِ عمل سے مخاطبین پر یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ جدید علم کے ایسے ایسے فضائل قرآن پاک میں موجود ہیں، حالاں کہ قرآن کریم کو ایک سرسری نظر سے پڑھ جائیے تو ظاہر ہو جائے گا کہ وہ خود علم کی دو قسمیں قرار دیتا ہے:

ایک علم نافع مطلوب ومحبوب؛ دوسرا مضر ومردود۔۔۔۔۔۔اس کے نزدیک ایک علم زہر ہے، دوسرا تریاق، ایک پاک شراب ہے، دوسرا محض سراب۔ ایک سببِ ہلاکت ہے، دوسرا سامانِ نجات۔ ایک آسمان کی بلندیوں پر اٹھانے والا ہے، دوسرا اسفل السافلین کی پستیوں میں پہونچانے والا۔

جو علم اپنے اثرات کے اعتبار سے آخر کار خشیت الٰہی اور رغبتِ آخرت پر منتج نہ ہو، جو علم انسان کو خدا سے نڈر اور زندگی کے آخری انجام سے بالکل غافل کر دے، جو علم ایسی مادی دنیا کی لذت وانبساط وشہوات حیوانیہ کو (خواہ وہ کتنی ہی ترقی یافتہ شکل میں ہوں) انسان کا معبود ٹھہرائے، کیا ایسا علم بارگاہ رب العزت میں درخور اعتنا یا لائق التفات ٹھہر سکتا ہے؟ یا قرآن حکیم اس کے اکتساب کی ایک لمحہ کے لیے بھی ترغیب دے سکتا ہے؟

قرآن تو ایسے علم کی نسبت صاف طور پر یہ حکم دیتا ہے:

فَأَعْرِضْ عَن مَّن تَوَلَّىٰ عَن ذِكْرِنَا وَلَمْ يُرِدْ إِلَّا الْحَيَاةَ الدُّنْيَا ○ ذَٰلِكَ مَبْلَغُهُم مِّنَ الْعِلْمِ (۱)

(۱) النجم:۲۹-۳۰

”تو منہ پھیر لے اس کی طرف سے، جس نے ہماری بات سے منہ پھیر لیا
اور جس کا مقصد اس دنیوی زندگی سے آگے کچھ نہیں، ان کے علم کی رسائی
اور پرواز یہیں تک ہے“

اس کے بالمقابل ایک وہ لوگ ہیں، جو اللہ سے ڈرتے ہیں، اس کی مخلوق پر رحم کھاتے ہیں اور ادب وتہذیب کے قاعدوں پر عمل کرتے ہیں۔ اخلاقی پاکیزگی ان کا جوہر ہے، ایمان کے نور سے ان کے دل روشن ہیں۔ غرض کہ علم ان کے اندر اِنابت الی اللہ، رحمت علی الخلائق کے اوصاف پیدا کرتا ہے، تو اسی طرح کے اولوا العلم کے حق میں حق تعالیٰ کا ارشاد ہے:

”یَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِیْنَ آمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِیْنَ أُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجَاتٍ“(۱)

قرآن پاک نے ایک شخص (قارون) کا ذکر کیا ہے، جس کی دنیوی دولت اب تک ضرب المثل ہے۔ جس کے خزائن کی کثرت کا اندازہ ”ان مفاتحہ“ کے الفاظ سے ہوسکتا ہے، جس کا سامان دیکھ کر لوگوں کی آنکھیں خیرہ ہوئی جاتی تھیں، حتی کہ بہت سے تمنا کرتے تھے کہ ”یٰلَیْتَ لَنَا مِثْلَ مَآ اُوْتِیَ قَارُوْنُ اِنَّهٗ لَذُوْ حَظٍّ عَظِیْمٍ“ اس نے ترقی کی اس معراج پر پہونچ کر ایک علم کا دعویٰ کیا تھا، جس کے ذریعہ اس کو یہ عروج حاصل ہوا ”قَالَ اِنَّمَآ اُوْتِیْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ عِنْدِیْ“۔

بہرحال وہ علم تھا، اس کے بالمقابل دوسرا گروہ تھا، جس کا ذکر حق تعالیٰ اس طرح فرماتا ہے:
”وَقَالَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ وَیْلَكُمْ ثَوَابُ اللّٰهِ خَیْرٌ لِّمَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا“ یہ ”الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ“(۲) اُس علم والے تھے جو قارون کے اُس تمام ترقیات اور علم وہنر کو حقیر سمجھ رہے تھے اور اُدھار کو نقد پر ترجیح دے رہے تھے۔ قرآن کریم نے تو ایک آیت میں مسئلہ کا دوٹوک فیصلہ کردیا ہے: ”اِنَّمَا یَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا“۔(۳)

اس ”انما“ کے لفظ پر غور کیجئے۔ گویا جو علم قلب میں خشیت الٰہی پیدا نہ کرے، وہ

(۱) المجادلۃ:۱۱ (۲) القصص:۸۰ (۳) الفاطر:۲۸



علم ہی نہیں۔ ایسے اصطلاحی علم سے جہل ہزار درجے بہتر ہے۔

حدیث صحیح میں نبی کریم ﷺ نے اس علم سے پناہ مانگی ہے، جو نفع سے خالی ہو، قرآن کریم میں بھی ہے: ”وَیَتَعَلَّمُوْنَ مَا یَضُرُّهُمْ وَلَا یَنْفَعُهُمْ“(۱) معلوم ہوا کہ علم نافع بھی ہوتا ہے اور مضر بھی۔

پس ایسے علوم جو انسان کو شیطان یا درندہ بنادیں یا اسے ترقی یافتہ بہائم کے زمرہ میں داخل کردیں۔ ان کی طرف ترغیب دلانے کے موقع پر مطلق علم کے فضائل قرآن وحدیث سے پیش کرنا، انتہائی تلبیس اور گمراہی ہے۔

مقصد یہ ہے کہ ہم یہ نہیں کہتے کہ علوم وفنون حاصل نہ کیے جائیں، لیکن درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے، اگر علم وفن کی ترقی کا ماحاصل یہی ہے جو ہم دیکھ رہے ہیں تو فی الحقیقت ایسے علم سے جہل بہتر ہے، اگر علم وفن کی چکاچوند کرنے والی ترقیات مذہبی اور دینی علم وتہذیب کے ماتحت رہتیں تو دنیا کو ایسے بھیانک نتائج ہرگز نہ دیکھنے پڑتے۔(۲)

## حقیقتِ علم

انگریزوں نے بھی علم کی تعریف محض مادہ اور معدہ کی پرورش نہیں قرار دیا؛ بلکہ انہوں نے بھی زندگی کے حقیقی مقصد بناتے والے علم پر علم کا اطلاق کیا ہے:

جان اسٹورٹ مل مغرب کے ان مشاہیر میں سے ہے جنہوں نے تعلیم کے مفہوم کو وسعت دینے کی کوشش کی ہے وہ کہتا ہے:

تعلیم صرف ان باتوں ہی کا احاطہ نہیں کرتی جو ہم اپنی فطرت کے کمال سے قریب تر ہونے کی بناء پر وضع مقصد کی خاطر اپنے لئے کرتے ہیں یا دوسرے ہمارے لئے کرتے ہیں، اپنے وسیع تر مفہوم میں اس کی حدود بہت زیادہ ہیں، انسانی کردار اور صلاحیت پر پڑنے والے ان چیزوں کے بالواسطہ اثرات بھی اس کے دائرہ کار میں شامل ہیں، جن کے فوری مقاصد بالکل ہی دوسرے ہوتے ہیں۔

جان ملٹن تعلیم کی تعریف یوں کرتے ہیں:

(۱) البقرۃ:۱۰۲ (۲) بیداری، حیدرآباد، سندھ، جون ۲۰۰۶ء

''میرے نزدیک مکمل اور شریفانہ تعلیم وہ ہے جو انسان کو بحالت جنگ
وامن اپنی اجتماعی ونجی زندگی کے فرائض ودیانت ومہارت اور عظمت
کے ساتھ ادا کرنے کے لئے تیار کرتی ہے''

بے عقیدہ تعلیم نئی نسل کے قلب وروح میں اخلاقی اقدار کو اجاگر کرنے میں ناکام رہتی ہے، اس کا تعلق صرف دماغ کے مطالبات سے ہوتا ہے، روح کے مطالبات سے یہ بے گانہ وار ہی گذر جاتی ہے، دونوں کی نشوونما دو متضاد سمتوں میں ہوتی ہے، جس کا نتیجہ ایک زبردست قومی نقصان کی شکل میں نکلتا ہے، حقیقت یہ ہے کہ علم اس وقت حقیقی دوست اور رہنما کا کام کرسکتا ہے جب اس کا محور دل ہو ورنہ صرف تن پرستی کے چکر میں یہ انسان کے لئے سانپ جیسا خطرناک بھی ہوسکتا ہے۔

ڈاکٹر ایڈ یلوٹ نے امریکی تعلیم کے بارے میں کہا ہے:

''مقاصد کے بجائے تکنیک اور ذرائع سے وابستگی ادب، فلسفہ، تاریخ
اور مذہب کے مطالعے کو حقیقی آزادی سے محروم کررہی ہے''۔

مشہور اہل قلم والٹرلپ میں، نے اس مضطرب دنیا میں تعلیم کی کیفیت کے موضوع پر ایک تقریر میں کہا تھا:

''اسکول اور کالج دنیا میں ایسے افراد بھیجتے رہے ہیں جو اس معاشرے کے
تخلیقی اصولوں کو نہیں سمجھ پاتے، جس میں انہیں رہنا ہے، اپنی ثقافتی
روایت سے محروم نئے تعلیم یافتہ مغربی افراد اپنے ذہن وجذبات میں
مغربی تہذیب کے تصورات، اصول اور بنیادوں کا اورا سکے منطق
واستدلال کا کوئی احساس وشعور نہیں رکھتے، اگر یہی نہج رہی تو موجودہ تعلیم
آخرکار مغربی تہذیب کو تباہ کردے گی اور واقعہ یہ ہے کہ یہ تباہ کررہی ہے''۔

امریکی تعلیم پر راک فیلر کی رپورٹ بھی اسی خامی کی نشاندہی کرتی ہے:

''طلبہ اپنی زندگی کا کوئی مقصد ومفہوم چاہتے ہیں، اگر ان کا زمانہ ان کی
ثقافت اور جب ان کے رہنما انہیں کوئی عظیم مفہوم، مقاصد وتصورات نہ



دیں تو پھر وہ اپنے لئے حقیر اور فرد مایہ مقاصد متعین کر لیتے ہیں''

تعلیم کے پس منظر کے مکمل جائزے کے بعد پروفیسر ہیرلڈ ایچ ٹیٹس لکھتے ہیں:

''تعلیم نے اپنے آپ کو ماضی کے روحانی ورثے سے الگ کرلیا ہے، مگر
اس کا کوئی مناسب متبادل دینے میں ناکام رہی ہے، نتیجتاً پڑھے لکھے
افراد بھی ایقان وایمان سے، نئی زندگی کی اقدار کے صحیح احساس سے
اور دنیا کے بارے میں کسی ناقابل شکست ہمہ گیر نقطہ نظر سے عاری ہیں''

**مقصد تعلیم:**

تعلیم بجائے خود منزل نہیں، منزل کے حصول کے لئے ایک ذریعہ ہے، حقیقی منزل ان لوگوں کا نظریۂ حیات اور تمدن وثقافت ہے جن کی خدمت اسے کرنی ہے، اے این وایٹ ہیڈ نے یہ کہہ کر زور دیا ہے کہ:

''تعلیم کی روح یہ ہے کہ وہ مذہبی ہو''

علامہ اقبال کا بھی خیال یہی تھا کہ اسلام ہماری زندگی اور تعلیم کا مقصد ہونا چاہئے، انہوں نے خواجہ غلام السیدین کو اک خط میں لکھا ہے:

''علم سے میری مراد وہ علم ہے جس کا دارومدار حواس پر ہو، عام طور پر میں
نے علم کا لفظ انہیں معنی میں استعمال کیا ہے اس علم سے وہ طبعی قوت ہاتھ آتی
ہے جس کو دین کے ماتحت رہنا چاہئے، اگر یہ دین کے تحت نہ رہے تو محض
شیطنت ہے، مسلمان کے لئے لازم ہے کہ علم کو مسلمان کرے''۔

بولہب را حیدر کرار کن

''اگر یہ بولہب حیدر کرار بن جائے یا یوں کہیے کہ اس کی قوت دین کے
تابع ہوجائے تو نوع انسان کے لئے سراپا رحمت ہے''

ترے صوفی ہیں افرنگی ترے قالین ہیں ایرانی
لہو مجھ کو رلاتی ہے جوانوں کی تن آسانی
امارت کیا شکوہ خسروی بھی ہو تو کیا حاصل

نہ زورِ حیدری تجھ میں نہ استغنائے سلمانی
نہ ڈھونڈ اس چیز کو تہذیبِ حاضر کی تجلی میں
کہ پائی میں نے استغناء میں معراجِ مسلمانی (۱)

مذکورہ بالا تفصیل سے معلوم ہوا کہ علم کی دو قسمیں ہیں: ایک علم دین اور دنیا کے اعتبار سے۔ اور دوسرا نفع اور نقصان کے اعتبار سے۔ تحصیل علم دین تو خیر الناس والا عمل یعنی انسانوں کے کاموں میں سے ایک بہترین کام ہے، البتہ علم دنیا کے بارے میں یہ نہیں کہہ سکتے، ہاں اگر اچھی نیت ہو مثلاً کسبِ حلال کی نیت سے دینی تمام احکام کی رعایت کرتے ہوئے اسے حاصل کیا جائے تو ہو سکتا ہے کارِ ثواب ہو جائے، جب کہ کوئی حلال چیز کا کسب حلال طریقے سے ہو، اور اگر محض ''علمِ دنیا'' ہی مقصود ہو، تب تو ہلاکت اور ضرر کے علاوہ کچھ بھی نہیں، جتنی احادیث اور آیات فضیلتِ علم میں وارد ہوئی ہیں وہ سب علم دین کے بارے میں ہیں۔

حضرت تھانوی رحمہ اللہ تو فرماتے ہیں:

''علم نام ہی علمِ نافع کا ہے، ورنہ اگر عمل نہ ہو تو علم نہیں معلومات ہے، چاہے علمِ دین ہی کیوں نہ ہو، کیوں کہ ایسا علم دین جس پر عمل نہیں بندہ پر حجت اور دلیل بن جاتا ہے، جو ازدیادِ عذاب کا سبب ہوگا، اسی لیے مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب نوراللہ مرقدہٗ تحریر فرماتے ہیں، کہ علم کا ثمرہ اور اس کی حقیقی علامت اللہ تعالیٰ کی خشیت ہے''۔(۲)

## حکم ''اقرأ'' کا پیغام

حضرت مولانا ابوالحسن ندوی رحمہ اللہ قرآن کریم کی آیت ''اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ'' کے تحت مفید اور غیر مفید اور تخریبی علم کی طرف توجہ دلاتے ہوئے فرماتے ہیں:

(۱) اسلام کا نظریہ تعلیم: پروفیسر خورشید احمد: ۱۳۔۱۴، مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز، نئی دہلی

(۲) مقالہ مولانا حذیفہ وستانوی: ''تعلیم اور سماجی خرابیاں''، پیش کردہ بر موقع سمینار، جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم، اکل کوا، زیر نگرانی: مولانا آزاد نیشنل اردو، یونیورسٹی، حیدرآباد، ۱۲، جنوری تا ۲۱ جنوری: ۲۰۱۰ء



''حضور اکرم ﷺ نے نہ کبھی پڑھا اور نہ کبھی لکھا اور کہا گیا پڑھو، ''اقرأ'' یعنی اب جو امت پیدا ہوگی، وہ قرات والی امت ہوگی اور اس کا رشتہ علم کے دامن سے باندھ دیا جائے گا؛ لیکن اس کے ساتھ ساتھ اس کی رہنمائی کی جا رہی ہے جس کو اکثر قوموں نے نظر انداز کر دیا اور ترقی یافتہ مغرب میں جب سے وہاں بیداری شروع ہوئی، ''اقرأ'' پڑھو؛ لیکن صرف پڑھنا کام نہیں آئے گا؛ بلکہ وہ علم تخریبی بن جائے گا، وہ تخریبی ذہن پیدا کرے گا اور انسانوں میں خود پرستی پیدا کرے، دوست پرستی پیدا کرے گا اور شہوانیت کی طرف لے جائے گا، ''اقرأ'' پڑھو؛ لیکن خالی 'اقرأ'' پڑھنا کام نہیں آئے گا، ''اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ'' اپنے پروردگار کے نام سے پڑھو، دنیا میں اب اگر تاریخ منصفانہ طریقہ پر حقیقت پسندانہ طریقہ پر لکھی جائے اور دیکھا جائے کہ دنیا میں انسانیت کا زوال کب سے شروع ہوا تو یہ عنوان قرار دینا ہوگا جب سے علم اور اسم کا رشتہ ٹوٹا، جب علم اسم سے آزاد ہوا اور انسان نے اسم کو بھلاتے ہوئے، فراموش کرتے ہوئے انکار کرتے ہوئے؛ بلکہ بغاوت کرتے ہوئے کہ اس کائنات کا کوئی خالق نہیں ہے، اگر اس کائنات کا کوئی خالق ہے بھی تو اس کا مالک نہیں ہے، وہ اس کا منتظم نہیں ہے ...........ضرورت اس بات کی ہے کہ علم کو اسم کے ساتھ لے کر چلا جائے، علم اسم کی رہنمائی میں اسم کے سایہ میں اس کی سرپرستی میں آگے بڑھے اور اسم کی برکت بھی اس کے ساتھ ہو، تب جا کر ہماری ٹکنالوجی اور سائنس کی جتنی شاخیں اور جتنے تعمیری کام ہیں اور تعمیری ادارے ہیں اور ہماری دانش گاہیں ہیں، ہمارے تحقیقی مراکز ہی ہیں وہ سب اسی وقت مفید ہو سکتے ہیں کہ جب اسم کے سایہ میں ہوں''(۱)

(۱) ماخوذ از: انسانیت کے زوال کا سبب، علم سے اللہ کے نام کا جدا ہونا، حضرت مولانا ابوالحسن الندویؒ

غور کرنا چاہئے کہ پڑھنے کے حکم دینے کے بعد تیس پاروں میں قرآن نے کیا پڑھایا ہے، اس کے فورا بعد نازل ہونے والی آیتوں میں "یَا أَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ" اور "یَا أَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ" والی آیتوں میں کیا پیغام دیا گیا ہے۔ خود نبی رحمت ﷺ نے دار ارقم وصفّہ میں کونسے علوم پڑھائے؟ کلام کو متکلم کی زندگی کی روشنی میں سمجھا جاتا ہے۔

## "أطلبوا العلم ولو بالصين" کی تحقیق:

حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمہ اللہ اس حدیث کی توضیح اور اس کے صحیح مصداق کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

> "جتنے فضائل احادیث میں علم کے لئے وارد ہیں، انگریزی تعلیم پر بھی ان کو جاری کرتے ہیں اور اس کے متعلق یہ حضرات ایک حدیث بھی پیش کرتے ہیں "اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ بِالصِّیْنِ" یعنی علم کو طلب کرو اگرچہ چین میں بھی ہو، وہ کہتے ہیں کہ: دیکھئے! حضور ﷺ نے چین سے طلب علم کی ترغیب دی ہے، حالانکہ اس وقت چین میں دین کا علم نہ تھا؛ بلکہ محض دنیاوی علم تھا، معلوم ہوا کہ حضور اکرم ﷺ مطلق علم کی ترغیب دے رہے ہیں، خواہ دنیا کا علم ہو یا دین کا، پس انگریزی بھی علم ہے اور اس حدیث کے تحت میں داخل ہے، ان لوگوں کو اول تو اس حدیث کا ثبوت دینا چاہئے، ان الفاظ سے یہ حدیث محدثین کے نزدیک ثابت ہی نہیں۔

> "قُلْتُ ذُكِرَ لَهُ فِيْ الْمَقَاصِدِ طَرِيْقَيْنِ، وَقَالَ: هُوَ ضَعِيْفٌ مِنَ الْوَجْهَيْنِ، وَقَالَ ابنُ حِبّانٍ: أَنَّهُ بَاطِلٌ لاَ أَصْلَ لَهُ، وأخرجَهُ ابنُ الجَوْزِي فِي الموضُوْعَاتِ، قال وأخرجه البيهقي فى الشعبِ، قُلْتُ، قَدِ الْتَزَمَ أَنْ يُّخْرِجَ مَوْضُوْعًا فلَأَشْبَهَ الحُكْمُ عليه بالضعيف، والضعيف لا يُحْتَجُّ بِهِ فى الأحكام" (الجامع)



میں کہتا ہوں کہ: مقاصد میں اس کے دو سندیں ذکر کی گئیں ہیں، اور فرمایا ہے، یہ روایت ان دونوں سندوں سے ضعیف ہے، ابن حبان کہتے ہیں: یہ روایت باطل ہے، اس کی کوئی اصل نہیں، ابن الجوزی نے اس کو موضوعات میں ذکر کیا ہے، فرماتے ہیں کہ: اس کی بیہقی نے شعب الایمان میں تخریج کی ہے، میں کہتا ہوں: انہوں نے موضوعات کے ذکر کا بھی التزام کیا ہے، زیادہ بہتر اس پر ضعف کے حکم لگانے کا ہے اور ضعیف روایت سے احکام میں استدلال نہیں کیا جاسکتا۔

اور اگر ثابت بھی ہو تب بھی ان لوگوں کا مدعا اس سے حاصل نہیں ہوتا؛ کیوں کہ انہوں نے لفظ "ولو" پر نظر نہیں کی، یہ لفظ فرض کے لئے آتا ہے، مطلب یہ ہے کہ اگر بالفرض چین میں بھی علم ہو تو وہاں سے بھی کوشش کرکے حاصل کرنا چاہئے اور فرض اس چیز کو کیا جاتا ہے جو معدوم ومستبعد ہو، موجود کو فرض نہیں کیا جاسکتا، معلوم ہوا کہ حضور اکرم ﷺ کی مراد اس حدیث سے وہی علم ہے جو چین میں اس وقت موجود نہ تھا، اس لئے بطور فرض کے فرمارہے ہیں کہ اگر وہاں بھی ہو تو حاصل کرو اور یہ وہ علم دین ہی ہے، ورنہ اگر علم کو ایسا عام کیا گیا کہ دنیوی علم بھی اس میں داخل ہوگیا تو ایک بھنگی اور چماری کو بھی عالم کہنا چاہئے؛ کیوں کہ اس کو بھی علم حاصل ہے جو وہ کام کرتا ہے، اس کو خوب جانتا ہے اور اگر آپ ان کاموں کو بھی علم میں داخل کرلیں گے تو پھر آپ کی خاطر سے ہم انگریزی کو بھی اس میں داخل کریں گے اور خیر جانے دیجئے! ہم لفظ "لَوْ" سے بھی استدلال نہیں کرتے، مگر ہم کہتے ہیں: "اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ بِالصِّیْنِ" میں تو تصریح نہیں کہ اس سے کون سا علم مراد ہے؟ اب شریعت کی دوسری نصوص سے اس کو دریافت کیا جائے، بس علم وہ ہے جس کو شریعت علم کہتی ہے جس کے جاننے والوں میں ایک شیخ سعدی رحمہ اللہ بھی ہیں:

علمے کہ راہ بحق ننماید جہالت است

اور حدیث میں ہے:

"اَلدُّنْیَا مَلْعُوْنَةٌ وَمَا فِیْهَا مَلْعُوْنٌ إِلَّا ذِكْرُ اللهِ وَمَا وَالَاهُ" (۱)

معلوم ہوا کہ جو چیز خدا کی طرف قریب نہ کرے، وہ دنیائے ملعونہ ہے، اس میں ایسے علوم بھی داخل ہیں، اب میں آپ سے ہی پوچھتا ہوں کہ کیا سائنس اور جغرافیہ اور انگریزی زبان سے کوئی خدا کے قریب ہوتا ہے؟ وصل ہوتا ہے یا فصل؟ قرب ہوتا ہے یا بعد؟ مشاہدہ ہے کہ ان سے بعد ہی بڑھتا ہے، گو چاہئے تو یہ تھا کہ سائنس سے خدا کی طرف قرب بڑھتا؛ کیوں کہ اس سے قدرت مانع کا انکشاف ہوتا ہے اور اپنا عجز زیادہ مشاہد ہوتا ہے؛ کیوں کہ اہل سائنس رات دن ترقی کی فکر میں رہتے ہیں، اس لئے ان کے مقاصد بہت وسیع ہیں جن میں کثرت سے ایسے مقاصد بھی ہیں جو عرصہ تک پورے نہیں ہوئے، زمانۂ دراز تک ان میں ناکامی رہتی ہے، بخلاف ہمارے مقاصد کے کہ وہ معدودے چند ہیں، جو اکثر پورے ہوجاتے ہیں، مگر ہم پھر بھی اپنے عجز کے معترف ہیں، ان لوگوں کے زیادہ مقاصد ناکام رہتے ہیں جو کھلی دلیل ہے عجز کی، مگر یہ لوگ باوجود مشاہدۂ عجز زائد کے پھر بھی اپنے کو قادر سمجھتے ہیں، وجہ یہ ہے کہ یہ لوگ اپنے عجز پر نظر نہیں کرتے، بس عرصہ کے بعد جو کسی مقصود میں کامیابی ہوگئی، اس پر نازاں ہوتے ہیں کہ ہم نے یہ ایجاد کر لی؟ ڈلے پتھر، اگر ایجاد تمہارے ہاتھ میں تھی تو پہلے ہی کیوں نہ ایجاد کر لی؟ تمہارا کام صرف اتنا ہے کہ سوچو اور غور کرو، باقی ذہن میں ایجاد کا صحیح طریقہ آجانا یہ تمہارے اختیار سے بالکل خارج ہے، یہ محض حق تعالیٰ کے قبضے میں ہے، مگر عادت الٰہیہ ہے کہ جب کسی بات کے لئے انسان غور وفکر کرتا ہے تو وہ اکثر راستے کھول دیتا ہے، مگر عادت الٰہیہ ہے کہ جب کسی بات کے لئے انسان غور وفکر کے بعد بھی حقیقت ظاہر نہیں کرتے؛ چنانچہ اب تک کسی کو نہیں معلوم کہ مقناطیس لوہے کو کیوں جذب کرتا ہے؟ اور ایسی نظائر بکثرت موجود ہیں، اگر غور وفکر کے بعد حقیقت تک پہنچ جانا تمہارے اختیار

(۱) ترمذی: باب منہ، حدیث: ۲۳۲۲، امام ترمذی نے اس روایت کو حسن غریب کہا ہے



میں ہے تو ان چیزوں کا انکشاف کیوں نہ کر لیا؟" (۱)

## ڈگری کا مقصد روٹی نہیں

رزاق حقیقی اللہ ہے، رزق کا انسان کی عقل، انسان کی ڈگری سے، یا اس کی محنت سے کوئی تعلق نہیں "اَللهُ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَاءُ وَیَقْدِرُ" (۲) (اللہ جس جس کے لئے چاہتا ہے رزق کو کشادہ کرتا ہے اور جس پر چاہے تنگ کرتا ہے) "وَاللهُ فَضَّلَ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ فِي الرِّزْقِ" (۳) جو شخص علم رزق ہی کے لئے حاصل کر رہا ہے وہ ناکامی کا منہ دیکھے گا؛ کیوں کہ ملے گا اتنا ہی جتنا اللہ چاہے گا، **اگر ڈگری حاصل کرنے کا نشانہ یہ ہے کہ اچھے خاندان میں نکاح ہوجائے، اونچے محل تعمیر ہوجائیں، ترقی یافتہ ممالک کی شہریت مل جائے، اونچے مواقع رزق حاصل ہوجائیں تو دنیا دیکھتی رہتی ہے کہ ان مقاصد کے ملنے سے پہلے ہی وہ شخص دنیا سے رخصت ہوگیا، یا ملنے کے بعد چند ہی دن میں موت کا بلاوا آگیا، یا یہ ساری چیزیں ملیں مگر بے برکتی، خدا سے دوری اور آخرت سے محرومی کے ساتھ ملی، اس لئے عصری علوم کے طلبہ کو بالخصوص چاہئے کہ وہ اللہ کی معرفت اور انسانوں کی خدمت ہی کے ارادہ سے ان فنون کو حاصل کریں، پڑھنے کے بعد ان ہی نیتوں سے ان فنون کا استعمال کریں، کچھ نہ بھی ملا تو اللہ مل جائے گا، مقدر کی روزی کے ساتھ محتاجوں کی دعائیں نسلوں کی قسمت کو بدل دیں گی، برکتوں کے دہانے کھل جائیں گے، پھر موت بھی آئے تو یہ نیت کرنے والا کامیاب ہی مرے گا۔**

انسانوں کی خدمت اور ان کے ساتھ حسن سلوک یہ اخلاقیات سے تعلق رکھتا ہے، ہر دور میں اللہ کے پیغمبروں اور آسمانی کتابوں نے خدمت خلق کی تعلیم دی ہے، سب سے آخری کتاب قرآن مجید اور رسولِ خدا ﷺ نے بھی اس کی طرف بطورِ خاص توجہ دی ہے، اس کی سخت تاکید کی ہے، لوگوں میں دوسروں کے تعلق سے ہمدردی کے جذبات ابھارے اور اسے خدا کی رضا اور خوشنودی کا ذریعہ قرار دیا۔

(۱) اشرف الجواب: حصہ چہارم: ۵۰۰، مکتبہ عمر فاروق، کراچی

(۲) الرعد: ۲۶ (۳) النحل: ۷۱

قرآن کریم نے اپنے آغاز نزول کے بعد ہی سے دو باتوں پر خصوصی زور دیا ہے، اول یہ کہ انسان کا خدا سے تعلق مضبوط ہو، وہ صرف اسی کی عبادت کرے اور اس کے سوا کسی کے سامنے اپنا سر نہ جھکائے، دوسرے یہ کہ انسانوں کے ساتھ اخلاق سے پیش آئے اور حق داروں کا حق ادا کرے ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک کرے، قرابت داروں، ہمسایوں، مسکینوں اور حاجت مندوں کی جو ضرورتیں پوری کر سکتا ہے پوری کرے، کوئی بھی شخص جو اس کی خدت کا مستحق ہو اور جس کی خدمت کرنا اس کے امکان میں ہو، وہ اس کی خدمت سے محروم نہ رہے، وہ طاقت ور ہے تو کمزوروں پر دست درازی نہ کرے، بلکہ ان کو سہارا دے اور ان کی تقویت کا ذریعہ بنے، لوگوں کی جان و مال اور عزت وآبرو کی اپنے جان و مال اور عزت وآبرو کی طرح حفاظت کرے، کسی کے ساتھ دھوکے اور فریب کا معاملہ نہ کرے، بلکہ ہر حال میں عدل وانصاف اور دیانت وامانت پر قائم رہے، اس کا وجود معاشرہ کے لئے کلفت وآزار کا باعث نہ ہو اور اس سے کسی کو ضرر اٹھانا نہ پڑے، قرآن مجید ان باتوں کو اس قدر اہمیت دی ہے کہ قرآن کریم میں کئی کئی بار کہیں تفصیل سے اور کہیں اختصار مختلف مواقع سے ان باتوں کو اجاگر کیا ہے، اس کا ایک بہترین نقشہ اور تصویر سورہ اسراء کی آیت ۲۳ سے آگے تک موجود ہے۔

''اللہ کا فیصلہ ہے کہ تم اس کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو، ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک کرو، وہ بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو خصوصیت سے ان کا خیال رکھو، ان کے سامنے تواضع اور خاکساری کے ساتھ جھک جاؤ، درشتی اور سختی سے نہ پیش آؤ اور ان کے لئے دعائیں کرتے رہو، قرابت داروں، مسکینوں اور مسافروں کا حق ادا کرو، اگر اپنی غربت اور افلاس کی وجہ سے ان کی مدد نہ کر سکو تو نرمی سے معذرت کر دو، اپنی اولاد کو اس خطرے سے نہ مار ڈالو کہ تم ان کو کچھ کھلا نہ سکو گے، اللہ تعالیٰ تمہیں بھی کھلائے گا اور انہیں بھی کھلائے گا، قتل اور وہ بھی اپنی اولاد کا قتل بہت بڑا سنگین گناہ ہے، زنا کے قریب نہ پھٹکو، یہ بے حیائی کا کام اور زندگی کا غلط



راستہ ہے، اللہ نے انسان کی جان کو باعزت اور محترم ٹھہرایا ہے، اس لئے جب تک حق وانصاف کا تقاضا نہ ہو، اس کے خون سے اپنے ہاتھ آلودہ نہ کرو، یتیم کو بے آسرا سمجھ کر اس کا مال نہ کھاؤ، جب وہ جوان ہو جائے تو اس کا مال اس کے حوالے کر دو، عہد و پیمان کو پورا کرو، خدا کے ہاں اس کے بارے میں باز پرس ہوگی، ناپ وتول میں کمی نہ کرو، جس بات کا تمہیں علم نہیں ہے اس کے بارے میں زبان نہ کھولو، یاد رکھو! کان، آنکھ، دل اور دماغ ہر ایک کے بارے میں خدا کے یہاں سوال ہوگا، تکبر اور غرور کی چال نہ چلو، تم نہ ٹھوکر مار کر زمین کا سینہ چاک کر سکتے ہو اور نہ سر اٹھا کر پہاڑوں کی بلندی کو پہنچ سکتے ہو، یہ باتیں تمہارے رب کے نزدیک ناپسندیدہ ہیں۔(۱)

## بندگانِ خدا کی خدمت خدا کی خدمت ہے:

اسلام نے مخلوق کی خدمت کو خدا کی خدمت قرار دیا ہے، اس نے یہ تعلیم دی ہے کہ خدا کے بندوں کی معاونت و مدد دراصل خدا کی خدمت ہے، کیوں یہ بندہ خدا کی قدرت اور اس کی بناوٹ کا شاہکار ہے، یہ خدا کی مصنوعات میں سے ہے، اگر کوئی بندۂ خدا کے آپ کے سامنے ہاتھ پھیلائے اور آپ نے اس کے ہاتھ کو رد کر دیا تو گویا کہ اللہ عزوجل کے ہاتھ کو خالی لوٹایا، اگر بیمار مریض علاج کا محتاج ہو اور آپ نے اس کی مدد سے انکار کیا تو دراصل خدا کی مدد و نصرت سے اعراض کیا، خدا کی رضا وخوشنودی کے حصول کے لئے بندگانِ خدا کی رضا اور خوش نودی کو حاصل کیا جائے، ''اِرْحَمُوْا مَنْ فِي الْأَرْضِ يَرْحَمُكُمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ'' روئے زمین پر بسنے والوں سے رحم وکرم اور اچھے برتاؤ اور سلوک کا معاملہ کرو آسمان والا تم پر رحم وکرم کرے گا۔(۲)

اور ایک حدیث قدسی میں ہے:

(۱) سورۃ الاسراء: ۲۳=۳۸

(۲) ترمذی: رحمۃ المسلمین، حدیث: ۱۹۳۴، امام ترمذی نے اس روایت کو حسن صحیح کہا ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ عزوجل قیامت کے دن فرمائے گا اے ابن آدم میں بیمار ہوا اور تو نے میری عیادت نہیں کی وہ کہے گا اے پروردگار میں تیری عیادت کیسے کرتا حالانکہ تو تو رب العالمین ہے؟ اللہ فرمائے گا کیا تو نہیں جانتا کہ میرا فلاں بندہ بیمار تھا اور تو نے اس کی عیادت نہیں کی کیا تو نہیں جانتا کہ اگر تو اس کی عیادت کرتا تو تو مجھے اس کے پاس پاتا اے ابن آدم میں نے تجھ سے کھانا مانگا؛ لیکن تو نے مجھے کھانا نہیں کھلایا وہ کہے گا اے پروردگار میں آپ کو کیسے کھانا کھلاتا حالانکہ تو تو رب العالمین ہے؟ تو اللہ فرمائے گا کیا تو نہیں جانتا کہ میرے فلاں بندے نے تجھ سے کھانا مانگا تھا؛ لیکن تو نے اس کو کھانا نہیں کھلایا تھا کیا تو نہیں جانتا کہ اگر تو اس کو کھانا کھلاتا تو تو مجھے اس کے پاس پاتا اے ابن آدم میں نے تجھ سے پانی مانگا؛ لیکن تو نے مجھے پانی نہیں پلایا وہ کہے گا اے پروردگار میں تجھے کیسے پانی پلاتا حالانکہ تو تو رب العالمین ہے؟ اللہ فرمائے گا میرے فلاں بندے نے تجھ سے پانی مانگا تھا؛ لیکن تو نے اس کو پانی نہیں پلایا تھا اگر تو اسے پانی پلاتا تو تو اسے میرے پاس پاتا: "أَمَا أَنَّكَ لَوْ سَقَيْتَهُ وَجَدْتَّ ذٰلِكَ عِنْدِيْ" (۱)

## خدمت بھی عبادت ہے:

نماز بدنی عبادت ہے اور زکوۃ مالی عبادت ہے، نماز بندے کی طرف سے خدا کی عظمت و بزرگی اور اپنی عبدیت کا اعلان کیا ہے اور زکوۃ اس بات کو ظاہر کرتی ہے کہ ان کے دل میں ہم دردی اور غم خواری کا جذبہ موجود ہے اور وہ دوسروں کے لئے اپنا مال خرچ کرتا ہے، قرآن مجید میں نے نماز اور زکوۃ کا بالعموم ایک ساتھ ذکر کیا ہے، دونوں پر یکساں زور دیا ہے، گویا خدا کو خوش کرنے کے لئے جس طرح بدنی عبادت کو ضروری سمجھتا ہے، اسی طرح مالی عبادت کو بھی لازم قرار دیتا ہے:

"وَمَا أُمِرُوْا إِلَّا لِيَعْبُدُوا اللهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ حُنَفَاءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ" (۱)

(۱) مسلم: باب فضل عیادۃ المریض، حدیث: ۲۵۶۹ (۲) البینۃ: ۵



ان کو بس اس بات کا حکم دیا گیا تھا کہ وہ اللہ کی عبادت کریں اپنے دین کو اس کے لئے خالص کر کے یکسو ہو کر، نماز قائم کریں اور زکوۃ دیں، یہی مضبوط دین ہے، اور ایک آیت فرمایا:

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا ارْكَعُوْا وَاسْجُدُوْا وَاعْبُدُوْا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ (۱)

اے لوگو! جو ایمان لائے ہو، رکوع کرو، سجدہ کرو اور اپنے رب کی عبادت کرو اور خیر پر عمل کرو اس امید سے کہ تم فلاح پاؤ گے۔

شریعت نے بتلایا کہ بعض اوقات مالی عبادت بدنی عبادت کا بدل بن جاتی ہے اور اس میں جو نقص اور کمی رہ جائے اس کی بھی اس سے تلافی ہو جاتی ہے چنانچہ جو لوگ بڑھاپے کی وجہ یا کسی سخت مرض کی وجہ سے روزہ رکھنے کی طاقت نہ رکھتے ہوں، ان کے لئے فدیہ کا حکم دیا گیا اور ہدایت کی گئی کہ وہ ایک روزہ کے عوض ایک مسکین کو دونوں وقت کا کھانا کھلا دیں (۲) رمضان کے روزوں کے بعد صدقہ فطر رکھا گیا اس کی وجہ اور حکمت یہ بتلائی گئی کہ روزوں میں اتفاق سے یا غیر شعوری طور پر کبھی لغو اور بے ہودہ حرکت ہو جائے تو صدقہ فطر جس کے ذریعہ مسکینوں کی جو تھوڑی مدد ہوتی ہے، اس سے یہ کمی اور نقص جاتا رہتا ہے "زَكَاةُ الْفِطْرِ طُهْرَةٌ لِلصِّيَامِ مِنَ اللَّغْوِ وَالرَّفَثِ وَطُعْمَةٌ لِلْمَسَاكِيْنِ" (۳) اسی طرح حج کو جو مالی اور جانی عبادت کا حسین امتزاج ہے اس میں حالت احرام میں بال مونڈھوانا منع ہے اگر کسی تکلیف سے بال منڈوانے کی ضرورت درپیش ہو تو آدمی روزے یا قربانی یا صدقے کی شکل میں اس کا فدیہ ادا کرے، اس میں قربانی کے گوشت اور فدیہ کے ذریعہ غریبوں کی خدمت ہو جاتی ہے، اسی طرح

(۱) الحج: ۷۷
(۲) بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ البقرۃ، ابن کثیر: ۱/۲۱۴=۲۱۵
(۳) ابوداد: کتاب الزکاۃ، باب زکاۃ صدقۃ الفطر، حدیث: ۱۶۰۹، منذری فرماتے ہیں: اس کو ابوداؤد اور ابن ماجۃ نے روایت کیا ہے اور حاکم نے اس کو بخاری کی شرط پر صحیح قرار دیا ہے۔

ظہار جس میں عرب ناراضگی کی صورت میں بیوی کو ماں کے مثل قرار دیتے تھے، اللہ عزوجل نے ان کی بے ہودگی پر تنقید کی اور اس سے رجوع کی کیفیت یہ بیان کی کہ پہلے بہ طور کفار غلام آزاد کیا جائے، اس کی استطاعت نہ ہو تو لگا تار ساٹھ روزے رکھے اور یہ بھی نہ ہو سکے تو ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائے، اس کے بغیر بیوی سے تعلقات درست نہیں (۱) اسی طرح اگر اسلامی مملکت میں کوئی مسلمان کسی مسلمان کا قتل کر دے تو اسے ایک غلام آزاد کرنا ہوگا اور مقتول کی دیت بھی اس پر واجب ہوگی۔ اگر اس کی استطاعت نہ ہو تو دو مہینے مسلسل روزے رکھے (۲) اسی طرح اگر آدمی کسی بات کو مستحکم کرنے کے لئے قسم کھائے پھر اس کو توڑ دے تو اس کا کفارہ یہ بتلایا گیا کہ دس مسکینوں کو اوسط درجے کا کھانا کھلائے یا ان کو کپڑا پہنائے یا غلام آزاد کرے، جس شخص کو ان میں سے کسی کی طاقت نہ ہو تو وہ تین دن روزہ رکھے۔

یہاں پر قرآن مجید اور احادیث نبویہ نے بعض مواقع حسن سلوک اور خدمت خلق کو بعض عبادات کا بدل قرار دے کر اور اس کے ذریعے ان کی کمی کو دور کر کے اس کی اہمیت وافادیت کو اجاگر کیا۔

## خدمت سب کی کی جائے

بعض لول وہ ہوتے ہیں جنہیں صرف اپنی ذات سے غرض ہوتی ہے، وہ صرف اپنا مفاد سوچتے ہیں، انہیں دوسروں سے کوئی سروکار نہیں ہوتا، بعض لوگوں میں خدمت کا جذبہ ضرور ہوتا ہے، لیکن وہ اپنے اہل وعیال سے ہٹ کر نہیں سوچتے، اسلام نہ تو فرد کی اہمیت کو کم کرتا ہے، نہ خاندان اور قبیلہ کی اہمیت کو گھٹاتا ہے، بلکہ وہ تو رنگ، نسل، زبان اور علاقہ کی اختلاف کے بغیر ساری امت کو جسد واحد قرار دیتا ہے، بلکہ اس سے بڑھ کر اسلام انسان کو امت کا ہم درد بنانے کے ساتھ ساتھ تمام نوعِ انسانی کا ہم درد بناتا ہے تعصب آدمی کو نفرت اور عداوت سکھاتا ہے، جو شخص قومی تعصب میں گرفتار ہو وہ اپنی قوم کے سوا کسی دوسری قوم کے ساتھ ہم دردی اور محبت کا روادار نہیں ہوتا، اسلام اس کے

(۱) المجادلۃ: ۳، ۴ (۲) النساء: ۹۲



سراسر خلاف ہے، اس کے نزدیک خدا کی مخلوق اس کا کنبہ ہے، جو ان کی جتنی خدمت کرے وہ اس کا اتنا محبوب ہے، حضرت انس ؓ اور حضرت عبداللہ بن مسعود ؓ کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اَلْخَلْقُ كُلُّهُمْ عَيَالُ اللهِ، أَحَبُّهُمْ إِلَيْهِ أَنْفَعُهُمْ لِعَيَالِهِ" (۱) مخلوق ساری کی ساری اللہ کا کنبہ ہے، اس میں وہ شخص اللہ کو سب سے زیادہ محبوب ہے جو اس کے کنبہ کو زیادہ نفع پہنچائے۔

قرآن مجید نے مسکینوں، محتاجوں، معذوروں، یتیموں ارو وسائل سے محروم انسانوں کی خدمت اور ان کے ساتھ حسن سلوک کا عام حکم دیا ہے، کہیں بھی اس نے یہ ہدایت نہیں کی کہ صرف مسلمانوں یا انسانوں کے کسی خاص گروہ اور جماعت کی خدمت کی جائے اور دوسروں کی نہ کی جائے، وہ چاہتا ہے کہ خدمت پوری نوع انسانی کی ہو، اپنوں کی بھی اور غیروں کی بھی، ہم خیال اور ہم عقیدہ افراد کی بھی اور ان لوگوں کی بھی جو ہم سے اختلاف رکھتے ہیں، وہ بھی اس کے مستحق ہیں، جو ہماری زبان بولتے ہیں اور وہ بھی جن کے اظہار خیال کا ذریعہ دوسری زبان ہے، نوعِ انسانی کا ہر فرد اس بات کا حق رکھتا ہے کہ آلام ومصائب میں اسے تنہا تڑپنے نہ چھوڑ دیا جائے؛ بلکہ اس کے درد وکرب کو محسوس کیا جائے اور امکان کی حد تک اسے دور کرنے کی سعی کی جائے، اس لئے رنگ ونسل قوم ووطن کے فرق کے باوجود احادیث میں خدمت خلق کے تعلق سے عمومی الفاظ استعمال کئے گئے ہیں۔

حضرت جریر بن عبداللہ ؓ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"لَا يَرْحَمُ اللهُ مَنْ لَّا يَرْحَمُ النَّاسَ" (۲)

''اللہ تعالی اس پر رحم نہیں فرماتا جو انسانوں پر رحم نہیں کرتا''

حضرت عبداللہ بن عمر ؓ رسول اللہ ﷺ سے یہ حدیث نقل کرتے ہیں:

(۱) المعجم الكبير، عبد الله بن مسعود: حدیث: ۱۰۰۵۳، علامہ ہیثمی فرماتے ہیں: اس کو طبرانی نے کبیر اور اوسط میں روایت کیا ہے اور اس میں عمیر، وہو ابو ہارون القرشی ہیں اور وہ متروک ہیں۔

(۲) بخاری: کتاب التوحید، باب قل أعوذ باللہ، حدیث: ۶۹۴۱

ونسق وتدریسی کام انجام دیتے رہے، بعد میں یہ سلسلہ وسیع ہوگیا، اور باہر کے اساتذہ کی خدمات حاصل کی گئیں، آج کل یہ کالج حکومت اتر پردیش کی تحویل میں سرگرمِ عمل ہے۔

حکیم صاحب کا طبی درس بھی کافی مقبول تھا، ہندوستان کے علاوہ بیرونِ ملک افغانستان، بخارا، اور حجاز کے اطباء بھی شریک ہوتے تھے، آپ کے درس کی مقبولیت اورافادیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ علامہ شبلی نعمانی رحمہ اللہ، مولانا محمد فاروق چریاکوٹی رحمہ اللہ، مولانا لطف اللہ علی گڑھی رحمہ اللہ، مولانا عبدالحق خیرآبادی رحمہ اللہ جیسی بڑی شخصیتیں پابندی سے درس میں شریک رہتی تھیں۔

### طبی حذاقت ومہارت

آپ کے معالجانہ تجربات سے متعلق متعدد واقعات کتابوں میں ملتے ہیں، ایک واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ لکھنو کے نواب زادہ کو چیچک نکلی جس میں حالت بہت خراب ہوئی، اطباء اور ڈاکٹروں کا جمگھٹ تھا، کئی اطباء نے نسخے لکھے، حکیم عبدالعزیز نے نسخہ دے کر کافور کا اضافہ کردیا، اطباء کو بڑی حیرت ہوئی، بعض نے مضر بتاتے ہوئے کافور کی سخت مخالفت کی، حکیم صاحب نے مدلل طور سے فرمایا کہ: بخار کی شدت کی وجہ سے سمیت پیدا ہوگئی ہے، لہذا تریاق کی حیثیت سے کافور کی ضرورت ہے، چنانچہ دوسرے ہی دن سے فائدہ شروع ہوگیا۔(۱)

ایک دوسرا واقعہ یوں ہے کہ حکیم صاحب کے مطب میں ایک لڑکا آیا، ساتھ ہی لوگوں نے یہ بتایا کہ یہ بغیر دستہ کے چاقو نگل گیا ہے، ممکنہ علاج کے بعد ڈاکٹروں نے آپریشن تجویز کیا تھا، مگر لڑکے کے والدین آپریشن کے لئے تیار نہیں ہوئے تھے، حکیم صاحب کی رائے لی گئی، آپ نے ایک چھٹانک پارہ دودھ میں پلوایا اور آدھے گھنٹے تک اس سے چہل قدمی کروائی، تھوڑی دیر کے بعد اس نے ناف کے درد کی شکایت کی تو آپ نے حقنہ کرایا، تیسری دفعہ حقنہ کرانے کے بعد پہلے چاقو کا پھل نکل آیا، پھر پارہ نکل آیا۔

(۱) رموز الاطباء: ۲۴۴، حکیم فیروزالدین صاحب



### طبی مناقشہ

حکیم صاحب کے زمانے میں دہلی اور لکھنو دو اہم طبی اسکول تھے، جو اہم سمجھے جاتے تھے، ان دونوں میں اکثر فنی امور میں مناقشہ چلتے رہتے تھے، حکیم صاحب اور حکیم عبدالمجید خان کے درمیان مخّ دماغ کی جس کے متعلق کافی دنوں تک بحث چلتی رہی، دونوں طرف سے متعدد رسائل شائع ہوئے، اس کے علاوہ طب کی تعلیمی زبان، کشتوں کا جواز وعدمِ جواز، حکیموں کے ساتھ ویدوں کی شمولیت جیسے بہت سے معاملات میں اختلاف پایا جاتا تھا، لکھنو والے حکیموں کے ساتھ آیورویدک والوں کی شمولیت کے مخالف تھے، چنانچہ طبی اینڈ آیورویدک کانفرس کا اکثر بائیکاٹ کرتے تھے، اس طرح طب کے کے ساتھ طبّ جدید کی تعلیم کے تسلط کو بھی لکھنو کے اطباء کے لئے خطرہ سمجھتے تھے، مفردات کے وزن کے سلسلہ میں لکھنو اور دہلی میں اختلافِ رائے پایا جاتا تھا۔

## (۴۲) ڈاکٹر مقبول علی حیدرآبادی (م: ۱۹۵۴ء)

انگلستان کے فارغ (نلگنڈہ میں سول سرجن رہے) بیوی (ویسٹ انڈیز) بھی سول سرجن، وظیفہ کے بعد مجرد گاہ معظم جاہی مارکٹ میں مطب کرتے، جہاں اس وقت کے دانشور روزانہ جمع ہوا کرتے، مغرب کا وقت ہوتا تو امام کے لئے مجھے آگے کردیتے یہ کہہ کر طالب علم کا درجہ اونچا ہے، رمضان میں دیکھا کہ ڈاکٹر صاحب نے صرف نمک سے روزہ کھولا، نماز پڑھی اور مطب میں آبیٹھے، ایام بیض کے بھی روزے رکھتے تھے، (اگرچہ فل سوٹ پہنتے اور کلین شیو رہتے) ماتحتین کو بھی سلام میں خود پیش قدمی کرتے، غریب مریضوں کی رقمی امداد کرتے۔ (پروفیسر میر محفوظ علی صدیقی۔ایران)

موسم سرما میں سخت سردی میں دونوں میاں بیوی فٹ پاتھ پر سونے والے فقیروں پر کمبل اڑھا دیتے۔

## (۴۳) ڈاکٹر عبدالمنان حیدرآبادی (م: ۱۷/۷/۲۰۰۹ء)

وہ غریبوں کی نہ صرف مفت تشخیص کرتے ہیں؛ بلکہ (اپنے گھر کے قریب کی)

میڈیکل شاپ کواشارہ بھی دیتے ہیں کہ دوا کی قیمت میرے ذاتی حساب میں شامل کردی جائے ،ہم نے ان کی قیام گاہ پر یہ بھی دیکھا کہ پرانے شہر ( حیدرآباد ) سے کوئی مریض ان کے پاس آیا ہے اور وہ اس سے پوچھ رہے ہیں کہ دوا مہنگی ہے کیا خرید سکو گے؟ اور وہ مریض پھٹی پھٹی آنکھوں سے عرض حال کرتا ہے کہ میں آپ کے بنگلے تک ہی قرض لے کے آیا ہوں تو اس بات پر ڈاکٹر صاحب دھیمی مسکراہٹ کے ساتھ میڈیکل شاپ کو اشارہ دیتے ہیں کہ، ہم نے بسا اوقات یہ بھی دیکھا کہ ڈاکٹر صاحب مریض کو آمد ورفت کا خرچ بھی دے رہے ہیں ( روزنامہ سیاست، جہاں دارافسر ) ۔(۱)

**نامور طبیبات**

علوم وفنون کی نشر واشاعت اور ترویج وارتقاء میں خواتین نے مردوں کے دوش بدوش گراں قدر خدمات انجام دی ہیں، کوئی بھی میدان ہو، اس میں ان کے کارنامے قدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں، ٹھیک اسی طرح علمِ طب بھی ان کی خدمات سے محروم نہیں ہے۔

تاریخ میں طبیبات کا تذکرہ بہت کم ملتا ہے، لیکن اس کا سبب خواتین کی نااہلی نہیں بلکہ مواقع کا عدم حصول ہے، عورتوں کا دائرہ کار عام طور پر گھر کی چہار دیواری ہوتی ہے، پہلے کے ادوار میں کہیں بھی تحصیلِ علم کے مواقع حاصل نہیں ہوتے تھے، اسلئے کہ تحصیلِ علم کے لئے دور دراز کے اسفار کرنے پڑتے تھے، اور اگر کسی ماہرِ فن کی صحبت نصیب بھی ہوجاتی تو اس کے بعد خدمت کے مواقع بہت کم ملتے تھے، لیکن اس کے باوجود تاریخ طب کے تقریباً ہر دور میں طبیبات کا تذکرہ ملتا ہے، اور طبی میدان میں ان کی خدمات پر روشنی پڑتی ہے۔

تاریخِ طب کی ابتداء اسقلیبوس اول سے کی جاتی ہے ، اسقلیبوس کو شیروں (chiron) کا شاگرد بتایا گیا ہے، شیرون (۱۱۴۳ ق م ) نے صحت کے کچھ اہم اصول بیان کئے تھے، اسی وجہ سے اہلِ یونان اسے صحت کا دیوتا اپولوں کا بیٹا کہتے ہیں۔

(۱) سب کے لئے، مؤلف ابن غوری: ۹۶۔۹۷، آئی جی، پبلیشرس، حیدرآباد



اسقلیبوس کے ساتھ یونانیوں کے یہاں صحت کی دیویوں کے نام بھی ملتے ہیں، ایک ہائجیا اور دوسری پاناسا یہاں ایک بات قابلِ ذکر ہے اہلِ یونان بعض انسانوں کے کارناموں کی بنیاد پر انہیں دیوتا یا دیوتا کا بیٹا قرار دیتے تھے، اسلئے عین ممکن ہے کہ ان دونوں خواتین نے طب وصحت کے رہنما اصول دیئے ہوں، جس کی بنیاد پر انہیں صحت کے دیویاں قرار دیا گیا ہو۔

طب اسلامی کے فروغ میں مسلم خواتین کا کردار بھی تاریخ طب کا روشن ورق ہے، عہدِ رسالت میں صحابیات میدانِ جنگ میں زخمیوں کی مرہم پٹی کرنے کا فریضہ انجام دیتی تھیں، حضرت ام سلیم، ام متاع، ام عطیہ اور لیلی کو مرہم پٹی کرنے میں خاص مہارت تھی، حضرت ابوبکر کی صاحبزادی حضرت اسماء علاج ومعالجے میں مشہور تھیں، حضرت رفیدہ الانصاریہ جراحی میں ماہر تھیں، مسجد نبوی کے صحن میں ان کے لئے خیمہ نصب کیا گیا تھا، جس میں جراحی آلات اور سامان رکھے گئے تھے، خلافت بنی امیہ میں ایک خاتون طب بالخصوص امراض چشم کی ماہر تھیں، اندلس میں حفید ابوبکر کی ہمشیرہ اور بھانجی کو طب میں خاص کر معالجہ نسوانی میں کمال حاصل تھا، دونوں خلیفہ کے حرم میں علاج کیا کرتی تھیں، اندلس ہی میں قاضی ابوجعفر کی بیٹی ام الحسن بہت اچھی طبیبہ تھیں، مغل حکمراں شاہجہاں کے عہد سلطنت میں ستی النساء کو علاج ومعالجے میں یدطولی حاصل تھا، قرطبہ میں عورتیں باقاعدہ مطب کیا کرتی تھیں، قرون وسطی کے بعض مسلم شفاخانوں میں نرسوں کو بھی تعینات کیا جاتا تھا۔

**طب میں مسلمانوں کے نمایاں اور امتیازی کارنامے:**

(۱) طب قدیم میں مسلمانوں نے جو اضافے کئے ہیں، ان کی فہرست طویل ہے، حکمائے یونان کو بعض بیماریوں کے بارے میں کوئی علم نہ تھا، اطبائے اسلام نے نہ صرف ان امراض کا پتہ چلایا؛ بلکہ ان پر سائنسی انداز میں بحث کی ، چیچک اور خسرہ کے بارے میں ابوبکر رازی نے سب سے پہلے بحث کا آغاز کیا، ان کے بعد قیروان کے مسلم طبیب ابن الجزار نے زاد المسافر میں اس مرض کی تفصیل

بیان کی، طاعون کے متعلق حکمائے یونان نے خاموشی اختیار کی تھی، لسان الدین ابن الخطیب (۷۱۳=۷۷۶/۱۳۱۳=۱۳۷۴ء) نے طاعون کے بارے میں وضاحت کی کہ اس مرض کے تعدیہ کا وجود تجربے، مطالعے اور حواس کی شہادت سے قطعی طور پر ثابت ہو چکا ہے، نیز معتبر اطلاعات سے ثابت ہے کہ یہ مرض بیماروں کے کپڑوں، برتنوں اور کانوں کی آویزوں کے استعمال اور ایک گھر کے آدمیوں سے دوسرے مقامات پر پھیل گیا، مزید برآں طاعون زدہ علاقے سے آئے لوگ جب غیر متاثرہ بندرگاہ پر پہنچے تو وہاں بھی بیماری پھیل گئی، اسپین کے ابن خاتمہ (المتوفی: ۷۷۱ھ/۱۳۶۹ء) نے طاعون کے موضوع پر اپنے رسالے میں (جسے میکس میر ہاف نے یورپ کے ان تمام رسالوں سے حد درجہ فائق کہا ہے جو اس موضوع پر چودھویں اور سولھویں صدی کے درمیان تحریر کئے گئے) واضح الفاظ میں کہا کہ میرے طویل تجربے کا نتیجہ یہ ہے کہ اگر کوئی شخص کسی طاعون زدہ مریض کے ساتھ ربط رکھے تو اسے فوراً طاعون لاحق ہوجاتا ہے اور اس میں بھی وہی علامات ظاہر ہوجاتی ہیں، جو پہلے مریض میں ہوتی ہیں۔

(۲) مسلمانوں نے تخمین وقیاس کو رد کر کے مشاہدے کی اہمیت کو واضح کیا، ابوبکر رازی نے جالینوس کی متعدد غلطیوں کی نشاندہی کی اور کہا کہ جالینوس کی غلطیوں کی بنیاد یہ ہے کہ انہوں نے تجربے کے بجائے ریاضی پر بھروسہ کیا ہے، جالینوس نے بیان کیا ہے کہ عظیم العجز چھ ہڈیوں سے مرکب ہے، عبد اللطیف بغدادی (۵۵۷=۱۲۳۱ء) نے انسانی ڈھانچوں کا معاینہ کیا تو کئی دفعہ پتہ چلا کہ عظم العجز میں صرف ایک ہڈی ہوتی ہے، چنانچہ انہوں نے اپنی تصنیف "کتاب الإفادة والاعتبار" میں صاف صاف کہا کہ سنی ہوئی باتوں کے مقابلے میں مشاہدہ زیادہ قوی دلیل ہے، جالینوس کی فنی قابلیت مسلم مگر مشاہدہ زیادہ صحیح ہوتا ہے۔

(۳) علاج ومعالجے میں مسلمانوں نے یونانی طبیبوں کے برخلاف بعض نئے



اور کامیاب طریقے دریافت کئے، مثلاً ابن وافد نے علاج بالغذاء کی اہمیت پر زور دیا، "اوحد الزمان ابو البرکات" (۴۷۰=۵۶۰/۱۰۷۷=۱۱۶۵) نے ایک وبائی بیماری میں قطع انامل کا علاج ایجاد کیا، "ابو المنصور صاعد بن بشیر بن عبدوس" نے یونانیوں کے برعکس امراض باردہ فالج، لقوہ اور استرخاء میں ادویہ باردہ، اور منعِ غذا کا علاج اختراع کیا، نیز یہ مسلمان ہی تھے جنہوں نے جراحی میں داغ دینے کا آغاز اور یرقان کا علاج دریافت کیا، جنون کے علاج میں سب سے پہلے افیون کا استعمال کیا اور سر پر ٹھنڈے پانی کے گرانے کی ابتداء کی، معدے سے ردی فضلات کے اخراج کے لئے سب سے پہلے مسلمانوں نے ہی انبوب معدہ (stomach tube) سے کام لیا، جس کا آغاز بانس کی نالی سے کیا گیا، موتیابند کے لئے آپریشن کرنا بھی عربوں نے ایجاد کیا اور جراحت کے آپریشن بھی مسلمانوں نے ہی اختراع کیا، ول دوران کے مطابق ان دنوں یورپ والوں کے نزدیک جراحی آپریشنوں کے لئے قرطبہ پسندیدہ مقام تھا، سب سے پہلے چیچک کا ٹیکہ مسلمانوں نے رائج کیا، ۱۶۶۹ء میں ترکی میں چیچک کی تلقیح کا طریقہ عام تھا، ڈریپر کے مطابق ۱۷۱۲ء میں یورپ کی لیڈی میری وارٹلی ماٹیک قسطنطنیہ آئی تو اس نے ٹیکہ لگانے کا طریقہ سیکھا، مگر جب وطن واپس گئی تو وہاں کے پادری برافروختہ ہوگئے۔

(۴) حکمائے اسلام نے ادویات کی طرف بھی توجہ کی اور یونان کے ذخیرۂ ادویات میں سینکڑوں نئی دواؤں کا اضافہ کیا، انہوں نے چین، جزائر شرق الہند، ملایا اور ہندوستان سے جڑی بوٹیوں حاصل کر کے یونانی علم ادویہ کا دامن وسیع کیا، بیخ ریوند، کافور اور سنا کے افعال وخواص دریافت کئے اور علاج میں بھنگ کے استعمال کی ابتداء کی، کیمیاوی مرکبات تیار کر کے انہیں طب میں استعمال کرنے کا سہرا بھی مسلمانوں کے سر جاتا ہے، علاوہ ازیں یہ مسلمان ہی تھے، جنہوں نے مرکب ادویہ کی تیاری میں سب سے پہلے شکر کا استعمال کیا، شکر سازی کے معمل

تیار کئے اور شکر بنائی۔ ول دوران طب میں مسلمانوں کے کارنامے کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''ادویات کے قدیم ذخیرے میں صحرانشیں عربوں نے عنبر، کافور، تج، لونگ، پارہ، سنا اور لوبان جیسی اشیاء کا اضافہ کیا، دواسازی میں نئے مرکبات شربت اور جلاب متعارف کرائے، مشرق قریب کے ساتھ اطالوی تجارت کی ایک اہم خصوصیت عربی ادویات کی درآمد تھی، سب سے پہلے مسلمانوں نے عطار کی دوکانیں اور دواخانے کھولے، عہد وسطی میں دواسازی کا اولین مدرسہ قائم کیا گیا اور فن ادویہ سازی کے موضوع پر شاندار کتابیں لکھیں، مسلم اطباء غسل بالخصوص حمیات میں اور وہ بھی بھاپ کے غسل پر جوش وکیل تھے، چیچک اور خسرے کے علاج کے لئے ان ہدایات میں لئے آج بھی اضافہ کرنا مشکل ہے، بعض جراحی آپریشنوں میں تنفس کے ذریعے بیہوش کرتے تھے، گہری نیند کے لئے حشیش اور دوسری ادویات کا استعمال کیا جاتا۔(۱)

## طب میں اطبائے اسلام کے چند امتیازات:

۱۔ نئی نئی جڑی بوٹیوں کی تلاش میں بہت سے اطباء سرگرداں رہے، ان لوگوں نے دور دور کے سفر کئے اور نئی نئی جڑی بوٹیاں تلاش کیں، ایسے لوگوں میں سب سے زیادہ ممتاز ضیاء الدین ابن بیطار (م ۱۲۴۸) کا ہے، یہ مسلم اسپین کا باشندہ تھا، نئی جڑی بوٹیوں کی تلاش میں یہ اپنے وطن سے باہر نکلا اور مصر اور ایشیا کو چک بشمول ترکی اور شام کے دورے کر کے نئے نئے پودے جمع کئے جن کی تعداد چودہ تھی، اس زمانے میں جب کہ سفر بہت دشوار گذار ہوا کرتا تھا، یہ بہت مشقت آمیز اور بے مثل کام تھا، اسی وجہ سے ابن بیطار کو دنیائے طب کا عظیم ترین ماہر الادویۃ مانا جاتا ہے۔

(۱) 246-the age of faith.pp.245



نئے نئے ادویاتی عناصر جو دریافت کئے گئے اور دواسازی میں آج بھی مستعمل ہیں ان میں سے چند خاص اجزاء درج ذیل ہیں:

کافور، ریوند چینی، مشک، گوند، املتاس، جائفل، سنا، بھنگ، میٹھا تیل، اور صندل کی لکڑی۔

۲۔ امراض کی تشخیص کے چار اہم ذرائع: نبض شناسی، قارورہ بینی، آنکھوں کی رنگت یونانی اطباء کے وضع کردہ تھے، نبض شناسی ہندوستان اور چین میں بھی رائج تھی، اس زمانے میں ان کے علاوہ مزید طریقے وضع کرنا ممکن نہیں تھا، اس لئے اطبائے اسلام نے بھی ان ہی چاروں ذرائع پر تکیہ کیا، البتہ ان طریقوں میں طبیبانہ مہارت کو ان لوگوں نے درجۂ کمال تک پہنچا دیا، ان کی مہارت کے بہت سے واقعات تاریخ طب کی کتابوں میں بیان کئے گئے ہیں، ہم ان میں سے چند مثالوں کا تذکرہ کرتے ہیں۔

☆ قارورہ کی رنگت اور اس کا قوام دیکھ کر بعض اطباء یہاں تک بتا دیا کرتے تھے کہ وہ مرد کا ہے یا عورت کا، عورت کا ہے تو وہ عورت حاملہ ہے یا غیر حاملہ، حاملہ ہے تو اس کے پیٹ میں پرورش پانے والا بچہ لڑکا ہے یا لڑکی، طبقات الاطباء کا مصنف ابن ابی صبیعہ لکھتا ہے کہ ایک بار عباسی خلیفہ مہدی کی کنیز خیزران نے اپنا قارورہ اپنے وقت کے طبیب عیسی المعروف ابوقریش کو معائنے کئے لئے بھیجا، ابوقریش نے قارورے کا معائنہ کر کے یہ تشخیص کی کہ خیزران حاملہ ہے، اور اس کے شکم میں نمو پانے والا بچہ لڑکا ہے، ولادت کے بعد طبیب کی تشخیص صحیح نکلی، بچہ مہدی کی معروف اولاد موسی کہلایا۔

خیزران جب اگلی بار حاملہ ہوئی تو پھر اس نے اپنا قارورہ ابوقریش کے معائنے کے لئے بھیجا، ابوقریش نے قارورہ دیکھ کر تشخیص کی کہ خیزران کے پیٹ میں نمو پانے والا بچہ لڑکا ہے، اس کی یہ تشخیص بھی صحیح نکلی، وہی بچہ ہارون الرشید کہلایا اور خلافت عباسیہ کا نامور خلیفہ ثابت ہوا۔

☆ قارورہ شناسی کا ایک واقعہ ساتویں صدی ہجری کے ایک مصری طبیب مہذب الدین عبدالرحیم بن علی کا ہے، وہ مصر کے سلطان ملک العادل کے شاہی طبیبوں میں سے تھا، ابن صبیعہ نے وہ واقعہ ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔

ایک دن طبیب مہذب الدین عبدالرحیم بن علی سلطان الملک العادل کے دروازے پہ موجود تھے کہ ایک خادم کسی کنیز کا قارورہ دکھانے آیا، کچھ درد کی شکایت تھی، اطباء نے قارورے کا معائنہ کر کے نسخہ لکھ دیا، مگر طبیب مہذب الدین نے قارورہ دیکھ کر کہا کہ کنیز کو جو درد ہو رہا ہے اس میں قارورہ کا یہ رنگ نہیں ہونا چاہئے، ہوسکتا ہے کہ یہ رنگ مہندی کا ہو (یعنی مہندی کا رنگین پانی قارورہ میں ملا دیا گیا ہو) خادم نے بالآخر مہندی کے پانی کی ملاوٹ کا اعتراف کرلیا اور وہ طبیب مہذب الدین کی قارورہ شناسی پر بے حد متحیر ہوا، ملک العادل کو جب اس واقعہ کا علم ہوا تو طبیب پر اس کا اعتقاد اور بھی بڑھ گیا۔

ابن ابی صبیعہ نے ابن اصم نامی ایک اندلسی طبیب کی قارورہ شناسی کے بارے میں لکھتا ہے کہ وہ محض قارورہ دیکھ کر مریض کا حال، اس کی تکلیف اور اس نے کیا غذا لی ہے سب کچھ بتا دیا کرتا تھا۔

نبض شناسی کی اسی اہمیت کی بناء پر ابن سینا نے بھی نبض کی اقسام کو القانون میں بہت ہی شرح اور بسط سے بیان کیا ہے اور نبض شناسی پر اس کا بیان ۱۰۳ صفحات پر محیط ہے۔

☆ بہت سے سلاطین اپنے دربار میں طبیب مقرر کرنے سے پہلے اس کی مہارت کا امتحان اس کی نبض کے ذریعہ لیا کرتے تھے، اسی قسم کے ایک امتحان کا واقعہ یہ ہے کہ مصر کے سلطان ملک الکامل نے اپنے ایک طبیب رشید الدین ابوحلیقہ کی نبض شناسی کا امتحان لینے کا ارادہ کیا اور اس غرض سے وہ طبیب کے مطب میں مستورات کے پردے کے پیچھے جا کر بیٹھ گیا، باری آنے پر سلطان نے اپنا ہاتھ پردے کی اوٹ سے باہر نکالا تو طبیب نے نبض دیکھ کر یہ بھی پہچان لیا کہ یہ



سلطان ملک الکامل کی نبض ہے، اور کہا کہ: ''سلطان بحمد اللہ تندرست ہیں'' یہ سن کر سلطان کو بہت حیرت ہوئی۔

اس سے پتہ چلا کہ نبض شناسی ایک ایسا علم ہے جس سے نہ صرف مرض کی بلکہ مریض کی شناخت بھی کی جاسکتی ہے۔

☆ نبض شناسی عوارض کے علاوہ نفسیاتی عوارض کی تشخیص میں بھی بہت کام آتی ہے، نفسیاتی عوارض میں اس کی افادیت کا اندازہ ایک اس واقعہ سے کیا جاسکتا ہے کہ ان حکیم رشید الدین ابوحلیقہ کے ہی مطب میں ایک عورت اپنے بیٹے کی لا معلوم بیماری کا علاج کرانے آئی، حکیم صاحب نے لڑکے کی نبض پر ہاتھ رکھا اور دفعتہ اپنے ملازم کو آواز دی کہ ذرا میری فرجیہ دے، تاکہ میں پہن لوں فرجیہ ایک قسم کی قبا کو کہتے ہیں اور یہ نسوانی نام بھی ہے، حکیم صاحب نے دیکھا کہ فرجیہ کا لفظ سنتے ہی لڑکے کی نبض یکا یک بے حد متغیر ہوگئی اسے حکیم صاحب نے قیاس کرلیا کہ ہو نہ ہو یہ لڑکا فرجیہ نا کی کسی لڑکی کے عشق میں مبتلا ہے، حکیم صاحب نے اپنی تشخیص سے لڑکے کی ماں کو آگاہ کیا تو اس نے تصدیق کی کہ یہ لڑکا فرجیہ نامی ایک لڑکی کے عشق میں گرفتار ہے۔

حکیم عبدالوہاب انصاری معروف بہ حکیم نانیا بھی نبض شناسی میں خوب مہارت رکھتے تھے، وہ دور کے رشتہ دار کی نبض دیکھ کر بھی مریض کے احوال اور بیماری کا پتہ دیتے تھے جیسا کہ ان کے احوال میں مذکور ہوا۔

نباضی نے مسلم طب میں اتنی ترقی کر لی تھی کہ مختلف اطباء نے اس پر کتابیں لکھیں، ان میں سے امام فخر الدین رازی کی کتاب "فی النبض" بہت مشہور ہے۔

☆ امراض کی تشخیص میں قارورہ شناسی یا نباضی کام نہ آتی تو ذہانت کو کام میں لانے کی کوشش کرتے تھے، ذہانت کے ذریعہ مرض کی تشخیص کے متعدد واقعات تاریخ طب کی کتابوں میں ملتے ہیں۔

ابن اصم نامی اندلسی طبیب، اس کے مطب میں ایک مریض لایا گیا جس کے سوتے میں ایک سانپ پیٹ میں گھس گیا تھا اور دھڑ کا کچھ حصہ باہر نکلا رہ گیا تھا، مریض ہول میں مبتلا تھا کہ سانپ نے اگر اسے ڈس لیا تو وہ ہلاک ہوجائے گا، تیمارداروں نے سانپ کے دھڑ میں رسی باندھ دی تھی تا کہ سانپ مریض کے پیٹ میں پورے کا پورا داخل نہ ہوجائے، ابن اصم نے رسی کاٹ دی جس سے پورا سانپ مریض کے پیٹ میں داخل ہوگیا پھر اس نے کچھ جڑی بوٹیوں کو پانی میں ابالا اور گرم گرم مریض کو پلایا، اس کے پینے سے سانپ مرگیا، اس کے بعد ابن اصم نے کچھ دوسری دوائیں ابال کر پلائیں اور کہا کہ ہضم معدہ کے ساتھ ان دواؤں سے سانپ پک جائے گا، دو گھنٹے تک وہ انتظار کرتا رہا، اس کے بعد قئے آور دوا یہ پلائیں جس سے مریض کو قئی ہوئی، سانپ ٹکڑے ٹکڑے ہو کر باہر آگیا اور مریض صحت یاب ہوگیا۔

☆ ۱۹۵۱ء میں مغربی بنگال کے گورنر کے یہاں ایک بڑی دعوت دی، گورنر کے جواں سال بیٹے مہمانوں سے گپ شپ کر رہے تھے کہ دفعتاً ان کی زبان منہ سے باہر نکل آئی اور پھر کسی طرح بھی اندر نہیں گئی، گورنر نے کلکتہ کے بڑے سے بڑے ڈاکٹر کو بلوایا مگر وہ سب کے سب ناکام رہے، ناچار گورنر نے عام منادی کرادی کہ جو کوئی طبیب علاج کرانے کی تدبیر رکھتا ہو وہ فون پر اطلاع دے، اس کے لئے فوراً گاڑی بھیج دی جائے گی، یہ اعلان سن کر کلکتہ کے ایک ضعیف العمر مسلمان حکیم نے گورنر ہاؤس فون کر کے مریض کو دیکھنے کی خواہش ظاہر کی، گورنر صاحب نے فوراً گاڑی بھیج دی، حکیم صاحب نے گورنر ہاؤس جاتے ہوئے راستے میں دو عدد لیموں خریدے، گورنر ہاؤس پہنچ کر انہوں نے مریض کے کمرے سے تمام لوگوں کو باہر بلایا، پھر ایک لیموں کی دو قاشیں کر کے ایک قاش گورنر کے لڑکے کی زبان پر نچوڑ دی، پھر دوسری قاش نچوڑ دی، پھر دوسرے لیموں کی قاشیں نچوڑیں، لڑکے نے لیموں کی ترشی کی شدت سے بے اختیار زبان اندر کھینچ لی، اس



کامیابی پر گورنر بہت خوش ہوئے اور انہیں ایک مکان تحفے میں دیا، اس واقعہ پر حکیم صاحب کی شہرت کی دھوم مچ گئی۔

☆ نبض شناسی سے بھی شاید بڑھ کے یہ امر ہے کہ اس عہد کے اطباء امراض کی پیش بینی کر لیا کرتے تھے، امراض کی پیش بینی یا پیش آگہی میں ایک نہیں متعدد اطباء نے شہرت حاصل کی۔

پیش آگہی کا ایک واقعہ ابن ابی صبیعہ نے بیان کیا ہے کہ بغداد میں قصر خلافت کے ایک افسر مہمانداری کو ایک بار بہت بڑی دعوت کا انتظام سپرد ہوا، دعوت دو روز پہلے اس کا ایک بہت محنتی ملازم بیمار پڑ گیا، افسر مہمانداری نے بغداد کے مشہور طبیب ابوالحسن حرانی کو طلب کیا اور کہا کہ میں چاہتا ہوں کہ دعوت سے پہلے پہلے ملازم شفایاب ہو کے ڈیوٹی پر آجائے، اگر دو دن کے اندر وہ شفایاب ہوگیا تو طبیب کو انعام واکرام دیا جائے گا، طبیب نے یہ سن کر کہا کہ بہتر ہے کہ مریض کو بیماری کے ایام پورے کرنے دیئے جائیں،، اگر وقت سے پہلے اسے شفایاب کرانے کی کوشش کی گئی تو مریض سال بھر کے بعد پھر بیمار پڑ جائے گا، اس وقت کوئی دوا کام نہ کرے گی، یہ انتباہ سن کر بھی افسر مہمانداری کی اپنی فرمائش پر قائم رہا، ناچار طبیب نے ملازم کا علاج شروع کیا جس سے وہ دو دن کے اندر اندر شفایاب ہو کر ڈیوٹی پر آگیا، افسر مہمانداری بہت خوش ہوا اور طبیب کو خوب انعام واکرام سے نوازا، مگر ٹھیک سال بھر بعد ملازم پھر بیمار پڑا، طبیب کی پیش آگہی کے عین مطابق کوئی دوا کام نہ آئی اور ملازم انتقال کر گیا، اس معجز نما آگہی کو دیکھ کر لوگ حیرت زدہ رہ گئے۔

☆ پیش آگہی کا ایک اور واقعہ عباسی خلیفہ منصور کے طبیب خاص ابن الجلاج کے بارے میں مشہور ہے، اس نے خلیفہ کے مکہ معظّمہ کے سفر کے دوران خلیفہ کے بارے میں ذمہ داروں کو مطلع کر دیا تھا کہ خلیفہ کی یبوست بہت تیزی سے بڑھ رہی ہے، وہ بہت جلد دماغ کی خشکی کے مرض میں مبتلا ہوگا، اس سفر کے دوران وہ

جب فہد کے مقام تک پہنچے گا تو حالت مرض میں مبتلا ہوگا اور مکہ معظّمہ پہنچے گا تو اس کا انتقال ہوجائے گا حقیقتاً ایسا ہی ہوا۔

☆ پیش آ گاہی کے سلسلہ میں یہ واقعہ خلیفہ ہارون الرشید کے عہد کا ہے کہ اس کی ایک بہن بانو بیمار پڑی، اس نے عیسائی طبیب ماسویہ ابو یوحنا کو طلب کیا، اس نے مریضہ کا معائنہ کرنے کے بعد خلیفہ کو بتایا کہ مریضہ پرسوں، تین گھڑی سے نصب شب تک کے دوران انتقال کرجائے گی۔

دنیائے اسلام میں اور بھی بہت سے اطباء گذرے ہیں جو پیش آ گہی میں معروف ہوئے ، ابن ابی صیبعہ نے اندلس کے طبیب ابن عبدربہ، مصر کے ابن عین زربی، اورشام کے مہذب الدین عبدالرحیم بن علی کے تذکرے کئے ہیں۔

☆ پیش آ گہی اور اس کے ساتھ ہی ساتھ قارورہ شناسی کا ایک اور واقعہ یہ ہے کہ ایک بار موصل کے ایک امیر حسام الدین نے جبرئیل بن بختشیوع کو اپنے علاج کے لئے طلب کیا اور جب شفا یاب ہوگیا تو ایک خاتون کو علاج کے لئے دکھلایا جو کسی خطرناک مرض میں مبتلا تھی، جبرئیل نے مریضہ کا قارورہ دیکھ کر پیش گوئی کی کہ وہ تین دن میں صحت یاب ہوجائے گی، وہ حقیقتاً تین دن میں صحت یاب ہوگئی۔

جالینوس نے اس موضوع پر ایک کتاب لکھی جو عربی میں ترجمہ ہوئی جس کا نام "نوادر تقدمة المعرفة" تھا۔

۳۔ اطبائے اسلام اس بات کا پوری طرح شعور رکھتے تھے کہ صحت مند رہنے کے لئے عمدہ آب وہوا اور صفائی وستھرائی بہت ضروری ہے ، اسی وجہ سے شہروں میں بڑے بڑے حمام ہوا کرتے تھے تا کہ عوام الناس کونہانے کی سہولت دستیاب ہو، اسپتال کی تعمیر کے لئے جگہ کا انتخاب کرنے میں عمدہ آب وہوا کا خاص رکھا جاتا تھا، اس سلسلے میں عباسی خلیفہ مقتدر باللہ کے زمانے کا بہت مشہور واقعہ ہے اور ابن ابی صیبعہ نے بیان کیا ہے

خلیفہ نے بغداد میں شفاخانے کی نئی عمارت تعمیر کرانے کا ارادہ کیا تو آب



وہوا کے لحاظ سے موزوں جگہ کا انتخاب کرنے کے لئے رازی سے مشورہ طلب کیا ،موزوں جگہ معلوم کرنے کے لئے رازی نے بغداد کے مختلف علاقوں میں تازہ گوشت کے ٹکڑے کھمبوں پر آویزاں کرادیئے، چند دنوں بعد یہ سب ٹکڑے اتارے گئے ،جس علاقے کے گوشت میں سب سے کم سرانڈ پیدا ہوئی تھی اس جگہ کوزکریا رازی نے شفاخانے کی تعمیر کے لئے تجویز کیا، پھراسی جگہ شفاخانے کی نئی عمارت تعمیر ہوئی۔

۴۔ اطبائے اسلام نے طب اور دواسازی کو ایک دوسرے سے علاحدہ کردیا تھا، طبیب کا کام صرف امراض کی تشخیص اورنسخہ نویسی رہا، دوا تیار کرنا باقاعدہ طور پر ایک جداگانہ پیشہ بن گیا، اس کی شروعات بغداد سے ہوئیں، پھر دوسرے بڑے شہروں میں بھی دواخانے ہونے لگے۔

قیروان کے مشہور طبیب احمد ابن الجزار کے یہاں بھی طب ودواسازی علاحدہ علاحدہ ہوا کرتی تھی، وہ صرف نسخہ تجویز کرتے ، مریض کو دوا دینے کے لئے عطار سے رجوع کرنا پڑتا تھا۔

۵۔ دواسازوں کے اوپر محتسب (Inspectors) مقرر کئے گئے، وہ دواسازی کی معیار بندی کیا کرتے تھے، حکیم محمد سعید Cyril Elgood کے حوالے سے رقم طراز ہیں کہ محتسب دواخانوں کو پہنچ کر یہ دیکھا کرتے تھے کہ دواساز اپنے فن سے اچھی طرح واقف ہیں یا نہیں، وہ دواسازی کے برتنوں کا بھی معائنہ کیا کرتے ، برتن اگر بہت پرانے یا بدبودار ہوتے تو وہ انہیں تلف کردیا کرتے تھے، بعض اوقات وہ خود کھڑے ہوکر دواسازی کی نگرانی کرتے ،عطاروں ے لئے لازمی ہوتا تھا کہ وہ کسی مستند ماہر ادویہ مخزن الادویہ میں تجویز کئے ہوئے نسخوں سے ہی دوا تیار کیا کریں، جس زمانے میں محتسب مقرر ہوئے اس زمانے میں صبور بن سہل اور ابن البیان کے مخزن الادویہ مستند مانے جاتے تھے۔

۶۔ طبابت کے لئے اطباء کی سند یافتگی بھی لازمی تھی، اسے عباسی عہدِ خلافت میں

لازمی قرار دیا گیا، سند یافتگی کے ضابطے کے نفاذ کا سبب ابن ابی صبیعہ نے یہ بیان کیا کہ خلیفہ مقتدر باللہ کے عہد حکومت ۳۱۹ھ/۹۲۱ء میں خلیفہ کو اطلاع ملی کہ شفاخانہ مقتدری میں داخل ایک مریض اطباء کی غلطی سے ہلاک ہو گیا ہے، یہ اطلاع سن کر خلیفہ نے بغداد کے بڑے طبیب سنان بن ثابت کو ہدایت دی کہ وہ اطباء کا امتحان لیں، اور طبابت کی اجازت صرف ایسے اطباء کو دیں جو امتحان میں کامیابی حاصل کر لیں، خلیفہ نے شفاخانہ مقتدری کے حکام کو بھی احکام بھیجے کہ آئندہ سے صرف ایسے اطباء کو اس میں ملازم رکھا جائے جنہوں نے امتحان میں کامیابی کی سند حاصل کر لی ہو، اس حکم کی تعمیل میں سنان بن ثابت نے اطباء کے امتحان لیئے اور کامیاب ہونے والے آٹھ سو اطباء کو اسناد عطا کیں۔

۷۔ امراض کے تخصص (specialization) کی بنیاد ڈالی گئی، ابتداء میں بچوں کے امراض اور مستورات کے پوشیدہ امراض کے تخصصات قائم کئے گئے اور ان پر علاحدہ علاحدہ کتابیں لکھی گئیں، امراض چشم کو بھی تخصص کی حیثیت دی گئی، بہت سے حکماء نے پوری عمر صرف امراض چشم کے علاج کے لئے خود کو مختص کئے رکھا اور اس پر کتابیں لکھی۔

۸۔ جراحت کو بھی بہت ترقی دی گئی اور ایسے امراض کی جراحت کے طریقے ایجاد ہوئے جن میں قدماء کو کامیابی حاصل نہیں ہو سکتی تھی۔ پہلے جراحی کا پیشہ حجاموں کا کام اور حقیر اور نیچ سمجھا جاتا تھا، مسلم اطباء نے اسے اونچا پیشہ بنا دیا، مسلمان اطباء سے پہلے ایک شخص پال آف ایجانئا نظر آتا ہے جس نے طبیب کی حیثیت سے اس فن کی طرف توجہ دی، مسلمان اطباء میں ابو القاسم زہراوی، عمار موصلی نے اسے بہت ترقی دی، ان دونوں نے ایسے امراض کی جراحت کی ابتداء کی جن کا علاج دوا کے بجائے صرف آپریشن کے ذریعے ممکن تھا مگر جو فن جراحی کی پسماندگی کی وجہ سے نا قابل علاج بنے ہوئے تھے۔

آپریشن کے ذریعے جن امراض کا علاج کیا گیا وہ یہ ہیں:



بچوں کے سر میں جمع ہونے والے پانی کو نکالنے کئے لئے، ناک کے اندر بڑھے ہوئے گوشت کو کاٹنے کے لئے، ناک کے ناسور کے لئے، مسوں کے لئے، بڑھے ہوئے لوزتین کے لئے، پتھری نکالنے کے لئے، وضع حمل کے لئے، ناور کے لئے، آنکھ کے کئی اور امراض کے لئے، کان کے ناسور کے لئے، استسقاء کے مریض کے پیٹ کا پانی نکالنے کئے لئے، گردے کی پتھری نکالنے کے لئے اور مثانہ کے زخم کے لئے۔

سرجری میں زہراوی کے امتیازی کارناموں میں سے ایک بھی ہے کہ اس نے گرم لوہے سے داغ کر (By Cauterization) چھپن قسم کے زخموں کا علاج تجویز کیا، ان میں ناسور چشم، ورم جگر، امراض طحال، بواسیر، امراض رحم، عرق النساء، درد پشت، نقرس، جذام اور سرطان شامل ہیں۔

آپریشنوں کے لئے اس نے جراحی کے آلات بھی ڈیزائن کئے، ان کی تعداد ۲۰۹ بیان کی جاتی ہے، خاص خاص آلات میں مختلف قسم کی قینچیاں، چمٹے (Forceps) چاقو، نشتر (scalpels) اور آنکڑے (Hooks) وغیرہ شامل ہیں، قینچی کے بارے میں کہا جاتا ہے جراحت میں پہلی بار اسے زہراوی نے ہی استعمال کیا۔

۹۔ حفاظتی ٹیکوں کی ایجاد کے بارے میں قطعیت کے ساتھ یہ کہنا مشکل ہے کہ یہ کہاں ہوئی، ایک روایت یہ ہے کہ اس کی ایجاد ہندوستان میں ہوئی، مگر ڈاکٹر ایس صابر علی لکھتے ہیں:

چیچک کا ٹیکہ ۱۶۷۹ء کے لگ بھگ ایک ترک مسلمان کی دریافت ہے، وہاں سے ترکی میں مقیم برطانوی سفیر کی بیگم کے ذریعہ اٹھارہویں صدی میں یورپ میں متعارف ہوئی، یہ بھی ممکن ہے کہ دونوں ملکوں میں جدا جدا طور پر دریافت ہوا، ایک روایت یہ ہے کہ اس کام میں اولیت ہندوستان کو ہی حاصل ہے، مگر وہاں ٹیکے ایجاد نہیں ہوئے تھے؛ بلکہ چیچک کے مریض کی کھرنڈ صحت مند انسان کے جسم پر مل دی جاتی تھی جس اس میں مامونیت پیدا ہو جاتی تھی۔

۱۰۔ اطبائے اسلام نے طب میں حسن اخلاق کو غیر معمولی اہمیت دی، ماضی میں اس کی نظیر قابل ذکر طور پر بقراط کے یہاں ملتی ہے جس نے فارغ التحصیل ہونے والے اطباء کے لئے ایک عہد نامہ مرتب کیا تھا جو آج بھی مشہور ہے، اطبائے اسلام نے حسن اخلاق کے معیار کو بہتر بنایا، اس کام کے سلسلے میں فاطمی عہد حکومت کے مشہور طبیب علی بن رضوان (م ۴۵۳ھ ۱۰۶۱ء) کو بڑا امتیاز حاصل ہے، اس نے طبی اخلاقیات کے سات زریں اصول وضع کئے۔

علی بن رضوان کے مرتب کردہ ضوابط اخلاق درج ذیل ہیں:

☆ طبیب جسمانی ساخت میں کامل، صحیح الاعضاء، ذہین، خوش فکر، دانشور، یادداشت میں عمدہ اور خیر پسند ہو۔

☆ لباس اور خوشبو عمدہ ہوں۔

☆ مریضوں کے رازوں کو بالکل پوشیدہ رکھے، ان کی بیماری کی کوئی بات ظاہر نہ کرے۔

☆ مریضوں کی صحت یابی کی خواہش حصول زر کی خواہش سے زیادہ اور فقراء کے علاج میں دلچسپی امراء کے علاج کے مقابلے میں زیادہ رکھتا ہو۔

☆ تعلیم کا شیدا اور لوگوں کے مفاد میں زیادہ سوچتا ہو۔

☆ سلیم القلب، پاک نظر، صادق الکلام ہو، عورتوں کا اور بڑے لوگوں کے گھروں میں دولت کا انبار دیکھ کر اس کا خیال تک دل میں نہ لائے، چہ جائے کہ ان میں سے کسی شی ء سے تعرض کرے۔

☆ امین ہو، جان و مال کے حق میں معتمد ہو، کوئی مہلک دوا تجویز نہ کرے، نہ اس کی خبر دے، اسقاط حمل کے لئے نسخہ تجویز نہ کرے، دوست کی طرح دشمن کا علاج بھی سچی نیت سے کرے۔

۱۱۔ پوری دنیائے اسلام میں شفاخانوں کا جال بچھا دیا گیا، جیسا کہ اس کا ذکر آگے آرہا ہے۔



۱۲۔ بعض خوردنی اشیاء مثلاً چربی، کلیجی اور نمک وغیرہ کے مضر صحت اثرات سے واقف کرایا۔

۱۳۔ متعدد لا معلوم امراض کی پہلی بار شناخت کی۔

۱۴۔ تشریحات (اناٹومی) اور فعلیات (فزیالوجی) میں مفید معلومات کا اضافہ کیا۔

اطبائے اسلام قلب اور دورانِ خون کے امراض اور ان کی وجوہات کے بارے میں گہری واقفیت رکھتے تھے، انسانی جسم کے اعضاء کی تشریحات (اناٹومی) میں ان اعضاء کے علاوہ شریانوں، وریدوں اور شعریوں (capillaries) کا علم بھی رکھتے تھے، خون کی ساخت کے بارے میں بھی کافی حد تک واقف تھے، فشار الدم (بلڈ پریشر) اور اس کے نقصانات سے بھی آگہی رکھتے تھے، پتلے خون اور گاڑھے خون کے فرق اور ان کے نقصانات سے بھی کافی حد تک واقف تھے، فشار الدم (بلڈ پریشر) اور اس کے نقصانات سے بھی آگہی رکھتے تھے کہ یہ مہلک ہوسکتا ہے، فشار الدم ان کی اصطلاح میں امتلاء دموی کہلاتا تھا، یعنی جسم میں خون کا زیادہ ہونا، آنکھوں کی سرخی اس مرض کی ایک عام پہچان تھی، اس کا علاج یونانی زمانے سے فصد کھول کر خون کی کچھ مقدار خارج کرنا تھا۔

خلیفہ ہارون کے عہدِ حکومت میں ان کے فرزند مامون الرشید کے خون کا دباؤ بہت بڑھ گیا جس کی وجہ سے ان پر غشی طاری ہوگئی، اور وہ قریب المرگ ہوگئے، دربار خلافت کے عیسائی طبیب جبرئیل بختیشوع نے فوراً فصد کھول کر خون کی کچھ مقدار خارج کی جس سے مامون صحت یاب ہوگئے۔

☆ کلیجی اور نمک کے کثرت استعمال سے ہونے والے نقصانات کا تجزیہ اب جب کہ موجودہ اطباء نے کیا ہے جس کو قدیم اطباء نویں صدی عیسوی سے ہی جانتے تھے، خون کے گاڑھے پن سے پیدا ہونے والے اس ظاہری موت کو طب کی اصطلاح میں سکتہ دمویہ کا نام دیا گیا، یعنی وہ جو خون کی وجہ سے طاری ہوا، سکتہ دمویہ اور مریض کی ''حیات نو'' کے کئے واقعات طب کی کتابوں میں منقول ہیں:

ابن ابی صبیعہ نے بیان کیا ہے کہ طبیب ابوالحسن ثابت بن ابراہیم حرانی اوران کے رفیق طبیب سنان بن ثابت راستے سے گذر رہے تھے کہ ایک شخص کو تقریباً روزانہ کلیجی بھونتے دیکھتے جسے وہ شخص کھاتا رہتا تھا، ایک دن یہ دونوں گذرے تو وہ نظر نہیں آیا معلوم ہوا کہ رات اس کا انتقال ہوگیا، یہ دونوں اطباء یہ سن کر رک گئے اوراس کے گھر جا کر اہل خانہ سے درخواست کی کہ وہ اس کی تجہیز وتکفین کے انتظامات تھوڑی دیر کے لئے روک دیں، پھران دونوں نے اس کی فصد کھولی، اس سے نہایت یعنی گاڑھا خون نکلنے سے مریض اٹھ کر بیٹھ گیا۔

☆ خون کے پتلا ہونے کی وجہ سے پیدا ہونے والی امراض سے بھی قدیم اطباء واقف تھے اوراس کا علاج کرنا بھی جانتے تھے، ان میں سے ایک واقعہ یہ ہے کہ خلیفہ مستقی باللہ (م ۵۷۵ھ) کے دربار کے ایک طبیب امین الدولہ بن تلمیذ کے پاس جو شفاخانہ عضدی میں بڑے عہدے پر فائز تھے، ایک مریض لایا گیا، اسے خون کا پسینہ آرہا تھا، امین الدولۃ نے اس بیماری کی یہ وجہ تشخیص کی کہ مریض کا خون پتلا ہوگیا ہے اس لئے وہ جلد مسامات کے ذریعہ باہر نکل آرہا ہے، اس نے اس کا علاج یہ تجویز کیا کہ مریض کو بھنے ہوئے بیگن کے ساتھ جو کی روٹی کھلائی جائے، اس سے مریض شفایاب ہوگیا۔

## غیر مسلم اطباء کے ساتھ فراخ دلانہ برتاؤ

مسلم طب کی تاریخ کا بیان نامکمل رہے گا اگر اس امر کا جائزہ پیش نہ کیا جائے کہ اسلامی حکومتوں کا اور دیگر اہل اسلام کا رویہ غیر مسلم اطباء کے ساتھ کس قسم کا تھا، ان کے رویہ سے غیر مسلم اطباء کی پیشہ وارانہ سرگرمیوں کو آیا سہولتیں حاصل ہوئیں یا ان کی حوصلہ شکنی ہوئی۔

طب میں ان اطباء کے ساتھ اہل اسلام کا میل جول اور ربط وضبط پہلی صدی ہجری میں ہی شروع ہوگیا تھا، اس کا ثبوت ابوداؤد کی ایک حدیث میں ہے: آنحضرت ﷺ نے ایک بار حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو اپنی بیماری پر مدینہ کے عیسائی طبیب



حارث بن کلدہ سے علاج کرانے کا مشورہ دیا تھا، کیوں کہ وہ مدینے کا سب سے بڑا طبیب تھا اوراس نے طب کی تعلیم ایران کے شہر جندیشاپور کے طبی مدرسے سے حاصل کی تھی۔

غیر مسلم اطباء اور علماء کے رابطے کی دوسری صورت ان سے مروجہ علوم کی کتابیں، ان کی زبانوں سے عربی میں ترجمہ کرانے کی شکل میں نکلی۔

اولین غیر مسلم اطباء سے جن اطباء سے مسلمان خلفاء اور سلاطین نے علاج ومعالجے کے لئے رجوع کیا وہ تیاذوق، اور جورجس بن جبرئیل تھے، تیاذوق کو حجاج بن یوسف نے اپنے علاج کے لئے طلب کیا تھا اوراس کے علاج سے شفا پائی تھی اس لئے اسے مستقلاً اپنے دربار میں رکھ لیا اوراس کے لئے بھاری مشاہرہ مقرر کیا۔

جورجس بن جبرئیل کو اپنے علاج کے لئے دوم عباسی خلیفہ منصور (۹۵ءتا۱۵۸ء) نے بغداد طلب کیا تھا، اس وقت وہ جندی شاپور کے شفاخانے کا رئیس الاطباء تھے، اس کے علاج سے منصور شفایاب ہوگیا، جورجس ایک مدت تک خلیفہ کے دربار میں رہا اور جب مرض الموت میں مبتلا ہوجانے کی وجہ سے جندشاپور واپس گیا تو اپنے پیچھے اپنے عیسائی شاگرد عیسی بن شہلا چھوڑ گیا، عیسی بن شہلا کو اس کے لالچی پن کی وجہ سے خلیفہ نے واپس ایران بھیج دیا اور جورجس کے بیٹے بختیشوع کو بلا کر درباری طبیب مقرر کیا، وہ زمانہ خلیفہ ہارون الرشید کا تھا، بختیشوع کے بعد اس کے بیٹے جبرئیل کو عباسی خلافت میں درباری طبیب مقرر کیا گیا کیوں کہ وہ اپنے والد سے بھی زیادہ بڑا طبیب تھا اور ۲۳ سال ہارون کی وفات تک درباری طبیب رہا۔

ان طبیبوں کو دربار میں اتنا گراں قدر مشاہرہ دیا جاتا تھا کہ وہ اس کا تصور بھی نہیں کرسکتے تھے، ابن ابی صبیعہ لکھتا ہے کہ جبرئیل کا سالانہ مشاہرہ ایک لاکھ بیس ہزار درہم تھا۔

جبرائیل کی وفات کے بعد بختیشوع بن جبرئیل دربار خلافت کا طبیب ہوا، وہ زمانہ خلیفہ مامون الرشید کا تھا اسے بھی گرانقدر مشاہرہ ملتا تھا، اس لئے وہ اپنے گھر میں

خلیفہ متوکل کے معیار کے قالین بچھا تا تھا۔

بختیشوع بن جبرئیل کے بعد جبرئیل بن عبید اللہ بختیشوع درباری طبیب ہوا، وہ زمانہ خلیفہ مقتدر باللہ کا تھا،غرضیکہ عیسائی اطباء یکے بعد دیگرے عباسی خلفاء کے دربار میں مقرر ہوتے اور بھاری تنخواہیں پاتے۔

غیر مسلم اطباء کے ساتھ ایسی فراخدلی اموی اور عباسی دور کے خلفاء کے یہاں ہی روا نہیں رکھی گئی تھی بلکہ دنیائے اسلام میں مختلف النوع حکومتیں اندلس، تیونس اور مصر وغیرہ میں جو قائم ہوتی رہی ہیں ان میں بھی ویسی ہی فراخدلی روا رکھی جاتی رہی، ان کا فراخدلانہ طرز عمل اس امر کی دلالت کرتا ہے کہ علم پروری کی مساعی میں بھی اور معاشرے میں اپنی صلاحیت کے لحاظ سے اپنا اپنا مقام حاصل کرنے کے معاملے میں اسلام میں تعصب پسندی جائز نہیں رکھی گئی، عباسی عہد خلافت کا زمانہ ساڑھے پانچ صدیوں پر محیط ہے، اور دور حکومت کی اتنی غیر معمولی طوالت حکمران خاندانوں کے ذہن، خیالات اور انداز فکر کو کچھ سے کچھ کر دیتی ہے مگر علمی بے تعصبی کے معاملے میں زمانے کی طوالت ذرا اثر انداز فکر کو کچھ سے کچھ کر دیتی ہے مگر علمی بے تعصبی کے معاملے میں زمانے کی طوالت ذرا اثر انداز نہ ہو سکی، ثابت ابن قرہ کو عباسی دربار میں اتنا قرب حاصل ہوا کہ لوگ اسے بھی مسلمان سمجھنے لگے، اور شاید یہ حکمرانوں کی بے تعصبی کا اثر تھا کہ ثابت ابن قرہ کی اولادیں سنان بن ثابت، ابراہیم بن سنان بن ثابت وغیرہ مشرف باسلام ہوگئیں۔

تیونس میں خاندانِ اغالبہ کی حکومت قائم ہوئی تو اس کے عہدِ حکومت میں ایک یہودی طبیب اسحاق بن سلیمان نے اپنا وطن چھوڑ کر تیونس میں سکونت اختیار کر لی، وہاں سلطان زیادۃ اللہ کے دربار میں رسائی حاصل کی، اس نے طب کی تعلیم بھی ایک مسلمان طبیب اسحاق بن عمران سے حاصل کی تھی، اس نے طب کچھ کتابیں بھی لکھیں جن میں سے ایک کتاب "الحمیات" (بخاروں کے موضوع پر) کے بارے میں بلند پایہ مسلمان طبیب علی بن رضوان مصری نے بہت تعریفی تبصرہ کیا۔



ایک اور یہودی طبیب ابوالخیر سلامہ بن مبارک نے مبشر ابن فاتک سے طب کی تعلیم حاصل کی۔

عبیدیوں کے عہد (۹۰۹ء تا ۱۱۷۱ء) میں بھی جو فاطمین مصر کے نام سے مشہور ہیں مسلمان اور غیر مسلم اطباء کے درمیان رواداری اور عدم امتیاز کی پالیسی قائم رہی، عیسی اور سعید نامی عیسائی اطباء عبیدی حکمرانوں کے درباری طبیب تھے، یوسف نصرانی (م ۹۸۴ء) بھی عبیدی عہد حکومت میں ابھرا، یعقوب بن اسحاق نامی ایک یہودی طبیب عبیدی حکمرانوں کا درباری طبیب تھا، ابو کشیار افرائیم بن الحسن اسرائیلی ایک عبیدی حکمران مستنصر کا درباری طبیب بنا، اس نے بھی طب کی تعلیم علی بن رضوان سے حاصل کی تھی۔

ان مثالوں سے امر کا اندازہ ہوتا ہے کہ گویا عیسائیت اور یہودیت دونوں اسلام کے سب سے بڑے حریف تھے اس کے باوجود علم پروری کے شعبے میں بلاد اسلامیہ میں عیسائیوں اور یہودیوں دونوں مذاہب کے لوگوں کو پھلنے پھولنے کے پورے پورے مواقع حاصل تھے۔

مذہبی بے تعصبی کی وجہ سے مسلمان اطباء نے غیر مسلم اطباء کی شاگردی اختیار کرنے میں بھی پس و پیش نہیں کیا، مثلاً فلسطینی مسلمان طبیب ابو عبداللہ محمد بن احمد بن ساعد تمیمی نے طب کی تعلیم بیت المقدس کے ایک قبطی راہب ابن زکریا بن ثواب سے حاصل کی، ایسا ہی اندازہ سامی حمارنا کی ایک تحریر سے بھی کیا جا سکتا ہے کہ جس میں اس نے لکھا ہے کہ ابن ربن طبری کی کتاب فردوس الحکمت زکریا رازی کی کتابیں الحاوی اور المنصوری اور ابن سینا کی القانون کے اہم مآخذ یونانی اطباء کی وہ کتابیں ہیں جو اسکندریہ میں مرتب ہو کر شائع ہوئیں اور نویں صدی عیسوی میں عربی زبان میں ترجمہ کی گئی تھیں۔

مسلمان اطباء نے ہندوستانی اطباء سے بڑی فراخدلی سے استفادہ کیا اور ان سے فلسفہ اور نجوم وغیرہ کے علاوہ طب کا علم بھی حاصل کیا، خلیفہ ہارون رشید کے زمانے میں

دربار خلافت میں ہندوستانی اطباء میں سے ایسے ایسے ماہر اطباء بھی تھے جن کا مقابلہ یونانی اطباء کرنے سے عاجز تھے، مثلاً ہارون الرشید کا چچازاد بھائی ابراہیم بن صالح کسی مہلک بیماری میں مبتلا ہوا، دربار کے مشہور یونانی طبیب جبرئیل بن بختیشوع نے جواب دیا اورخلیفہ کو بتایا کہ کہ اب وہ چند لمحوں کا مہمان رہ گیا ہے، مگر ایک ہندی طبیب صالح بن بہلہ نے اس کا شرطیہ علاج کیا، اس نے کہا اگر مریض صحت یاب نہ ہوتو اس کی بیوی اوراس کی قیمتی املاک اس سے چھین لی جائیں، پھراس نے علاج شروع کیا اورتھوڑی دیر میں مرض اٹھ کے بیٹھ گیا۔

اس کے علاوہ بیمارستانوں میں ہندوستان ہندو اطباء تھے جن کا تذکرہ ابن ابی صبیعہ نے کیا ہے۔

## سائنس وطب میں دنیائے اسلام اورہم عصر اقوام کا موازنہ
## (نویں صدی تا تیرہویں صدی)

دنیائے اسلام میں سائنس کے عروج وکمال کی قدر ومنزلت بہتر طور پر اس وقت سمجھی جاسکتی ہے جب مسلمانوں کی سائنسی ترقیات کا ان ہم عصر اقوام کے ساتھ موازنہ کیا جائے، مسلمانوں کی پرجوش سائنسی سرگرمیوں کا زمانہ نویں صدی عیسوی سے تیرہویں صدی عیسوی تک کا ہے؛ لہٰذا ہم نے ان پانچ صدیوں کا موازنہ مرتب کیا ہے، یہ موازنہ مقداری نہیں بلکہ اعدادی ہے، مسلمان حکماء کی تعداد اوران کا ہم عصر اقوام کے ساتھ موازنہ بین طور پر اس امر کا مظہر ہے کہ ان پانچ صدیوں میں مسلمان حکماء سائنس کے میدان میں تمام اقوام پر فائق تھے اوران کا تفوق بہت بلند درجہ کا تھا، اس کا اندازہ اس بات سے کیا جاسکتا ہے کہ تاریخ سائنس کے مصنفین کے ایک جائزے کے مطابق مذکورہ بالا پانچ صدیوں میں جتنے نامور سائنس داں پیدا ہوئے ان میں سے مسلمان حکماء کو مطلق اکثریت حاصل تھی، گویا سائنس میں وہ قوت فائقہ تھے، ان کے برعکس دیگر اقوام کے سائنسدانوں کی مجموعی تعداد ان سے کافی کم تھی۔

پھر مسلم حکماء کی تعداد کا موازنہ اگر یونانی حکماء سے کیا جائے توان کے مقابلے پر



بھی مسلمان فائق نظر آئیں گے، یونان میں ۶۲۵ ق م سے جب پہلا یونانی سائنس داں یا فلسفی پیدا ہوا، ۳۵۰ء تک جب وہاں کا آخری سائنس داں Dio[hantus of Alexadria سرگرم عمل تھا، ساڑھے آٹھ پونے نوصدیوں میں جتنی تعداد میں نامور سائنسداں پیدا ہوئے، ان سے کہیں زیادہ سائنسدان دنیائے اسلام نے صرف پانچ صدیوں میں پیدا کیں۔

موازنے کے لئے ان اعداد وشمار کا ماخذ امریکی مصنفین کی مرتب کردہ پندرہ جلدوں پر پھیلی ہوئی کتاب A Dictionary of Scientific biography ہے، یہ کتاب تاریخ سائنس کے تمام ماخذات کے درمیان سب سے جامع، معیاری اورقابل اعتماد ہے، اس میں یونانی عہد سے لے کر انیسویں صدی تک دنیا کی تمام اقوام میں پیدا ہونے والے نامور سائنسدانوں کے تذکرے لغات کے اصول پر انگریزی حروف تہجی کی ترتیب کے ساتھ مرتب کئے گئے ہیں، اس کتاب کے بالاستیعاب مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ محولہ بالا پانچ صدیوں میں سائنس کی سرگرمیاں دنیائے اسلام کے علاوہ یورپ، ہندوستان اورچین میں جاری تھی، بقیہ ممالک پر سناٹا طاری تھا، مذکورہ کتاب کی مدد سے ان ملکوں میں سائنس دانوں کی جو تعداد معلوم کی گئی وہ درج ذیل ہے:

| | | |
|---|---|---|
| دنیائے اسلام | ۱۰۶ | سائنسداں |
| یورپ | ۷۰ | سائنسداں |
| ہندوستان | ۸ | ............ |
| چین | ۵ | ............ |
| میزان | ۱۸۹ | |

شرح فیصدی میں مسلمان حکماء ۵۵ فیصد تھے، ان کے مقابلے میں دیگر اقوام صرف ۴۵ فیصد، ان دیگر اقوام میں سے یورپی ۳۷ فیصد تھے، ہندی ۴ء۳ فیصد اورچینی ۲ء۶ فیصد۔

مذکورہ بالا اعداد وشمار اس امر کی دلالت کرتے ہیں کہ مسلمان حکماء پانچ صدیوں

تک سائنس کے میدان میں مطلق اکثریت کے حامل تھے۔

دوسری قابل ذکر بات یہ ہے کہ یورپ میں ۷۰ فیصد حکماء جو پیدا ہوئے ان میں سے ۴۹ یعنی ستر فیصد سائنسدانوں کو یہ رتبہ مسلمان حکماء کی کتابوں سے استفادے سے ذریعہ حاصل ہوا۔

## دنیائے اسلام کے اطباء کا ہم عصر اقوام سے ایک موازنہ

طب کی تاریخ کے مطالعہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بھی مسلمان حکماء نے گہری دلچسپی لی، طب کی یونانی تخلیقات کو سیکھا، اسے عربی قالب میں ڈھالا اور پھر تین چار صدیوں تک اس میں طبع زاد اضافے کئے، اس مجموعی سرمائے سے آگے چل کر یورپ نے استفادہ کیا؛ بلکہ یہ سرمایہ صدیوں تک یورپ کے طبی مدارس کا سب سے اہم ماخذ رہا۔

یہ نتیجہ جارج سارٹن کی تصنیف An Intriduction to the History of Science سے اخذ کیا گیا ہے، جو اس موضوع پر سب سے معتبر اور مبسوط کتاب ہے۔

مسلمان اطباء کی قدر شناسی جارج سارٹن کی اس تصنیف سے دو طرح سے جھلکتی ہے، ایک اس طرح سے کہ اس نے تاریخ سائنس کو پچاس پچاس سال کے ادوار میں جو تقسیم کیا ہے ان میں سے دس ادوار کو اس نے مسلمان سائنسدانوں کے نام سے منسوب کیا ہے، مثلاً آٹھویں صدی کے نصف آخر کو جابر بن حیان کے نام سے، نویں صدی کے نصف اول کو خوارزمی کے نام سے، اسی صدی کے نصف آخر کو زکریا کے نام سے اور علی ہذا القیاس، ان میں سے پانچ کو اس نے مسلمان اطباء کے ناموں سے منسوب کیا ہے، وہ پانچ ہستیاں زکریا رازی، البیرونی، ابن زہر، ابن رشد اور ابن بیطار ہیں جب کہ بقیہ پانچ کو غیر مسلم سائنسدانوں کے نام سے۔

طب میں مسلمان اور غیر مسلم اطباء کا ایک تقابلی مطالعہ کرنے پر جارج سارٹن کی رائے درست معلوم ہوتی ہے، سارٹن نے اپنی کتاب میں سائنس کے دیگر مضامین کے ساتھ طب کی تاریخ کا بھی جائزہ لیا ہے اور نویں صدی قبل مسیح سے لے کر چودھویں صدی



کے واخر تک دنیا بھر میں پیدا ہونے والے نامور وممتاز اطباء کے احوال بیان کئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| عیسائی اطباء | ۵۱ |
| مسلمان | ۴۱ |
| یہودی | ۱۱ |
| چینی | ۷ |
| جاپانی | ۵ |
| ہندوستانی | ۴ |
| میزان | ۱۱۹ |

اس جائزے سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام گو کہ یہودیت اور چینی، جاپانی اور ہندوستانی اقوام سے بہت کم عمر ہے، پھر بھی مسلمان اطباء تعداد میں ان سب سے زیادہ ہیں، نویں صدی کے وسط سے لے کر تیرہویں صدی کے وسط تک دنیائے اسلام میں پیدا ہونے والے نامور اطباء کی تعداد میں یہودیوں، چینیوں، جاپانیوں اور ہندوستانیوں سے زیادہ تھے، عددی لحاظ سے مسلمانوں پر برتری صرف عیسائی اقوام کو حاصل ہے، اس کی دو بڑی وجوہات ہیں، ایک یہ کہ عیسائی اطباء نے طب کا ورثہ دو خاص ذرائع سے حاصل کیا ہے، یونانی اطباء سے اور مسلمان اطباء سے جب کہ مسلمان اطباء کو طب صرف ایک ذریعہ سے حاصل ہوئی، وہ ذریعہ یونانی اطباء تھے، مسلمانوں نے ہندی اور ایرانی اطباء سے جو استفادہ کیا وہ قابل لحاظ نہیں، کیوں کہ ان دونوں ملکوں کے اطباء سے استفادہ کرنے کی مدت بہت مختصر ہے، بمشکل ۵۷ سال، خلیفہ ہارون الرشید کے عہد خلافت ۷۸۶ء تا ۸۱۳ء سے لے خلیفہ متوکل کی وفات بہ سال ۸۶۱ء تک۔(۱)

## مسلمانوں کے شفاخانے

بیمارستان/شفاخانے: مسلمانوں پر کی طبی خدمات کا یہ تذکرہ اس وقت تک نامکمل رہے گا جب تک ان شفاخانوں پر گفتگو نہ کی جائے جو قرون وسطی کے دوران اسلامی بلادو

(۱) ان اطباء کی مکمل فہرست دیکھنے کے لئے رجوع کیجئے "دنیائے اسلام، سائنس وطب کا عروج، ڈاکٹر حفیظ الرحمن صدیقی

امصار میں قائم کئے گئے تھے مورخین نے عہد وسطٰی کے شفاخانے کے لئے ''بیمارستان'' کا لفظ استعمال کیا ہے، جو دولفظوں (بیمار'' اورستان (جگہ) سے مل کر بنا ہے، یوں فارسی زبان کی اس ترکیب ''بیمارستان'' کے معنی ''بیمار کی جگہ'' ہے، عربوں کے یہاں اس کے استعمال کی وجہ یہ ہے کہ ایران کے صوبہ خورستان کے شہر جندی شاپور میں ساسانی حکمرانوں نے ایک مدرسہ قائم کیا تھا، جہاں طب کی تعلیم دی جاتی تھی، مدرسے میں ایک بیمارستان بھی تھا، اس مدرسے نے مسلم طب پر پر گہرے اثرات مرتب کیے، ایرانی اثرات ہی کا نتیجہ تھا کہ عربوں نے شفاخانے کے لئے فارسی ترکیب ''بیمارستان'' لی اوراسے اپنے یہاں رائج کیا، بیمارستان کا لفظ آگے چل کر ''مارستان'' بن گیا، اکثر طبی تصانیف میں مارستان ہی استعمال ہوا ہے۔ساتویں صدی ہجری ۸/۷ صدی عیسوی اوراس کے بعد سے بلنسیہ کی مقامی بولی میں ہسپتال کا ترجمہ مرستان اور ''ملنستان'' رائج ہے، ہسپانوی بولیوں میں اور گیارھویں صدی ہجری کے قاہرہ میں بھی مرستان کا لفظ رائج ہوا، آجکل قاہرہ میں اس کا لفظ ''مرستان'' ہے المغرب کی جدید بولیوں میں مورصطانی اور بعض جگہ ''موصطران'' استعمال ہوتا ہے اور پورے المغرب میں اس کے معنی خطرناک پاگلوں کا قید خانہ ہے دیکھئے اردو دائرہ معارف اسلامیہ عربی میں آجکل شفاخانے کے لئے ''مستشفی'' کا لفظ آتا ہے، مسرتان یا مرستانی پاگل خانے کیلئے مروج ہے)۔

اسلام میں سب سے پہلا شفاخانہ خلیفہ ولید بن عبدالملک (۸۶/۹۶ھ/ ۷۰۵۔ ۷۱۵ء) نے دمشق میں بنوایا۔(۸۸ھ/۷۰۷ء) میں خلیفہ نے اپنے ہاتھوں سے اس کا سنگ بنیاد رکھا، اسلامی دنیا کا یہ اولین شفاخانہ جذامیوں کے لئے مخصوص تھا، خلیفہ نے مریضوں کی دیکھ بھال کے لئے اطباء تعینات کیے اوران کے لئے تنخواہیں مقرر کردیں۔ بیماروں کے لئے معاش اور طعام وقیام کا انتظام شفاخانے ہی میں کیا گیا، انھیں ہدایت تھی کہ وہ باہر آکر تندرست لوگوں سے میل جول نہ رکھیں۔

خلافت عباسیہ میں خلیفہ ہارون الرشید نے جندی شاپور کے مدرسہ طب سے تحریک پاکر عیسائی طبیب جبرئیل بن بختیشوع کو بغداد میں شفاخانہ کھولنے کا حکم دیا،



شفاخانہ قائم ہوا تو جندی شاپور کے بیمارستان سے ایک ماہر دواساز ماسویہ کو بغداد لایا گیا، بعد میں ماسویہ کا بیٹا یحی بیمارستان کا نگران مقرر ہوا، ہارون الرشید کے عہد میں بغداد میں متعدد ہسپتال بنوائے گئے، ان کے وزیر یحیٰ بن خالد برمکی نے اپنے خرچ سے ''بیمارستان برامکہ'' تعمیر کیا، جس کا نگران ایک ہندوستانی طبیب ابن دھن مقرر تھا، اس کے بعد بغداد میں خلیفہ المعتضد (۲۷۹۔۲۸۹ھ/ ۸۹۲۔۹۰۲ء) کے وزیر ابوالحسن علی بن عیسیٰ نے (۳۰۲ھ/ ۹۱۴ء) میں ایک وقف مقرر کیا، محرم (۳۰۶ھ) جون ۹۱۸ء میں سنان بن ثابت نے بغداد کے بازار سوق یحیٰ میں خلیفہ المقتدر کے حکم سے بیمارستان السیدہ بنوایا، جس کا ماہوار خرچ چھ سو دینار کے قریب تھا، اسی سال خلیفہ نے سنان کے مشورے پر بغداد کے باب الشام میں اپنے نام پر ایک شفاخانہ تعمیر کروایا جو'' بیمارستان المقتدری'' کے نام سے مشہور ہوا، اس کا ماہانہ خرچ دوسو دینار تھا، جو خلیفہ اپنی حبیب خاص سے دیتے تھے، عباسی عہد کے مشہور وزیر ابن الفرات نے اپنے نام پر بغداد میں بیمارستان ابن الفرات قائم کیا، یہ شفاخانہ محلہ ''درب المفضل'' میں واقع تھا، چوتھی صدی ہجری/ دسوی صدی عیسوی میں خلافت اسلامیہ کا سب سے شاندار ہسپتال عضدالدولہ تھا میں بنوایا، بیمارستان عضدی کے نام سے مشہور ہوا، بیمارستان عضدی نہ صرف بغداد؛ بلکہ عالم اسلام کا بہترین شفاخانہ تھا۔

چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی کے آغاز میں مکہ معظّمہ اور مدینہ منورہ میں شفاخانے کھولے گئے اسی زمانے میں رے اور نیشاپور میں کئی بیمارستان بنوائے گئے، رے کا بیمارستان بہت بڑا تھا۔

مصر میں سب سے پہلے خلیفہ متوکل کے وزیر فتح بن خاقان نے ہسپتال بنوایا، جو بیمارستان مغافر کے نام سے مشہور تھا، بعد ازاں احمد ابن طولون (المتوفی ۲۷۰ھ/ ۸۸۴ء) جب مصر کے والی ہوئے تو انھوں نے اپنے نام پر ایک بڑا بیمارستان بنوایا، جو بیمارستان احمد بن طولون کہلایا، یہ بیمارستان (۲۸۹/ ۸۷۲ء) میں بنا مصر کا ایک اور بیمارستان۔ بیمارستان کافوری کے نام سے مشہور تھا۔

اسلامی مملکت کا سب سے شاندار شفاخانہ بغداد کا بیمارستان عضدی تھا، جس کی تقلید میں مختلف شہروں میں بڑے بڑے بیمارستان بننے لگے، چھٹی صدی ہجری میں نورالدین زنگی (۵۴۱ـ۵۶۹/۱۱۴۶ـ۱۱۷۵ء) نے دمشق میں ایک بڑا شفاخانہ تعمیر کروایا جو بیمارستان کبیر دمشق کہلایا، اسی صدی میں سلطان صلاح الدین ایوبی نے قاہرہ کے شاہی ایوان میں بیمارستان صلاح الدین غازی بنوایا، شفاخانے کی دیواروں پر مکمل قرآن مجید لکھا ہوا تھا، سسکندریہ میں بھی ایک ہسپتال تعمیر کروایا، جس کا تذکرہ مورخین نے کیا ہے، بغداد کے بیمارستان عضدی اور دمشق کے بیمارستان کبیر کے بعد سلطان منصور قلاؤن نے قاہرہ میں ایک بہت بڑا ہسپتال بنوایا۔

یہ شفاخانہ انھوں نے ایک بڑے محل میں قائم کیا، ملک منصور نے محل کی عمارت کے علاوہ متعدد عمارات بنوائیں جن کی تعمیر میں مصر کے تمام مزدور اور تین سو قیدی ہر روز کام کرتے تھے۔ بادشاہ خود بھی روزانہ عمارات کے ملاحظہ کے لئے آتا تھا، گیارہ ماہ لگاتار کام کے بعد (۶۸۳ھ/ ۱۲۸۴ء) میں یہ عظیم الشان ہسپتال پایہ تکمیل کو پہنچا، جس محل میں یہ بیمارستان کھولا گیا، اس کا احاطہ (۱۰۶۰۰) گز تھا۔ عمارت کے ستون سنگ مرمر اور سنگ رخام سے تیار کرائے گئے تھے، یہ ہسپتال ''مارستان المنصور'' کے نام سے مشہور ہوا، ول دوران کے بقول یہ قرون وسطیٰ کا سب سے بڑا ہسپتال تھا۔(۱)

مصر کے علاوہ افریقہ کے دوسرے اسلامی خطوں میں بھی ہسپتال قائم کیے، سلطان یعقوب المنصور الموحدی، (۵۸۰ـ۵۹۵ھ/ ۱۱۸۴ـ۱۱۹۹ء) نے مراکش میں ایک بڑا بیمارستان بنوایا، مرینی سلاطین نے یعقوب المنصور کے شفاخانوں کو نہ صرف باقی رکھا؛ بلکہ خود بھی متعدد شفاخانے تعمیر کرائے، سلطان عبد الغالب مائسہ السعدی (۹۶۵/ ۹۸۱ھ/ ۱۵۵۷ـ ۱۵۷۴ء) نے مرکش میں ایک ہسپتال تعمیر کروایا۔(۲)

ترکی کے سلاطین نے بھی شفاخانوں کے قیام کی طرف خاص توجہ دی، ان کے

(۱) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵/ ۸۸/ ۲۰۳، بذیل مادہ بیمارستان از

(۲) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵/ ۸۰۳ـ ۲۰۷، بذیل مادہ ''بیمارستان'' از



یہاں ہسپتال کے لئے بیمارستان اور مارستان کے علاوہ دارالشفا، دارالعافیہ اور تیمارخانہ کے الفاظ بھی استعمال ہوتے رہے ہیں، سب سے پہلا سلجوقی دارالشفا (۶۰۲ھ/ ۱۲۰۶ء) میں قیصری میں قائم ہوا۔ بعد ازاں دوسرے مقامات سیواس، دیورھری، چانکیری، قسطمونی، قوینہ توقاد، ارزروم، ارزنجان، ماردین اور آماسیہ میں شفاخانے کھولے گئے، عثمانی سلاطین نے سب سے پہلا ہسپتال دارالشفائے یلدرم کے نام سے بروسہ میں (۸۰۲ھ/ ۱۳۹۹ء) کھولا، اس کے بعد (۸۷۵ھ/ ۱۴۷۰ء) میں محمد دوم الفاتح (۸۸۵ـ۸۸۶ھ/ ۱۴۵۱ـ۱۴۸۱ء) نے داراشفائے فتح تعمیر کیا، نویں صدی ہجری ہی کے آخر میں ادرنہ میں دریا کے کنارے ایک عمارت نبوائی اور اس کے ایک حصے میں دارالشفا کھولا، اس کی تعمیر آٹھ برسوں میں مکمل ہوئی، دسویں صدی ہجری/ سولھویں صدی عیسوی کے دوران استانبول میں تین بڑے ہسپتال کھولے گئے، ان میں سلیمان اعظم کی بیوی خرم سلطان کے نام پر بیمار خانہ (۹۴۶ھ/ ۱۵۳۹ء) میں تعمیر ہوا۔ (۹۶۳ھ/ ۱۵۵۵ء) سلیمان کے نام پر ایک دارالشفا اور مدرسہ طب وجود میں آئے، سلطان مراد ثالث کی والدہ نور بانو سلطان کے نام پر توپ طاشی کا بیمارخانہ (۹۹۱ھ/ ۱۵۸۳ء) میں بنوایا گیا، جو ۱۹۲۷ء تک چلتا رہا، منیہ میں حافظ سلطان کی والدہ کے نام پر بھی ۹۴۶ھ ۱۵۳۹ء میں ایک بڑا ہسپتال تعمیر کیا گیا۔ اگلی صدی کے دوران ۱۰۲۵ھ ۱۶۱۶ء میں استانبول میں ایک اور ہسپتال قائم ہوا، خلافت عثمانیہ کے آخری دور کے شفاخانوں میں استانبول میں بچوں کا ششلی (شیشہ دار) شفاخانہ بھی قابل ذکر ہے، جسے سلطان عبدالحمید ثانی نے ۱۳۱۶ھ/ ۱۸۹۸ء میں بنوایا۔ بڑے ہسپتالوں کے علاوہ سلطنت ترکی کے دوسرے مقامات پر بھی شفاخانے کھولے گئے تھے۔(۱)

مسلم اسپین میں بھی شفاخانوں کے قیام میں خلفاء نے خاص دلچسپی لی۔ قرطبہ میں ایک بڑا ہسپتال کھولا گیا، جس کے چیف سرجن ابوالقاسم زھروای تھے، غرناطہ اوررردوسرے شہروں میں بھی متعدد شفاخانے بنوائے گئے، ہسپتالوں میں مسلمانوں کی

(۱) اردو دائرہ معارف اسلامیہ بذیل مادہ ''بیمارستان'' از ۵ ۳۱۱ـ۳۰۹:bede n seshvaroglu

دلچسپی کا اندازہ اسسے لگایا جاسکتا ہے کہ صرف قرطبہ میں تین درجن سے زائد شفاخانے موجود تھے۔

ہسپتالوں کے قیام میں برصغیر ہندوپاک کے مسلم سلاطین بھی اپنے ہم مذہبوں سے پیچھے نہیں رہے، محمد تغلق (۷۲۵۔۷۵۲ھ/ ۱۳۲۵۔۱۳۵۱ء) کے عہد حکومت میں بارہ سو اطباء سرکاری ملازم تھے، صرف پایۂ تخت دہلی میں چھوٹے بڑے شفاخانوں کی تعداد ستر تھی، ان کے جانشین فیروز شاہ تغلق (۷۵۲۔۷۹۰ھ/ ۱۳۵۱۔۱۳۸۸ء) نے مزید پانچ شفاخانوں کا اضافہ کیا۔ فیروز شاہ تغلق نے تخت نشین ہونے کے بعد ایک فرمان جاری کیا، جس میں ایک سو شفاخانے قائم کرنے کا حکم بھی شامل تھا، مغل حکمرانوں میں جلال الدین محمد اکبر (۹۶۳۔۱۰۱۴ھ/ ۱۵۴۲۔۱۶۰۵ء) نے متعدد دارالشفا قائم کرائے، جن میں کئی اکبرآباد میں تھے، جہانگیر نے ۱۰۱۴ھ/ ۱۶۰۵ء میں تخت نشین ہونے کے ساتھ ہی حکم دیا کہ بڑے شہروں میں شفاخانے کھولے جائیں اور بیماروں کے علاج کے لئے اطباء مقرر کئے جائیں، جن کے اخراجات سرکاری خزانہ سے دیے جائیں، شاہ جہاں، اورنگ زیب اوران کے بعد کے حکمرانوں نے بھی بڑے بڑے شہروں میں شفاخانے قائم کئے۔(۱) جنہیں بخوف طوالت یہاں نظرانداز کیا جاتا ہے۔

قرون وسطیٰ کے دوران خلافت اسلامیہ کے مختلف شہروں میں شفاخانوں کا جال پھیلایا گیا تھا، خراسان، موصل، حلب، اسکندریہ وغیرہ میں ان گنت شفاخانے قائم تھے، مورخوں اورسیاحوں نے جو چشم دید حالات بیان کئے ہیں، ان کے مطابق بغداد میں ساٹھ شفاخانے تھے، قرطبہ کے شفاخانوں کی تعداد پچاس تھی، اکیلے استانبول میں ترکوں نے پانچ صدیوں کے اندر ستر شفاخانے قائم کیے، قاہرہ، دمشق اوردوسرے بڑے کا حال اس سے مختلف نہ تھا، میکس میرہاف کا بیان ہے:

''ہسپتال شروع ہی میں قائم کیے گئے، اور یہ غالباً قدیم اورمشہور مدرسہ جندی شاپور کے نمونے پر بنوائے گئے جس میں ایک بیمارستان بھی تھا،

(۱) طب العرب: ۴۹۰۔۴۹۳



اسلامی دنیا میں اسی سے ہسپتال کے لئے بیمارستان کی اصطلاح اخذ کی گئی ہے، ہمارے پاس کم ازکم چونتیس اداروں کے بارے میں مستند معلومات موجود ہیں، جو ایران سے مراکش اورشمالی شام سے مصر تک پھیلے ہوئے تھے''۔

یہ امرملحوظ رہے کہ میکس میرہاف کا یہ بیان عہدزریں یعنی ۱۹۰۰ء۔۱۱۰۰ تک کے ہسپتالوں تک محدود ہے اوراس میں بھی مسلم اسپین شامل نہیں ہے۔

مسلم شفاخانوں کی یہ زریں تاریخ یہیں ختم نہیں ہوتی اوپر ذکر کیا گیا ہے کہ ولید نے جو پہلا شفاخانہ قائم کیا وہ جذامیوں کے لئے مخصوص تھا، یہ بدنصیب طبقہ ہردور میں دردمند مسلم حکمرانوں کے لئے باعث توجہ رہا ہے۔ مسلمانوں نے نہ صرف جذامیوں بلکہ اندھوں، یتیموں اوراپاہج عورتوں کے لئے بھی مناسب انتظام کیا۔

خلیفہ ولید بن عبدالملک نے ہراپاہج کے لئے ایک خادم اور ہراندھے کے لئے ایک عصاکش مقرر کیا تھا، اس کے بعد خلیفہ منصور نے نابینا انسانوں، یتیموں اوراپاہج عوتوں کے لئے ایک دارالاقامہ (ہوسٹل) بنوایا، موحدین میں سلطان یعقوب المنصور الموحدی اپنی سلطنت کے الگ الگ حصوں میں پاگلوں، کوڑھیوں اوراندھوں کے لئے شفاخانے بنوائے، ترک سلاطین نے سیواس قسطمونی اورقیصری میں کوڑھی خانے تعمیر کیے، جن میں کوڑھ کے مریضوں کا علاج ہوتا تھا۔

نویں صدی ہجری میں سلطان مراددوم (۸۲۴۔۸۵۵ھ/ ۱۴۲۱۔۱۴۵۵ء) نے اورنہ میں ایک کوڑھی خانہ بنوایا جودوسوسال جاری رہا۔

کوڑھ کے مریضوں کو جذامی کے بجائے مرضی کہا جاتا تھا، یہ نام انھیں حسن تعبیر کے طور پر دیا گیا تھا، عام طور پرانہیں شہر سے الگ ایک بستی میں بسایا جاتا تھا، شہرقرطبہ کا ایک پورمحلہ ''ربض المرضی'' بیماروں کی بستی کی حیثیت سے معروف تھا، فاس میں کوڑھیوں کو پہلے باب الخوخہ سے باہر تلمسان جانے والی سڑک پر بسایا گیا، پھر ساتویں صدی ہجری میں انھیں باب الشریعہ کے باہر غاروں میں رکھا گیا، ۔۶۵۸ھ میں انھیں باب

الشریعہ کے باہر دوسرے غاروں میں بسایا گیا۔کوڑھیوں کی اس بستی کو''الحارہ'' کہا جاتا تھا، اکثر مسلم شہروں میں ''الحارہ'' ضرور ہوتے تھے؛لیکن ضرورت اورحالات کے پیش نظر الحارہ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتا تھا۔(۱)شفاخانوں کی طرح مسلمانوں نے پاگلوں کے لئے''دارالمجنین' کے نام سے پاگل خانے تعمیر کرائے،اسلام میں سب سے پہلا پاگل خانہ خلیفہ منصور نے بنوایا،جس ے دارالمجانین کہتے تھے۔تیسری ہجری میں واسط اور بغداد کے درمیان دیر یکل کے مقام پر ایک پاگل خانہ تھا،چھٹی صدی ہجری میں دمشق میں ایک پاگل خانہ بنوایا گیا جس میں پاگلوں کا علاج کیا جاتا تھا،اسی صدی میں سلطان یعقوب المنصور الموحدی نے اپنی سلطنت میں پاگل خانے قائم کیے،مستقل پاگل خانوں کے علاوہ ہسپتالوں میں بھی پاگلوں کے لئے علیحدہ وارڈ تھے۔(۲) قاہرہ میں بیمارستان احمد ابن طولون میں پاگلوں کے لئے مخصوص وارڈ تھے،قاہرہ ہی میں صلاح الدین ایوبی کے بنائے ہوئے بیمارستان میں پاگلوں کے علاج کے لئے الگ الگ مکانات تھے، جو ایک علیحدہ وسیع احاطے میں تھے، دریچوں میں لوہے کی جالیاں لگی تھیں۔(۳)

ول دوران قرون وسطیٰ کے مسلم شفاخانوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''دیوانوں کے لئے تمام بڑے مسلم شہروں میں پاگل خانے تھے''(۴)

قرون وسطیٰ کے مسلم شفاخانوں میں بعض غیرملکیوں ، پردیسیوں، غریبوں، اور بیمار مسلمانوں ہی کے لئے مخصوص ہوتے تھے،سلطان یعقوب المنصور الموحدی نے اپنے دارالسلطنت میں ایک شاندار ہسپتال بنوایا،جس میں ان لوگوں کا علاج کی جاتا تھا جو غریب الدیار یا پردیسی ہوتے تھے،ساتویں صدی ہجری میں بنونصر کے سلطان محمد پنجم نے غرناطہ میں ایک شاندار شفاخانہ کھولا،جس کی عمارت ۷۶۸ھ/۱۳۶۷ء میں مکمل ہوئی،اس میں صرف بیمار اورغریب مسلمانوں کا علاج ہوتا تھا،سلطان ابوفارس الحفصی

(۱) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵/۳۰۷۔۳۰۸ (۲) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵/۳۰۷۔۳۰۸

(۳) طب العرب:۴۸۵ (۴) the age of faeth p 331



نے''مفلس''،غریب الدیار اور بیمار مسلمانوں کے لئے ایک شفاخانے کی بنیاد ڈالی،جو ۸۲۳ھ/۱۴۲۰ء میں مکمل ہوا اسلامی قلمرو کے دوسرے شہروں میں بھی اس طرح کے ادارے قائم ہوئے،مغرب کے مسلم حکمرانوں نے شفاخانوں کے علاوہ مسافروں کے لئے شہروں کے باہر منزل بھی بنائے جہاں مسافر قیام کرتے تھے، انھیں تروایہ کہتے تھے۔(۱)

مسلمانوں نے چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی ہی میں جیل خانوں میں قیدیوں کے علاج معالجے کا بندوبست کیا تھا، المقتدر کے وزیر ابوالحسن علی بن عیسیٰ نے افسر الاطباء سنان بن ثابت کوحکم دیا کہ اطباء کی اکی جماعت مقرر کی جائے جو روزانہ جیلوں میں جاکر بیمار قیدیوں کا علاج کرے،سنان نے حکم کی تعمیل کی اوراطباء کا عملہ مقرر کیا، یہ لوگ روزانہ ہرجیل میں جاکر معینہ کرتے تھے، بیمار قیدیوں کا علاج کیا جاتا اورحسب ضرورت ان کے لئے ایسی غذا تیار کرواتے تھے جس میں گوشت نہیں ہوتا تھا؛ بلکہ دھنیا وغیرہ ڈال کر بیماروں کے لئے پکتا تھا،اسے''مزورات'' کہتے تھے۔(۲)

گشتی ہسپتالوں کا قیام بھی اسی وزیر کی یادگار رہے،انھوں نے سنان بن ثابت کوحکم دیا کہ اطباء کی ایک جماعت ادویات اورسامان ساتھ لے دیہات میں گشت کرے؛ چنانچہ سنان نے تجربہ کار ڈاکٹروں کا ایک عملہ تیار کیا، یہ لوگ دیہات میں گشت لگا کر ہر گاؤں میں پہنچ جاتے تھے،ان کے ساتھ گشتی دواخانہ اورضروری سامان ہوتا تھا، بقدر ضرورت ہرگاؤں میں قیام کر کے کسانوں اورنادارلوگوں کا علاج کرتے تھے، وزیر کی طرف سے ہدایت تھی کہ علاج میں مسلم اورغیر مسلم میں فرق نہ کیا جائے؛البتہ حیوان سے پہلے انسان اورغیر مسلم سے پہلے مسلم کا علاج کیا جائے۔(۳)

ول دوران نے ان اقدامات کے علاوہ پاگلوں کے علاج کا تذکرہ بھی کیا ہے:

''وزیر علی بن عیسیٰ جوطبیب بھی تھے؛انہوں نے ڈاکٹروں کا عملہ تربیت

(۱) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵ص ص:۳۰۷۔۳۰۹

(۲) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵ص:۳۰۵ (۳) اردو دائرہ معارف اسلامیہ ۵/۳۰۵

دیا تاکہ وہ جگہ جگہ جا کر بیماروں کا علاج کرے، اطباء کی ایک جماعت روزانہ جیلوں میں جا کر معاینہ کرتی تھی، پاگلوں کا علاج خاص ہمدردی سے کیا جاتا تھا‘‘(۱)

گشتی ہسپتال کی روایت کا آغاز ۳۱۹ھ/۹۳۱ء میں ہوا، ایک صدی کے اندر گشتی ہسپتال رائج ہو گئے تھے، میکس میر ہاف کا بیان ہے:

’’گشتی شفاخانے گیارھویں صدی عیسوی میں معروف تھے‘‘(۲)

فوج کی طبی ضروریات پوری کرنے کے لئے ایسے شفاخانے کئے گئے، جو سفر وحضر میں فوج کے ساتھ ہوتے تھے، سلطان محمود سلجوقی کا لشکر جب چلتا تو ان کا شفاخانہ چالیس اونٹوں پر لدا ہوتا تھا، جس کی حفاظت کے لئے ایک فوجی دستہ متعین تھا، فوج کے ساتھ جو اطباء ہوتے تھے، وہ نہایت تجربہ کار اور باصلاحیت ہوتے تھے۔

مسلم شفاخانوں کے انتظام کے متعلق مورخوں نے مکمل تفصیلات فراہم کی ہیں، میکس میر ہاف لکھتے ہیں۔

’’اسلامی تاریخوں میں ان اداروں کے انتظام کے بارے میں بہت ہی درست معلومات دی گئی ہیں‘‘(۳)

ہم نہ صرف ان اداروں کے ذرائع آمدنی سے باخبر ہیں؛ بلکہ اطباء ماہرین امراض چشم اور ملازموں کی تنخواہیں بھی معلوم ہو جاتی ہیں۔

مسلم بیمارستانوں کے مصارف کے لئے سرکار یا بعض اوقات امراء کی طرف سے اوقاف مقرر ہوتے تھے، جن کی سالانہ آمدنی سے ہسپتال کا خرچہ چلتا تھا، اوقاف متولی یا مہتمم کے زیر نگرانی ہوتے تھے، وہی شفاخانے کی ضروریات کے لئے رقم مہیا کرتا تھا، بغداد کے بیمارستان عضدی کے لئے عضد الدولہ نے ساڑھے سات لاکھ درہم سالانہ کی جاگیر وقف کر رکھی تھی، ملک منصور قلاوونی نے قاہرہ میں بیمارستان الکبیر المنصوری بنوایا تو

(۱) the age of faith p 246
(۲) the legacy of islam p 3
(۳) the legacy of islam p 336



اخراجات کے لئے دس لاکھ درہم سالانہ کے اوقاف مقرر کیے۔

عہد وسطیٰ کے ان طبی اداروں کا نظم ونسق چلانے کے لئے ایک مکمل انتظامیہ موجود تھا، ہر شفاخانے کی نگرانی ایک بڑے طبیب کے ذمہ ہوتی تھی جسے ساعور کہتے تھے، حکومت اپنی طرف سے اس شخص کو ساعور مقرر کرتی تھی جو اعلیٰ درجے کا طبیب ہوتا تھا، ہسپتال کا عملہ ساعور کی نگرانی میں کام کرتا تھا، یہ عہدہ سب سے پہلے بختیشوع کو ملا تھا، بغداد کے بیمارستان رشیدی میں یوحنا ابن ماسویہ رئیس الاطباء (ساعور) تھے، جندی شاپور کے بیمارستان میں یہ عہدہ مشہور طبیب سابور بن سہل کو ملا تھا، رے کے ہسپتال میں ابوبکر رازی ساعور کے عہدے پر فائز تھے۔

بعد میں جب وہ بغداد چلے آئے تو انھیں ایک سو سے زائد اطباء میں سے منتخب کر کے بڑے ہسپتال کا ساعور بنایا گیا، مختلف زمانوں میں جبرئیل بن عبیداللہ، ثابت بن سنان بن ثابت (المتوفی ۳۳۱ھ) اور ابن التلمذ (المتوفی ۵۶۰ھ) جیسے اطباء بغداد کے شفاخانے کے ساعور رہے۔قاہرہ میں مہذب الدین عبدالرحیم ابن علی الدخوار مملوک عہد حکومت میں رئیس الاطباء کے عہدے پر فائز تھے’’ بیمارستان الکبیر المنصوری میں بھی انھیں رئیس الاطباء مقرر کیا گیا تھا، ان کے نامور شاگرد ابن النفیس بیبرس کے دور سلطنت میں رئیس الاطباء تھے، عہد عباسی میں ہسپتالوں کی نگرانی کے لئے ایک ایک منتظم عمومی کا تقرر کیا گیا، خلیفہ المقتدر کے وزیر ابوالحسن علی بن عیسیٰ نے ۳۰۲ھ/۹۱۵ء میں بغداد مکہ اور مدینے کے شفاخانوں کی نگرانی کا کام ابوعثمان سعید بن یعقوب الدمشقی کو تفویض کیا۔

introduction to the history of science )
(vol.p)۔ (۱)

منتظم عمومی کی حیثیت سے یہ غالباً پہلے شخص تھے، ان کے انتقال کے بعد سنان بن ثابت کو طبی اداروں کے نظم ونسق سنبھالنے کا کام تفویض ہوا، سنان شاہی طبیب تھے، مگر انھیں منتظم عمومی کی حیثیت سے زیادہ شہرت ملی، جیسا کہ جارج سارٹن کہتے ہیں:

(۱) introduction to the history of science volp 641

''ان کی شہرت کی سب سے بڑی بغداد کے شفاخانوں کا انتظام اور طبی پیشہ کا معیار بہتر بنانے کے اقدامات ہیں''۔(۱)

سنان بن ثابت کی اصلاحات اور انتظامی اقدامات نے طب کے وقار میں چار چاند لگائے۔ ۳۱۹ھ/ ۹۳۱، ۹۳۲ء میں خلیفہ مقتدر کو شکایت پہنچی کہ کسی نیم حکیم کے غلط علاج سے ایک شخص جان سے ہاتھ دھو بیٹھا، خلیفہ نے شہر کے محتسب کو حکم دیا کہ جب تک سنان بن ثابت کے دستخط سے اطباء کے پاس اجازت نامے نہ ہوں، انھیں مطب کرنے سے روکدیا جائے، خلیفہ کے حکم پر سنان نے اطباء کا امتحان لینے کا طریقہ رائج کیا۔ سارٹن کا بیان ہے:

''۹۳۱ء/ ۹۳۲ء میں بغداد کے اطباء کو اس وقت تک مطب کرنے سے روکدیا گیا جب تک ان کا امتحان نہ لیا جائے، اور وہ سرکاری سند حاصل نہ کریں، سنان، جن کے ذمہ یہ کام تھا، نے آٹھ سو سے زائد اطباء کا امتحان لیا''۔

امتحان سے شاہی اطباء اور مسلمہ صلاحیت کے معالج مستثنٰی کئے گئے تھے، بغداد کے غیر معروف اطباء کی تعداد تقریباً ایک ہزار تھی، سنان بن ثابت نے انکا امتحان لیا اور جو طبیب جس فن میں ماہر پایا گیا، اسے صرف اسی فن میں علاج کرنے کی سند دی گئی، امتحان میں ایک ہزار اطباء میں سے صرف سات سو امیدوار کامیاب ہوئے، ناکام امیدواروں کو مطب کرنے سے روک دیا گیا۔ سنان بن ثابت کے اس طریقہ کار کا نتیجہ یہ ہوا کہ مطب کرنے کے لئے یا علاج کرنے کے لئے سرکاری سند لازمی ہوگئی۔ ول دوران کا بیان ہے۔

''کوئی شخص امتحان میں کامیاب ہوئے بنا اور سرکاری سند حاصل کئے بغیر قانونی طور پر مطب نہیں کرسکتا تھا، اسی طرح دوا فروش، حجام اور ماہرین امراض اطفال بھی سرکاری قواعد اور معاینہ کرانے کے پابند تھے''۔(۲)

(۱) introducion to the history of science vol lp
(۲) the age of faith p 246



اطباء کے امتحان کا طریقہ دوسرے ادوار وممالک میں بھی جاری رہا، چھٹی صدی ہجری میں ابن التلمیذ نے اطباء کا امتحان لیا اور صرف ان لوگ وں کو علاج کرنے کی اجازت دی، جو اس کے اہل پائے گئے، مصر اور شام کے رئیس الاطباء یا منتظم عمومی مہذب الدین الدخوار تھے، انہوں نے ملک العادل کے حکم پر ایک مرتبہ مصر کے کحالوں (ماہرین امراض چشم) کا امتحان لیا اور صرف ان کحالوں کو علاج معالجے کی اجازت دی، جو امتحان میں کامیاب ہوئے تھے۔(۱)

جن اطباء کو مطب کرنے کی اجازت ملی تھی ان کے نام رجسٹر میں درج ہوتے تھے، ممتحن مقرر کئے جانے کے وقت خیال رکھا جاتا تھا کہ وہ دیندار، ماہر فن اور دیانتدار ہوں۔

اطباء سے امتحان میں پوچھے جانے والے سوالات کی جھلک عبدالعزیز مطبب کی تصنیف امتحان الاطباء سے سامنے آتی ہے، جس میں کحال سے پوچھا گیا ہے کہ ایک ایک کے دو دو کیوں نظر آتے ہیں؟ یا شب کوری کے اسباب کیا ہیں؟ مجبر (ہڑی بٹھانے والے) سے سوال کیا گیا ہے کہ خلع اور میل کی علامات کیا ہیں؟ جرح سے دریافت کیا جاتا ہے کہ انسان کے بدن میں کتنی ہڑیاں ہیں؟ عصاب اور عضلات کتنے ہیں؟ رگیں کتنی ہیں اور کہاں کہاں ہیں؟ حکیم نبر واسطٰی صاحب کے بیان کے مطابق ابوسعید یمامی نے اطبا کے امتحان کے لئے ایک کتاب تیار کی تھی)

عہد اسلامی میں دوافروشوں کی نگرانی کا اہتمام بھی کیا گیا تھا، ترک سپہ سالار افشین نے زگریا طیفوری کو دوافروشوں کی فہرست تیار کرنے حکم دیا اور ان دوافروشوں کو چھاونی سے نکال دیا جو دھوکہ باز تھے، دیانتدار دوافروشوں کو خلیفہ کے پاس بھیجدیا، نجی دواخانوں کے علاوہ خود حکومت کی اپنے ڈسپنسریاں ہوتی تھیں، دواخانوں کے مالکوں کا امتحان لیا جاتا تھا اور صرف انھیں لوگوں کو ڈسپنسری چلانے ملتا تھا جو امتحان میں کامیاب ہوتے تھے، دوا کی کیفیت اور قیمت پر سرکار کی طرف سے نگرانی کی جاتی تھی۔

(۱) طب العرب حصہ تشریحات وتنقیدات:۲۸۸

ازمنہ وسطیٰ کے مسلم شفاخانوں میں اطباء متعین ہوتے مجھے بیمارستان عضدی میں چوبیس اطباء خدمات انجام دیتے تھے، ہسپتال میں ماہرین خصوصی کی مختلف جماعتیں کام کرتی تھیں جن میں طبائیعیون (ماہرین عضویات) کحالون (ماہرین امراض چشم) جراحون (سرجن) اورمجبرون (ہڑی بٹھانے والے) تھے، تبریز کے ربع رشیدی شفاخانے میں مختلف ممالک کے پچاس اطباء رہتے تھے، جارح کحال اور مجبر اس کے علاوہ تھے، بعض شفاخانوں میں اس سے زائد اطباء کام کرتے تھے، مسلم حکمرانوں کے پاس درباری اطباء بھی ہوتے، سیف الدولہ جب دسترخوان پر بیٹھتے تھے تو چوبیس ڈاکٹر موجود رہتے تھے، خلیفہ متوکل کے پاس مسلمان ڈاکٹروں کے علاوہ چھپن عیسائی اطباء تھے درباری اطباء کو مختلف خدمتوں کے عوض دودو تین تین تنخواہیں ملتی تھیں، اطباء میں ہمارے زمانے کے اسپشلسٹوں کی طرح مختلف امراض کے ماہرین خصوصی ہوا کرتے تھے، ان میں بعض فصاد، کچھ کحال اور کچھ انسانی ہوتے تھے، بعض اطباء صرف عورتوں کے علاج کے ماہر تھے اور صرف یہی خدمت انجام دیتے تھے، مصر میں اکثر کحال تھے کیوں کہ وہاں آنکھوں کی بیماری عام تھی، یہ لوگ قدح عین کے ذریعے موتیا بند کا اس طرح علاج کرتے تھے، جس طرح آج اس آپریشن کیا جاتا ہے، بیمارستان عضدی میں دوشنبہ اور جمعرات کے دنوں میں بغداد کے بڑے بڑے اطباء آتے اور پیچیدہ امراض کی تشخیص وامراض میں متعین اطباء کی مدد کرتے تھے، رئیس الاطباء کے کام کرنے کے ایام اوراوقات مقرر تھے، جبرئیل بن عبیداللہ ہفتے میں دوروز اوردوشب کام کرتے تھے، انہیں ماہانہ تین سو درہم تنخواہ ملتی تھی، ساعور کی حیثیت سے رازی شفاخانے میں خود بھی کام کرتے تھے، سنان بن ثابت بھی دیگر اطباء کے ہسپتال میں کام کرتے تھے، بیمارستان اسکندریہ میں سرکار کی طرف سے ان لوگوں کے لئے علحدہ اطباء اور جراح تعینات تھے، جو ہسپتال میں رہ کر علاج کرانا نہیں چاہتے تھے، یہ اطباء اور جراح بیماروں کے گھروں میں جا کر ان کا علاج کرتے تھے۔(۱)

(۱) طب العرب:۴۸۶



ہسپتالوں میں لائبریریاں ہوتی تھیں، بڑے بڑے اطباء ہسپتالوں ہی میں طب کا درس دیتے تھے، عضدی ہسپتال میں لیکچر دیتے تھے۔ قاہرہ کے بیمارستان الکبیر المنصوری میں درس وتقریر کے لئے علاحدہ کمرے مخصوص تھے، شفاخانے میں متعین ممتاز طبیب کے لئے روزانہ معمول تھا کہ وہ بیماروں میں گشت لگا کر معاینہ کرے اوران کا حال پوچھے، ہر بیمار کے لئے نسخے اور ہدایات تجویز کرے نجی بیماروں کا معاینہ کرے شام کو واپس ہسپتال آکر الایوان الکبیر (بڑے ہال) میں بیٹھ کر جہاں کتب خانہ بھی تھا، اطباء اور طلبہ کی جماعت کے ساتھ تین گھنٹے تک طبی مباحث اور درس میں مشغول رہتے اور کتابوں کا مطالعہ کرے۔(۱) تبریز کے ربع رشیدی شفاخانے میں پچاس اطباء تھے، جن میں سے ہرایک کے ذمہ ہسپتال کے فرائض کے علاوہ دس طلبہ کو تعلیم دینا تھا، ان کے علاوہ بیمارستان میں جو جراح کحال اور مجبر تھے ان ہرایک مے ذمہ پانچ طلبہ کو عملی تعلیم دینا تھا۔(۲)

مسلم شفاخانوں میں الگ الگ وارڈ ہوتے تھے، بغداد کے بڑے دارالشفاء میں متعدد وارڈ ہر وارڈ شاہی محلہ معلوم ہوتا تھا، قاہرہ میں منصوری ہسپتال محل میں قائم کیا گیا تھا، جس کے چار بڑے ایوان تھے، بادشاہ نے بہت سی نئی عمارات بنوائیں، ہسپتال میں مختلف وارڈ تھے، قدیم چار ایوان نجار (حمیات) کے مریضوں کے لئے مخصوص تھے، آشوب چشم والوں کے لئے علیحدہ وارڈ تھا، موارد عمل جراحی (surgical cases) کے لئے اپنا الگ وارڈ اور امراض بطن یا اسہال کے بیماروں کے لئے علیحدہ وارڈ تھا، بیمار خواتین کے لئے زنانہ وارڈ علاحدہ تھے، جن کی تیمارداری اور خدمت کے لئے نرسیں تعینات تھیں، مردوں کے لئے جداگانہ وارڈ تھے، جن کے خدام اور تیماردار مرد ہوتے تھے، جرجی زیدان کے بقول مسلم شفاخانوں میں ہرمرض کے لئے علاحدہ وارڈ تھا یا مخصوص وارڈ بنائے گئے تھے، وارڈ کے لئے جو طبیب متعین ہوتا تھا وہ اس میں چکر لگاتا تھا۔ اس کے آگے وہ تیماردار اور خدام ہوتے تھے، جو اس کام کے لئے مقرر ہوتے تھے، طبیب بیماروں کو تشفی دیتا، دوائیں تجویز کرتا اور ہرمرض کے لئے دوائیں لکھتا تھا۔ میکس

(۱) طب العرب:۴۸۶ (۲) ۱۱۰۔ اردو دائرہ معارف اسلامیہ۔ ۳۰۶/۵

میر ہاف کا بیان ہے:

’’شفاخانے دوحصوں میں منقسم ہوتے تھے، ایک حصہ مردوں اوردوسراعورتوں کے لئے مخصوص ہوتا، ہرحصے میں اپنا وارڈ اورایک دواخانہ ہوتا تھا‘‘۔(۱)

ہسپتالوں میں ادویات وافر مقدار میں موجود ہوتی تھیں، یہ دوائی دور دراز ممالک یا شہروں سے منگائی جاتی تھیں، ربع رشیدی میں طبی افسر نے مختلف قسم کے روغنوں کی فوری ضرورت محسوس کی تو رشیدالدین نے علاء الدین ھندو کو خط لکھا کہ یہ روغن مہیا کئے جائیں، خط میں بکمال صحت واحتیاط بتایا گیا ہے کہ یہ روغن کس مقدار میں کہاں سے حاصل کئے جائیں، ہرایک روغن کی مقدار ایک سے تین سومن تک لکھی گئی ہے اور ہدایت کی گئی ہے کہ شیراز سے چھ بصرہ سے سات، ایشیائے کوچک سے چھ، بغداد سے نو، شام سے تین اور حلہ سے تین قسموں کے روغن فراہم کیے جائیں، ہرایک مقام پرالگ الگ ہرکارہ بھیجا جائے؛ تاکہ تاخیر نہ ہو، اسی شفاخانے کے لئے رشیدالدین نے اپنے بیٹے جلال الدین جو ایشیائے کوچک کا حاکم تھا، اسے ایک خط میں مطالبہ کیا کہ وہ ہرسال غاریقوں، بادیان، مصطگی، اسطوخودوس، افتیمون اور کمیلہ ارسال کرے، ہردوا کی مقدار پچاس سے سومن تک ہو، خود رشیدالدین کے پاس شربت کی ایک ہزار صراحیاں تھیں، یہ صراحیاں بے حد خوبصورت تھیں، ہرصراحی پر اس شربت کا نام درج ہے، جس کے لئے وہ بنائی گئی تھی، علاوہ ازیں معجونوں اور لحوقوں کے لئے چینی ڈبے تھے، رشیدالدین طبیب نے سلطان علاء الدین کے عہد میں ہند کا دورہ کیا، جس کا ایک مقصد یہ تھا کہ ہندوستان سے وہ مفردات فراہم کیے جائیں، جو فارس میں دستیاب نہ تھے؛ چنانچہ علاء الدین نے رشیدالدین طبیب کو جو تحائف بصرے کی بندرگاہ کے راستے سے بھیجے، ان میں بائیس دوائیں شامل تھیں، بیمارستان منصوری میں روزانہ خرچ ہونے والی معمولی دواؤں کو چھوڑ کر خاص دواؤں میں صرف شربت انار کے پانسو رطل خرچ ہوتے تھے۔(۲)

(۱) the legacy of islam p 336

(۲) طب العرب ص:۴۸۸



ادویہ سازی میں ماہر دواساز ملازم رکھے جاتے تھے، بیمارستان رشیدی کے لئے جندی شاپور کے ہسپتال سے ماسویہ جیسے ماہر دواساز کو لایا گیا تھا، ابن البزوخ دواسازی وعطر سازی میں مشہور تھے، احمد تمیمی اور احمد وعمر ابنائے یونس کو ادویہ سازی اور ترکیب نسخہ جات میں خصوصی مہارت حاصل تھی، شفاخانوں میں ادویہ سازی کے لئے مخصوص مہارت حاصل تھی، شفاخانوں میں ادویہ سازی کے لئے مخصوص کمرے اور گودام ہوتے تھے، نسخے تیار کرنے کے لئے الگ کمرے تھے، اسپین کے ایک طبیب نے ادویہ سازی میں درکار نادر پودوں کی کاشت کے لئے ایک نباتاتی باغ لگوایا تھا، یہ پودے وہ دوران سفر دوسری جگہوں سے لائے تھے۔(۱)

ادویہ سازی پر سابور بن سھل کی تصنیف قراباذیں شفاخانوں میں رائج تھی، صیادلہ کی دوکانوں پر بھی یہی استعمال ہوتی تھی، بغد میں ابن التلمیذ نے موجز بیمارستانی تصنیف کی تو شفاخانوں میں اس کا بھی رواج ہوا، بیمارستانوں میں استعمال ہونے والی دواؤں کے بارے میں انہوں نے ایک اور رسالہ مقالۃ امینیہ فی الادویۃ البیمارستانیہ تحریر کیا تھا۔

مسلم شفاخانوں میں وسیع انتظامی عملہ ہوتا تھا، ان میں دوائیں کوٹنے والے، نسخے تیار کرنے والے، مرہم پٹی کرنے والے، کھانا پکانے والے، خدام، منشی اور طبی افسر ہوتے تھے، شفاخانوں میں رہائشی مکانات بھی ہوتے تھے، جہاں طبی افسر اور انتظامی عملے قیام کرتے تھے۔

قاہرہ کے بیمارستان منصوری میں بیماروں کے کپڑے دھونے، مریضوں کو غسل کرانے، کمروں اور بستروں کی صفائی اور دوسری خدمتوں کے لئے نوکر اور نرسیں مقرر تھیں، خدمت کے لئے ہر مریض کو دو محافظ اور نگراں میسر تھے، مختلف قسم کی ادویات، تیل اور فتیلے، پیالے اور دوسری چیزیں تقسیم کرنے کے لئے ملازم مقرر تھے، جن کی ڈیوٹی یہ تھی کہ وہ مطبخ میں اپنی نگرانی میں مریضوں کے لئے مقوی کھانے، مرغ چوزے اور گوشت

(۱) the legacyofislam p336

تیار کروائیں اور ہر بیمار کے لئے مجوزہ طعام ایک الگ اور خاص تھالی میں اس کے سامنے پیش کریں، جس میں کوئی دوسرا مریض شریک نہ ہوگا، ملازمین کو حکم تھا کہ وہ کھانا ڈھانپ کر بیماروں تک پہنچائیں اور تب تک ڈیوٹی انجام دیتے رہیں، جب تک تمام مریضوں کو کھانا فراہم نہیں کیا جاتا۔

بیمارستان منصوری میں بے خوابی کے مریضوں کے لئے علیحدہ وارڈ کا انتظام تھا، جہاں گوّیے اور داستان گو ملازم رکھے گے تھے، یہ لوگ موسیقی اور دلچسپ قصوں سے بیماروں کو خوش کرتے تھے، مریضوں کو مطالعے کے لئے تاریخ کی کتابیں فراہم کی جاتی تھیں، کمزور مریضوں کے لئے ایسی ایکٹنگ کی جاتی تھی، جس سے وہ خوش ہو کر ہنس پڑیں، انہوں خوش کرنے کے لئے دیہاتی ناچ پیش کیے جاتے تھے، شفاخانے کے نزدیک جو مسجدیں واقع تھیں، ان کے مؤذنوں کو حکم تھا کہ وہ صبح سے تقریباً دو گھنٹے پہلے اذان دے دیا کریں، اور اچھے لحن کے ساتھ اشعار پڑھیں تاکہ بیمار خوش ہو جائیں؛ کیوں کہ بے خوابی اور طویل رات ان کے لئے تکلیف کا باعث ہوتی ہے، بیمارستان میں رو بہ صحت مریضوں کی فوری شفایابی کے لئے بھی موسیقی کا انتظام تھا، جس کے لئے گوّیے ملازم رکھے گئے تھے، انسانی ہمدردی کے یہ خوبصورت نظارے کسی ایک ہسپتال کی چار دیواری تک محدود نہ تھے۔ قرون وسطی کے دوسرے مسلم ہسپتال بھی یہی روح پرور سماں پیش کررہے تھے، اور نہ کے شفاخانے میں دس موسیقار تعینات تھے، جو ساز بجا کر مریضوں کی دل بہلائی کا فرض انجام دیتے تھے، ازمنہ وسطی کے مسلم شفاخانوں میں بیماروں کے درمیان کوئی امتیاز نہیں برتا جاتا تھا، بیمارستان منصوری میں عام اجازت تھی کہ اس میں بلاتفریق مذہب وملت، رنگ ونسل ہر مریض داخل ہوسکتا ہے، اس کے وقف نامے میں کہا گیا تھا کہ یہ ہسپتال امراء وغرباء، مرد وزن، مقامی وغیر مقامی، بچوں اور بوڑھوں، لڑکے اور لڑکیوں، اجنبی ورشتہ داروں، مقیم ومسافر، قوی وضعیف، عام وخاص اعلی وادنی، افسر وماتحت، بینا ونابینا، افضل وکمتر، مشہور وگمنام، ذی قدر و بے قدر، مالک ومملوک چاہے ان کا تعلق کسی رنگ ونسل سے ہو، ان کے امراض جسمانی ہوں



یا روحانی یا اعصابی، کم ہوں یا زیادہ، ایک جیسے ہوں یا مختلف، ظاہری ہوں یا باطنی سب کے لئے وقف ہے، سب کا علاج بلامعاوضہ ہوگا جس پر کوئی اعتراض نہیں کرسکتا، یہ علاج محض خدا کے لئے اور آخرت کا اجر حاصل کرنے کی غرض سے اور اس کے احسان عام کی وجہ سے ہوگا؛ کیونکہ اللہ کا حکم ہے کہ مریض کی بھلائی پر خرچ کیا جائے اور ان لوگوں پر جو بیماروں کی دیکھ بھال کرتے ہیں، وقف نامے میں کہا گیا ہے کہ غریب بیمار چاہے وہ مرد ہوں یا عورتیں مکمل صحت یابی تک شفاخانے کے اندر داخل رہیں گے، جہاں علاج کی تمام سہولیات ان پر صرف کی جائیں گی اور تمام لوگوں کی ضروریات پوری کی جائیں گی، اس ہسپتال میں علاج کی کوئی مدت مقرر نہ تھی، مریض شفایاب ہونے یا مرنے کے بعد ہسپتال سے نکلتا تھا، دمشق، قاہرہ، بغداد اور دوسرے شہروں کے شفاخانوں کے دروازے ہر قسم کے مریضوں کے لئے کھلے تھے، ہندوستان میں فیروز شاہ تغلق کے بنائے ہوئے بڑے شفاخانے میں بلالحاظ رنگ ونسل، مذہب وملت تمام بیماروں کا علاج یکساں طور پر کیا جاتا تھا۔

عہد وسطی کے مسلم شفاخانوں میں مریضوں کو جو سہولیات میسر تھیں، وہ دجدید دور کے بڑے بڑے ہسپتالوں میں بھی فراہم نہیں ہوتیں، شفاخانوں میں کوئی فیس وصول نہیں کی جاتی تھی، علاج معالجے کا سارا خرچ اوقاف سے پورا کیا جاتا تھا، ہسپتال کے بیرونی حصے میں نو وارد مریض کا سب سے پہلے گہرا معاینہ کیا جاتا تھا، مرض اگر ہلکا ہوتا تو اسے نسخہ لکھ کر دیتے اور وہ شفاخانے کی ڈسپنسری سے دوا لے کر چلا جاتا، بیماری زیادہ ہوتی تو مریض کا نام و پتہ درج کیا جاتا۔ حمام میں اس کے کپڑے اتروا کر ایک مخصوص گودام میں جمع کیے جاتے پھر اسے شفاخانے کے کپڑے پہنا کر متعلقہ وارڈ میں پہنچا دیا جاتا، جہاں پاک وصاف بستر والا پلنگ الاٹ ہوتا، اس کے بعد ڈاکٹر اس کا علاج شروع کرتے تھے، دوا اور غذا تجویز ہوتی تھی، کھانے میں بکری، گائے، تیتر، مرغ، اور دوسرے پرندوں کا گوشت فراہم کیا جاتا تھا، رو بہ صحت مریض جب مقررہ روٹی اور سالم مرغ ایک دفعہ کھاتا اور اسے ہضم کر جاتا تو اسے تندرست مانا جاتا بیمارستان احمد ابن طولون میں مریض جب

مرغ کا شوربا اور ہلکے کھانے لگتا تب اسے گھر جانے کی رخصت ملتی تھی، بیمارستان کبیر دمشق میں مریضوں کے اخراجات کی تفصیل درج ہوتی تھی، بیمارستان صلاح الدین ایوبی میں مریضوں کے لیے شاندار کمرے تھے، ہر کمرے میں پلنگ اوراس پر سلیقہ مندی سے بچھونے اور تکیے رکھے ہوتے تھے۔شفاخانوں میں بیماروں کو جاڑوں میں گرم کپڑے، کمبل اور کوئلہ فراہم کیا جاتا تھا، منصوری شفاخانے میں ناظم وقت کو حکم تھا کہ وہ بیماروں کے لئے کھانے پینے کی چیزیں، آنکھوں کے استعمال کی اشیاء، دیگچیا، برتن، معجون، مختلف مرہم، تیل مشروبات، ادویات، فرش، بستر اور ضروری آلات وقف کی آمدنی سے پوری کرے، بیماروں کی عام ضروریات بھی شفاخانے ہی کی طرف سے پوری کی جاتی تھیں، مریض کے لئے روزانہ جلانے کی خوشبو، کھانے پینے کے لئے رکابیاں، شیشے کے پیالے اور گلاس فراہم کیے جاتے تھے، مٹی کی صراحیاں کوزے اور دیئے، جلانے کے تیل ،کھانے پینے میں استعمال کے لئے دریائے نیل کا پانی، مریض کے کھانے کو ڈھانپنے کا سامان اور گرمی میں کھجور کے پتوں کے بنے ہوئے پنکھے بھی وقف کی طرف سے ملتے تھے، مراکش کے شفاخانے میں بھی مریضوں کو کم سہولیات میسر نہ تھیں، یہاں اون، کتان، ریشم اور چمڑے سے بہترین بستر تیار کرائے گئے تھے، بیماروں کے لئے جاڑوں اور گرمیوں میں دن اور رات کے لئے الگ الگ کپڑوں کا انتظام تھا، مملکت کے کسی حصے میں بھی کوئی بھی پردیسی اوراجنبی بیمار ہوتا اسے لاکر ہسپتال میں داخل کردیا جاتا، بیمارستان عضدی بغداد میں کمزور اور فقیر مریض کشتیوں میں لائے جاتے تھے، جہاں ڈاکٹر صبح وشام ان کا علاج کرتے تھے ڈاکٹر مصطفےٰ سباعی نے طرابلس کے ایک عجیب وقف کا ذکر کیا ہے، اس وقف کی آمدنی ایسے دو آدمیوں کے لئے مخصوص ہے، جو ہر روز شفاخانوں میں جائیں اور بیماورں کے پاس میں سرگوشی کے انداز میں اس طرح باتیں کریں کہ مریض سن لے اور وہ ان کی باتوں سے یہ اثر لے کہ اب اس کی حالت بہت اچھی ہورہی ہے، اس کا چہرہ سرخ معلوم ہوتا ہے اور آنکھوں میں چمک ہے۔(۱)

(۱) ۱۱۵۔ ڈاکٹر مصطفےٰ سباعی۔اسلامی تہذیب کے چند درخشاں پہلو، مرکزی مکتبہ اسلامی دہلی: ۱۹۸۲: ۲۲۹



ہندوستان میں داخل مریضوں کے لئے انواع واقسام کے لذیذ کھانے، بہترین میوے اور پھل، قسم قسم کے مشروبات میسر ہوتے تھے، جنہیں دیکھ کر کوئی بھی تندرست آدمی بیمار بن جاتا۔۸۳۱ھ/۱۴۳۷ء میں ایک سیاح دمشق کے شفاخانے میں لذیذ کھانے دیکھ کر بیمار بن گیا اوراپنا نام مریضوں کے رجسٹر میں درج کرالیا، طبی افسر نے لذیذ کھانے، گوشت، مرغ، مٹھائیاں، اور بہترین پھل تجویز کیے؛ لیکن انھیں سیاح کی ’’اصل بیماری‘‘ معلوم ہوگئی تھی، تین روز بعد رقعہ لکھ کر بھیجا کہ مہمان صرف تین روز ٹھہر سکتا ہے۔

بیمارستان منصوری پوری دنیا میں قرون وسطی کا سب سے بڑا ہسپتال تھا، جس کا احاطہ دہلی کے لال قلعے کے احاطے سے تین گنا بڑا تھا، اس میں بیماروں کے لئے آٹھ ہزار بستروں کی گنجائش تھی، روزانہ چار ہزار سے زائد مریضوں کا علاج کیا جاتا تھا، اتنے بڑے ہسپتال میں بھی ناظم وقف کے فرائض میں ایک فرض میں یہ تھا کہ جو لوگ ہسپتال میں تندرست ہوجائیں، انھیں حسب حال اوسط درجے کا لباس فراہم کیا جائے، اوراس کے ساتھ نقدی رقم دی جائے؛ تا کہ باہر جاکر وہ دوسروں کے محتاج اور دست نگر نہ ہوجائیں، دوسرے مسلم شفاخانوں میں بھی دستور تھا کہ مریض جب شفایاب ہونے کے بعد ہسپتال سے چھٹی پاتا تو اسے گھر جانے کے لئے کرایہ اور سفر خرچہ دیا جاتا تھا، جسے زادالسلام کہتے تھے، اس کے علاوہ اسے اتنی رقم دی جاتی تھی، جس میں وہ اپنے گھر پر رہ کر بیماری کے بعد کے کمزوری کے ایام بےفکری سے گزار سکے تاکہ معاشی مجبوری کے تحت اسے فوری طوری پر کام کرنا نہ پڑے، جس سے وہ دوبارہ بیمار ہوجائے، لباس اور نقدی رقم امیر وغریب سب کو ملتی تھی؛ بلکہ اس کے ساتھ ساتھ اس قدر نقدی فراہم کی جاتی تھی، جس پر وہ اس وقت تک گزارہ کرسکتے تھے، جب تک انھیں روزگار دوبارہ نہ مل جاتا، مراکش کا ہسپتال اس معاملے میں سب سے آگے تھا، یہاں ہسپتال سے رخصت ہوتے وقت اغنیاء اور فقراء سب کو رقم ملتی تھی، البتہ غرباء کو اس رقم کے علاوہ اتنا سرمایہ دیا جاتا تھا، جس سے وہ اپنا کاروبار شروع کرسکتے تھے۔ پردیسیوں کے لئے جو شفاخانے مخصوص تھے، ان میں

بھی یہی سہولیات میسر تھیں۔

مسلم بیمارستانوں میں اگر کسی مریض کی موت واقع ہوجاتی تو اسکی تجہیز وتکفین پورے اسلامی آداب کے ساتھ شفاخانے کی طرف سے ہوتی تھی، غسل دینے، حنوط لگانے، کفن کے اخراجات اور قبر کھودنے کی اجرت شفاخانے کے وقف سے ادا کی جاتی تھی، میت کو سنت نبوی کے مطابق باعزت طور دفن کیا جاتا تھا، قاہرہ کا بیمارستان منصوری تمام مسلم شفاخانوں کے لئے انسانی ہمدردی کی قابل رشک مثال پیش کررہا تھا، اس ہسپتال میں خارجی بیماروں کے لئے بھی بڑے پیمانے پر سہولیات فراہم تھیں، اس کے وقف نامے میں ناظم اوقاف کو ہدایت کی گئی تھی کہ جو آدمی اپنے گھر میں بیمار ہو اور ہسپتال میں علاج کرانے سے لاچار ہوں اسے جس دوا، شربت یا معجون کی ضرورت ہو وہ اس کے گھر پہنچادے، اگر کوئی ایسا خارجی مریض اپنے گھر میں مرجائے تو ناظم اہل میت کے شایان شان اس کی تجہیز وتکفین کے اخراجات، غسل دینے، قبر کھودنے اور قبرستان تک پہنچانے کی اجرت شفاخانے کے وقف سے ادا کرے، یہ وہ ہدایات تھیں، جن سے سرموانحراف نہیں ہوتا تھا؛ بلکہ اگر ناظم اوقاف چاہتے تو سہولیات کا دائرہ بڑھا سکتے تھے، یہ اس کی صوابدید پر منحصر تھا، وقف نامے میں کہا گیا تھا کہ ناظم کا فرض ہے کہ ظاہری اور باطنی حالات میں اللہ سے ڈرے، کسی بڑے آدمی کے ساتھ نچلے طبقے کے آدمی سے بہتر سلوک نہ کرے، نہ اپنے ملک کے باشندے کو غیر ملکی پردیسی پر ترجیح دے؛ بلکہ خرچ میں ثواب اور اللہ کے قرب کا لحاظ رکھے جو رب الارباب ہے۔(۱)

بیمارستانوں میں نفیس آلات اور عمدہ ساز وسامان ہوتا تھا، بیماروں میں کوئی امتیاز نہیں برتا جاتا تھا، بیمارستان منصوری میں مردوں کی طرح عورتیں بھی داخل کی جاتی تھی، امیر وغریب، مسلم وغیر مسلم، آزاد وغلام کی کوئی قید نہ تھی، بیمارستان کبیر دمشق، بیمارستان احمد بن طولون قاہرہ اور دوسرے بڑے شفاخانوں کے دروازے سب کے لئے کھلے ہوتے تھے، فیروز شاہ تغلق کے بنائے ہوئے بڑے شفاخانے میں امیر وغریب، مقامی

(۱) پوری تفصیل کے لیے دیکھئے: احمد عیسی بک تاریخ البیمارستانیات فی الاسلام دمشق: ۱۹۳۹ء



ومسافر، شریف ورذیل، آزاد وغلام سب کا علاج یکساں ہوتا تھا، بیمارستان منصوری میں ہر انسان کے لئے اذن عام تھا، اس کے وقف نامے میں اجازت تھی کہ جو لوگ اس میں نہ آسکیں، وہ بھی اس کی نایاب دوائیں استعمال کرسکتے ہیں، اس ہسپتال میں کسی کو رد نہیں کیا جاتا تھا، اور نہ ہی علاج کی مدت کی کوئی حد تھی، ہسپتال میں آٹھ ہزار مریضوں کے لئے جگہ تھی روزانہ کئی ہزار مریض علاج کرواتے تھے، بیمارستان کبیر دمشق میں مریضوں کے نام اور پتے رجسٹروں میں درج ہوتے تھے، ان میں مریضوں کے اخراجات کی تفصیل بھی لکھی جاتی تھی، بیمارستان احمد ابن طولون میں مریض کے کپڑے اتر واکر اسے ہسپتال کے کپڑے دیے جاتے تھے، اسے بستر ملتا تھا، صبح وشام اطباء وجراح اس کے پاس آتے تھے، جب وہ مرغ کا شوربا اور پھلکے کھانے لگتا تب اسے گھر جانے کی رخصت ملتی تھی، بیمارستان صلاح الدین ایوبی میں بیماروں کے لئے شاندار کمرے تھے، ہر کمرے میں پلنگ اور اس پر سلیقہ مندی سے بچھونے اور تکیے رکھے ہوتے تھے، شفاخانو ں میں مریضوں کو جاڑوں میں گرم کپڑے، کمبل اور کوئلہ فراہم کیا جاتا تھا، دوا اور غذا مفت ملتی تھی، یہ تمام سہولیات شاہی مصارف سے ملتی تھیں، بیماروں سے کوئی فیس نہیں لی جاتی تھی، بیمارستانوں میں انواع اقسام کے کھانے میسر ہوتے تھے۔

قاہرہ کے بیمارستان میں روبہ صحت بیماروں کی فوری شفایابی کے لئے موسیقی کا انتظام تھا اور اس مقصد کے لئے گویّے ملازم رکھے گئے تھے، اورنہ کے شفاخانے میں دس موسیقاروں کا عملہ تعینات تھا جو ساز بجاکر مریضوں کی دل بہلائی کا فرض انجام دیتا تھا، مسلم ہسپتالوں میں جو مریض بے خوابی کے شکار ہوتے تھے، ان کے لئے ہلکی موسیقی کا انتظام موجود تھا ان کے لئے داستان گو تعینات ہوتے تھے، جو انھیں قصے سناتے تھے، ایسے مریضوں کو مطالعے کے لئے تاریخ کی کتابیں فراہم کی جاتی تھیں، بیمارستانوں میں نہ صرف مریض کو علاج، کھانا اور اشیاء ضروریہ مفت ملتی تھیں؛ بلکہ شفایاب ہونے کے بعد وقت رخصت گھر جانے کے لئے اسے شفاخانے کی طرف زاد اسلام (کرایہ اور سفر خرچہ) دیا جاتا تھا، نیز اسے ہسپتال سے رخصت ہونے کے وقت اتنی رقم دی جاتی تھی کہ

بیماری کے بعد گھر میں اپنی کمزوری کے ایام بےفکری سے گزار سکے؛ تاکہ معاشی مجبوری کے تحت اسے فوری طور پر کام کرنا نہ پڑے جس سے دوبارہ بیمار ہوجائے، مراکش کے شفاخانے میں مفت علاج وطعام کے علاوہ مفلس مریض کو شفاخانے سے گھر جاتے اتنی رقم ملتی تھی جس میں وہ کمزوری کی مدت آرام سے گزار سکے، مکمل صحتیابی کے بعد بھی یہ رسم اس وقت تک کے لئے شفاخانے کی طرف سے فراہم کی جاتی تھی، جب تک اسے دوبارہ روزگار نہ مل جاتا۔

ہسپتالوں میں اگر کسی کا انتقال ہوتا تو شفاخانے کی طرف سے تجہیز وتکفین کر کے اسے دفن کیا جاتا تھا۔

وِل دوران نے قرون وسطیٰ کے مسلم شفاخانوں کے حسن انتظام کو اس طرح خراج تحسین ادا کیا۔(۱)

اسلام نے شفاخانوں کے آلات اور حسن انتظام کے معاملے میں بھی دنیا کی رہنمائی کی ہے، دمشق کا ایک ہسپتال جس کی بنیاد نورالدین زنگی نے ۱۱۶۰ء میں ڈالی تھی، تین صدیوں تک مفت علاج اور دوا فراہم کرتا رہا، بتایا جاتا ہے کہ اس کے چولھے کی آگ دوسوتر سٹھ سال تک کبھی نہیں بجھی، ۱۱۸۴ء میں ابن جنید بغداد پہنچے تو بیمارستان عضدی دیکھ کر دنگ رہ گئے تھے، ہسپتال کیا تھا، دجلہ کے کنارے گویا شاہی محل تھا، یہاں مریضوں کو دوا اور غذا مفت ملتی تھی، قاہرہ میں ۱۲۸۵ء میں سلطان قلاؤن نے ایک وسیع چہار گوشہ احاطے میں قرون وسطیٰ کا سب سے بڑا ہسپتال، بیمارستان المنصوری قائم کیا، وسیع صحن کے گرد چار عمارتیں کھڑی تھیں، صحن محراب دار راستوں سے آراستہ اور فواروں ونہروں سے ٹھنڈا تھا، شفاخانے مختلف بیماریوں کے لئے الگ الگ وارڈ تھے، افاقہ یاب بیماروں اور لیبارٹریوں کے لئے مخصوص کمرے تھے، نیز اس میں دواخانہ بیرونی مریضوں کے لئے مطب، باورچی خانے، حمام، کتب خانہ، عبادت خانہ، لیکچر ہال اور خاص کر پاگلوں کے لئے عمدہ رہائش کا انتظام تھا، مرد یا عورت، امیر وغریب، غلام

(۱) 331-the age of faith pp 330



وآزاد سب کا علاج مفت ہوتا تھا، روبہ صحت مریض کو رخصت ہوتے وقت رقم دیجاتی تھی؛ تاکہ فی الفور کام کرنے کی ضرورت نہ پڑے، بےخواب مریضوں کے لئے ہلکی موسیقی یا پیشہ ورقصہ گولوگوں اور تاریخ کی کتابوں کا بندوبست تھا، دیوانوں کے لئے تمام اسلامی شہروں میں پاگل خانے تھے۔



# چند سیاستداں، قلم کاراور مصلحین امت

## ڈاکٹر سید محمود

یہ ضلع غازیپور کے ایک قصبہ سید پور بھتری کے رہنے والے ہیں، یہ ہندوستان کے وزیر برائے امور خارجہ رہ چکے ہیں، یہ دارالمصنفین کے رکن رکین، انہوں نے تاریخ میں ڈاکٹریت کی ڈگری کی ہوئی تھی اور یہ بہار کے وزیر تعلیم بھی رہ چکے تھے، ان کو اسلامیات سے گہرا شغف تھا، وہ اپنی موروثی وفطری اسلامیت اور اپنے ذوقی وعملی نیشنلزم اور حب الوطنی میں مطابقت وہم آہنگی کے متمنی تھے، آپ کے دادا قاضی فرزن علی صاحب کو حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ سے بیعت وارادات کا تعلق تھا، اس لئے ڈاکٹر صاحب کو سید احمد شہید تحریک جہاد سے کافی لگاؤ تھا جو کہ آزادی ہند کے لئے انگریزوں سے لڑی گئی تھی، وہ نہایت سچے محب وطن اور ہندو مسلم اتحاد کے علم بردار تھے، وہ مابعد آزادی ہند ہندوستان میں ہندواحیائیت کی تحریک، مسلمانوں کی تہذیب وکلچر سے نفرت اور مسلم حکومتوں کے مظالم اور ہندوکشی کی مبالغہ آرائی پر مشتمل داستانوں اور اس میں رنگ آمیزی کی وجہ سے جو فرقہ وارانہ منافرت کی مہم شروع ہوگئی تھی اس سے خائف تھے، وہ یہ چاہتے تھے کہ ملک کے ان دو عظیم فرقوں کے درمیان زیادہ سے زیادہ اتحاد واعتماد کی فضاء پیدا ہو، اختلاف سے زیادہ اتفاق کے لفظوں کو نمایاں کیا جائے، چنانچہ انہوں نے اپنے اس مدعا کی تحریک دینے کے لئے ۸/۹ اگست کو ۱۹۶۴ء کو کل ہند مسلم مشاورتی اجتماع کے نام دار العلوم ندوۃ العلماء میں ایک اجلاس بلایا، دسمبر ۱۹۶۳ء اور جنوری ۱۹۶۴ میں کلکتہ میں بڑے پیمانے پر فرقہ وارانہ فساد ہوا، پھر مارچ اور اپریل ۱۹۶۴ء میں مشروقی ہندوستان کی صنعتی پٹی جس میں، رانچی، جمشید پور اور راوڑکیلا واقع وہیں سوچے سمجھے منصوبہ کے تحت فرقہ وارنہ فساد کی لہر چلی، ڈاکٹر صاحب چاہتے تھے یہ فرقہ وارانہ



منافرت کی مسموم فضا کا خاتمہ ہو، وہ یہ سمجھتے تھے کہ ہندو مسلم اتحاد اس ملک عظیم ضرورت ہے، چنانچہ ان کی اس تحریک سے مولانا سید ابوالحسن علی الندوی رحمہ اللہ، مولانا منظور نعمانی رحمہ اللہ، مولانا ابواللیث رحمہ اللہ وغیرہ منسلک ہوگئے، چنانچہ انہوں نے ندوہ میں ہندوستان کی مؤقر تنظیموں کے نمائندوں کے اجلاس کو طلب کیا جس میں ہندوستان کی چار موقر تنظیموں جمیعۃ العلماء، جماعت اسلامی، مسلم لیگ اور خلافت کمیٹی کے سربراہ اور صدور وسکریٹری موجود تھے، اور اس وقت کے ممبران پارلیمنٹ جن میں بمبئی کے محمد یاسین نوری صاحب بیرسٹر، حیدرآباد کے محمد یونس سلیم (جو بعد میں مرکزی حکومت میں وزیر قانون ہوئے) مدراس کے این، ایم انور ممبر پارلیمنٹ، بہار کے سابق ایم پی سید مظہر امام صاحب، لکھنؤ کے ڈاکٹر محمد عبدالجلیل اور مولوی سید کلب صاحب صدر شیعہ کانفرس وغیرہ شریک تھے، چنانچہ مجلس مشاورت نے ڈاکٹر سید محمود صاحب کی معیت میں اولا فساد زدہ علاقوں کا دورہ کیا وہاں کی سیاسی، سماجی اور ہندو مسلم مذہبی شخصیات کو مدعو کیا، ہندو مسلم اتحاد کی اہمیت پر زور دیا گیا؛ چنانچہ، بہار، پٹنہ، رانچی، جمشید پور وغیرہ کے دورے ہوئے، کافی سے زیادہ اس قافلے اور اس کے کاز کی پذیرائی ہوئی، بڑے بڑے اجتماعات ہوئے، ہندو مسلم دونوں فرقوں کے لوگوں نے لاکھوں کی تعداد میں شرکت کی، ڈاکٹر محمود صاحب کے ان اجلاسوں میں چستی، پھرتی، مستعدی قابل دید تھی، نومبر ۱۹۶۴ء میں اس وفد نے مہاراسٹرا کا دورہ کیا، وہاں بھی مجلس کا شایانِ شان استقبال ہوا، بمبئی، مالیگاؤں، اورنگ آباد، شولہ پور میں جلسے منعقد ہوئے، پھر اس طرح مجلس کی شاخیں متعدد جگہ قائم ہوئیں، پھر مجلس نے گجرات کا سفر کیا، سفر میں پنڈت سندر لال بھی شریک تھے، پالن پور، احمد آباد، گودھرا، بڑودھ، بھڑوچ وغیرہ کے سفر ہوئے، کافی سے زائد اس وفد کا استقبال ہوا، بلا لحاظ مذہب وملت کے ہر قسم کی سیاسی، سماجی، شخصیات نے اس وفد کے پروگراموں میں شرکت کی، ہر علاقہ کے معتبر، ذی وقار، صاحب حیثیت لوگوں نے مجلس کے کام کی پذیرائی کی، اس کے علاوہ حیدرآباد، میسور وغیرہ کے بھی دورے ہوئے، میسور کے دورہ میں مجلس نے نہایت منظم، مربوط، طویل ووسیع اور موثر دورہ کیا، تقریبا ساڑھے چھ ہزار میل کی مسافت طئے

کی مجلس مشاورت کی مقبولیت اور اس کے کاز کی اہمیت کی وجہ سے ہر شخص خائف تھا، چنانچہ سب سے پہلے جمعیۃ علماء ہند نے اس سے علاحدہ کی اختیار کی، پھر حکومت نے اس کے اثرات کو کم کرنے میں رول ادا، بہرحال مجلس نے کانگریس کی اثر کو کم کرنے کے لئے انتخابات میں حصہ لیا، بہرحال مجلس کو نظر بد لگ گئی اور اس کا شیرازہ بکھر گیا اور مجلس کے شیرازہ کے منتشر ہونے سے ڈاکٹر صاحب نہایت بدل ہوگئے، ویسے ان کی قوی بھی جواب دے گئیں تھیں، گرچہ اس مجلس مشاروت کے اثرات بعد میں برقرار رہے، لیکن جس جدوجہد اور جانفشانی اور تگ ودو سے ڈاکٹر صاحب نے مجلس کو آگے بڑھانے کی کوشش کی اوران کی تحریک کو جو وسعت اور ہمہ گیری اور جامعیت نصیب ہوئی وہ واقعۃ ان کی دردو کسک اور مسلمان ہند کے تئیں ان کے خدشات اوران کے جان واملاک اوران کی عزت وآبرو کے تحفظ اور خود اپنے ملک میں ان کے شان سے جینے کے لئے راہ ہموار کرنے کوشش تھی۔ وہ ۱۸ر ستمبر ۱۹۷۱ء اس دنیائے فانی عالم جاودانی کی طرف کوچ کر گئے۔(۱)

## ڈاکٹر محمد آصف قدوائی

ڈاکٹر آصف قدوائی ڈاکٹر زین العابدین کے فرزند ارجمند تھے، جو ہیومیو پھیتک کے ایک کامیاب معالج تھے، آصف قدوائی ۱۹۴۶ء سے ایک مرض وعلاج کے نتیجے میں مستقل صاحب فریش ہو چکے تھے، لیکن وہ اسی حالت میں لکھنے پڑھنے کا کام کرتے تھے، واصف صاحب اوران اکے والد محترم نے حضرت عبد القادر رائے پوری رحمہ اللہ سے بیعت وارادت کا تعلق قائم کرلیا تھا۔

یہ انگریزی بڑے ماہر تھے، اوراس کے اہل قلم اور ادیبوں میں ان کا شمار ہوتا تھا، انہوں نے جو پی ایچ ڈی کا مقالہ لندن یونیورسٹی سے لکھا تھا یونیورسٹی کے مشہور نقاد ومحقق استاذ سیاسیات پروفیسر لاسکی نے اس کو دیکھا اور اس پر اظہار اطمینان اور تعریفی نوٹ لکھے تھے، اس کے ساتھ وہ اردو کے مایہ ناز قلم کار تھے، ان کا تاریخ وسیرت اور دینیات پر

(۱) پرانے چراغ: ۱/۳۵۹-۴۲۶



مطالعہ پر گہرا تھا، ۱۹۵۹ء میں جب دار العلوم ندوۃ العلماء کے احاطے میں ”مجلس تحقیقات ونشریات اسلام“ کا قیام عمل میں آیا تو اس نے اپنی نشریات ومطبوعات کا آغاز انہیں کی کتاب ”مقالاتِ سیرت“ سے کیا، یہ کتاب ۱۹۶۰ء میں طبع ہوئی اور اہل نظر اس کو پسند کیا۔

انہوں نے اس کے علاوہ مولانا سید ابوالحسن الندوی کی مشہور زمانہ کتاب ”انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج وزوال کا اثر“ (جو ان کی سب سے مشہور ومقبول کتاب ”ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین“ کا ترجمہ ہے اور جس کی عربی میں تقریبا سینکڑوں ایڈیشن نکل چکے ہیں) کا انگریزی میں ترجمہ بنام (Islam and the world) سے کیا، جس سے ان کا ہندوستان اور ہندوستان کے باہر تعارف ہوا، اس ترجمہ کے تعلق انگریزی کے ایک مسلمان اہل قلم (ڈاکٹر ظفر اسحاق انصاری) نے جو خود انگریزی کتاب کے اچھے لکھنے والے اور اور مترجمین میں سے تھے، انہوں حضرت سید مولانا ابوالحسن ندوی رحمہ اللہ سے کہا تھا: مولانا آپ یقین کیجئے کہ کسی غیر انگریزی کتاب کا بھی اب تک انگریزی میں اس کتاب سے بہتر ترجمہ نہیں ہوا“ مشہور ایرانی فاضل اور اسلامیات پر لکھنے والے ڈاکٹر نصر لکھنؤ آئے تو ان سے ملنے آئے، اس کے علاوہ مولانا کے ۱۹۷۲-۷۳ میں رابطہ کے وفد کے ساتھ مختلف اسلامی ممالک کے سفر کے دوران جب وہ ایران گئے تو ڈاکٹر حسن نصر سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے آصف صاحب کے بارے میں پوچھا۔

اس کے علاوہ انہوں نے حضرت مولانا منظور نعمانی رحمہ اللہ کی کئی کتابوں کا کامیاب ترجمہ کیا، انہوں نے صرف ازراہ تعلق اور جذبہ دینی کے تحت اس معذوری کی حالت میں بھی جب کہ وہ کروٹ بھی نہیں لے سکتے تھے (اٹھ کر بیٹھنا تو درکنار) وہ کوئی بھاری کتاب اپنے سینے پر نہیں رکھ سکتے تھے، وہ اس کی جلد توڑتے اور تھوڑے تھوڑے اوراق سامنے رکھ کر ترجمہ کرتے، انہوں نے کسی لکھنے والے یا ٹائپسٹ کے انتظام کرنے کو کہا گیا تو منظور نہیں کیا، اس طرح انہوں نے تیرہ کتابوں کے انگریزی میں ترجمہ کئے،

ان میں مولانا منظور صاحب نعمانی کی ''معارف القرآن''(۱۔۴) ابوالحسن علی ندویؒ کی ''ارکان اربعہ'' نقوش اقبال (Glory of Iqbal)، کاروان مدینہ شامل ہیں، بقول مولانا علی میاں ندوی کے: ''انہوں نے انگریزی میں اسلامیات کا ایک قیمتی ومتنوع ''مکتبہ'' تیار کردیا، جس کی نظیر میرے محدود علم میں اس برصغیر میں نہیں، انگریزی بولنے اور لکھنے ملکوں میں بھی مشکل سے ملے گی۔

ان کو نقل وحرکت کی اس معذوری ومجبوری کے علاوہ متعدد اندرونی تکلیفوں سے بھی سابقہ پڑا، انہوں نے فرائض کی پابندی، ذکر وشکر، تحریری مشغولیت اور علاج ومعالجہ کی خدمت کو جاری رکھا، کبھی زبان سے حرفِ شکایت نہیں سنا گیا، ۲۰؍فروری ۱۹۸۹ء کو اس دارفانی سے کوچ فرماگئے۔حضرت مولانا منظور صاحب نعمانی نمازِ جنازہ پڑھائی۔(۱)



(۱) پرانے چراغ: ۳؍۶۹۔۷۶، مکتبہ فردوس لکھنو



# مسلم سائنس یورپ میں

دنیائے اسلام بالخصوص اندلس (مسلم اسپین) میں سائنس کے عملی فوائد دیکھ کر اہل یورپ اس کی طرف تیزی سے کھنچنے لگے، قرطبہ میں پختہ سڑکوں کی تعمیر، صاف پانی کی بہم رسائی اور گندے پانی کی نکاسی کے لئے زیر زمین نلکوں کی جال دار، سڑکوں اور گلیوں میں قندیلوں کی تنصیب اور عالیشان عمارات کی تعمیر نے قرطبہ کو صرف یورپ کا نہیں؛ بلکہ دنیا کا سب سے خوبصورت شہر بنادیا تھا، قسطنطنیۃ (موجود استنبول) کی جو صدیوں سے خوبصورت شہر ماناجاتا تھا، خوبصورتی اس کے آگے ماند پڑگئی تھی، غالبا یہی ایک شہر تھا جو رات کو بھی روشن رہنے لگا تھا، اس کی آبادی دس لاکھ تک پہنچ گئی تھی، صنعت میں بھی یہ شہر سب سے آگے نکل گیا تھا۔

Thomas Arnold legacy of Islam نامی وقیع کتاب کا مدیر sir لکھتا ہے کہ قرطبہ دسویں عیسوی میں یورپ کا سب سے متمدن شہر تھا، یہ دنیا بھر کے لئے یکے از عجائبات اور تحسین آور تھا، یہ بلقان کی ریاستوں کا ویانا (Vienna) تھا، یہاں ستر (۷۰) لائبریریاں اور ۹۰۰ عوامی غسل خانے تھے۔

آرنلڈ مزید لکھتا ہے جس زمانے میں یورپ مادی اور روحانی حیثیتوں سے اکثر وبیشتر زبوں حالی اور انحطاط میں مبتلا تھا، اسپین کے مسلمانوں نے ایک عظیم الشان تہذیب اور ایک منظم معاشی زندگی تخلیق کی، مسلم اسپین نے فنون، سائنس، فلسفہ اور شاعری کو فروغ دینے میں فیصلہ کن کردار ادا کیا اور اس کے اثرات تیرہویں صدی کی عیسائی فکر بلند ترین چوٹیوں تک پہنچے، وہ اعلیٰ ترین چوٹیاں Theomas Hquinas اور Dante کی شخصیتیں تھیں، یورپ کے لئے جو ملک مینارہ نور کی حیثیت کا حامل بناوہ اسپین تھا۔

اندلس میں گھر گھر کاغذ سازی کی صنعتیں قائم ہوگئی تھیں، اس سے پہلے تک

کھالوں اور جھلیوں پر لکھائی ہوا کرتی تھی، مسلمان حکمرانوں نے یہاں سوتی کپڑوں کی صنعت متعارف کرائی، قالین سازی کی صنعت نے بھی رواج پایا، نئی نئی قسم کے برتن بنائے جانے لگے، بارود کو جو چین کی ایجاد تھا آتشیں اسلحہ بنانے کے لئے استعمال کیا جانے لگا، مسلمان ملاح اپنی کشتیوں میں قطب نما استعمال کرنے لگے۔

یہاں نئے نئے پھلوں کے باغات لگائے گئے، تعمیرات کے فن کو اتنی ترقی دی گئی کہ وہ یورپ کے لئے معیار بن گئی، عربی ہندسوں نے جو مسلمانوں نے اہل ہند سے سیکھے تھے، ریاضی کی بے پناہ ترقی کا دروازہ کھول دیا، اتنی ترقی رومن ہندسوں کے ذریعہ ممکن نہ تھی، اس کے فائدے دیکھ کر اہلِ یورپ نے اپنے ہندسے چھوڑ کر عربی ہندسے اختیار کر لیئے، ریاضی کی بنیادی شاخوں میں سے الجبرا اور مثلثیات (Trigonometry) میں مسلمانوں کی بے مثل ترقی نے بھی اہلِ یورپ میں اسلامی سائنس کے لئے زبردست کشش پیدا کر دی، مثلثیات پر نصیر الدین طوسی کی کتاب المشکل القطع ( Bond of the Sector ) یورپ کی شہ پارہ کہلائی، ایسی ہی ان لوگوں نے طب میں بھی محسوس کیا کہ ڈنلپ کے بقول مسلم طب اتنی ترقی یافتہ تھی کہ یورپی طب پر غالب آگئی تھی۔

مختصر یہ کہ جس طرح آج کے میں ترقی پذیر ممالک مغربی ممالک کی سائنسی ترقیوں کو دیکھ کر سائنس کی جانب راغب ہورہے تھے اسی طرح سے قرون وسطی کے اہل یورپ دنیائے اسلام کی سائنسی ترقیوں کو دیکھ کر سائنس کی طرف راغب ہونے لگے تھے۔

جس طرح ریاضی ترقی کی کلید عربی ہندسے تھے، اسی طرح سے دیگر علوم کی ترقی کی کلید عربی زبان تھی، اس کی وجہ سے مروجہ علوم فلکیات، جغرافیہ، طبیعیات، کیمیا، حیاتیات اور طب وغیرہ سیکھنے کے لئے عربی جاننا ضروری ہوگیا، اس لئے قرونِ وسطی میں اہلِ یورپ میں سے جن لوگوں نے ان علوم کو سیکھنا چاہا، ان لوگوں نے عربی سیکھی، اس پالیسی کی وجہ سے عربی زبان صرف مسلمانوں تک محدود نہیں رہی؛ بلکہ یورپ کی پوری عیسائی دنیا میں بھی عام ہوگئی۔

لاطینی یا کسی بھی یورپی زبان پر عربی زبان کی فوقیت کا ایک ثبوت یہ ہے کہ یورپ



کے اہلِ کلیسا، مسلمان امراء وسلاطین سے خط وکتابت عربی زبان میں کیا کرتے تھے، اسکوریل لائبریری (Escorial library) اسپین میں کچھ خطوط عربی زبان میں موجود ہیں جو فرانس کے کسی نامعلوم راہب نے ساراگوزا (Saragossa) کے فرماں روا المقتدر بن ہود کو لکھتے تھے۔ بہت سے پادریوں نے عربی زبان میں اس قدر مہارت حاصل کر لی تھی کہ وہ عربی میں شاعری بھی کیا کرتے تھے۔ اس سے مسلمانوں اوران کی علمی دھاک اور تفوق کا پتہ چلتا ہے زمانہ کے ہم آہنگ ہونے کے لئے ان کے لئے اس وقت علمی زبان عربی سیکھنے کی ضرورت پڑتی تھی۔

دسویں صدی میں لکھے جانے والے خط میں عربی سے لاطینی میں ترجمہ شدہ کوئی کتاب طلب کرنا اس امر کی دلالت کرتا ہے کہ کتابوں کے تراجم کا کام دسویں صدی میں شروع ہو چکا تھا، شروع شروع میں فلکیات اور ریاضی کی کتابیں ترجمہ کی گئیں؛ کیوں کہ ان دونوں علوم میں مسلمان بہت قابل قدر خدمات انجام دے چکے تھے، فلکیاتی مشاہدات کے لئے ابراہیم حبیب الفرازی نے دنیائے اسلام میں پہلی بار اصطرلاب بنایا اور پھر عمدہ سے عمدہ اصطرلاب بناتے چلے گئے، ان کے ذریعہ ستاروں کی بلندیوں اوران کے زاویوں کا تعین کیا جاتا تھا۔

ڈنلپ نے Haskins کے حوالہ سے لکھا ہے کہ لارین (lorraine) کے کلیسا کے ایک شخص نے جس کا نام والچر تھا، ایک عربی اصطرلاب کی مدد سے ۱۸ اکتوبر ۱۰۹۲ء کو ایک چاند گرہن کا مشاہدہ کیا۔

ریاضی اور فلکیات کے علاوہ اہل یورب نے جغرافیہ کی کتابوں کے ترجمے بھی کئے کیوں کہ مسلمانوں نے اس مضمون میں بھی کافی کام کیا تھا، اس مضمون پر نویں صدی میں ہی بغداد میں کام شروع ہو چکا تھا، بغداد کے علاوہ اندلس میں بھی کام ہوا، وہاں ابراہیم بن یعقوب طرطوش نامی ایک بلند پایہ جغرافیہ داں تھا، اس سے الاُذری نامی ایک مسلمان جغرافیہ داں نے اندلس کے شہروں کو ملانے والے راستوں کے بارے میں معلومات حاصل کر کے ۱۰۵۸ء میں ایک کتاب تصنیف کی تھی، یہ مشہور جغرافیہ داں الادریسی سے

بھی تقریباً ایک صدی پہلے ہوا کرتا تھا، الادریسی کی تصنیف قریباً ۱۱۵۴ء میں منظر عام پر آئی۔

طب کی تصانیف کے تراجم کا آغاز گیارہویں صدی میں ہوا، طب کی کتابوں کے اولین مترجمین میں Constantinus Africanus کا نام مشہور ہے جس نے طب پر کوئی ایک آدھ نہیں ؛ بلکہ کئی کتابوں کے ترجمے لاطینی میں کئے، ان کے نام اس باب کے گوشوارہ میں دیکھے جاسکتے ہیں۔

ڈنلپ مزید رقم طراز ہیں: ریاضی، فلکیات، کیمیا اور طب پر تراجم کا سلسلہ جاری تھا کہ بارہویں صدی عیسوی میں یورپی مترجمین نے فلسفے کی کتابوں کی طرف توجہ مبذول کی، فلسفے پر پہلی مسلم تصنیف کا لاطینی ترجمہ Dominicus Gundisalvi نامی ایک مترجم کے قلم سے ۱۱۵۰ء میں منظر عام پر آیا، تراجم کا سلسلہ دسویں صدی میں شروع ہوا تھا، تیرہویں صدی یعنی تین صدیوں تک جاری رہا، یاں تک کہ بقول ڈنلپ جو کتابیں قابلِ قدر نظر آئیں ان سب کے لاطینی میں ترجمے کرڈالے گئے۔

تراجم کا کام زیادہ تر اسپین، سسلی اور اٹلی میں ہوا، اسپین تراجم کا ایک اہم مرکز اس وجہ سے بنا کہ وہاں کی مسلم حکومت کے اضمحلال کی وجہ سے عیسائیوں نے وہاں کے متعدد شہروں پر قبضہ کرلیا تھا اور وہاں اپنی شہری حکومتیں قائم کرلیں تھی، اسلام کے خلاف ان کے دلوں میں بے اندازہ عداوت سہی، مسلمانوں کی علم دوستی انہیں بہت بھاگئی تھی، ان کے مقابلہ پر خود براعظم یورپ میں اشاعت علم پر ۵۲۹ء میں، رومی شہنشاہ جسٹین (Justian) کی عائد کردہ قدغن کے عواقب بھی وہ خوب خوب دیکھ چکے تھے۔

ان شہروں میں تراجم کے لئے عیسائی حکمرانوں کی طرف سے باقاعدہ طور پر شاہی فرمان جاری کئے گئے تھے، جن کے ذریعہ سرکاری خرچ پر دارالترجمے قائم کئے گئے، پہلا دارالترجمہ طلیطلہ (Toledo) کے بادشاہ ریمنڈل (Raymond) کے حکم سے ۱۱۳۵ء میں طلیطلہ میں قائم ہوا، اس میں ڈیڑھ سوسال تک تراجم کا کام ہوتا رہا۔(۱)

(۱) Irvin.T.B p.88.



john of Seville, Adelard of Bath, Alfred Sergshal, Dominicus gundisalvi, Daniel of Morly, Gearard of cremona, Michael scot (d, 1235)

ان میں سے جراڈ آف کریمونا نے جو اٹلی کے شہر کریمونا کا رہنے والا تھا، سب سے زیادہ ستر تا نوے کتابوں کے ترجمے کئے، ابن سینا، زکریا رازی اور ابوالقاسم زہراوی کی تصنیفات کے ترجمے بھی اسی نے کئے تھے۔

مائیکل اسکاٹ لکھتا ہے کہ اس نے طلیلہ کے علاوہ سسلی اور اٹلی میں بھی رہ کر تراجم کا کام کیا، اس کے تراجم میں فلکیات پر البتروجی کی کتاب بھی شامل ہے، جو طلیلہ میں ۱۲۱۷ء میں مکمل ہوئی اور انگریزی میں On the Sphere کہلاتی ہے۔

دوسرا دارالترجمہ کستالیہ (Castalia) اور لیون (leon) کے بادشاہ الفانسو دہم (Alphonso x) نے ۱۲۵۲ء میں اشبیلہ (Seville) میں قائم کروایا، اشبیلہ کے ممتاز مترجمین یہ تھے۔

Aratham of Toledo. Issac Bin sid, juda Bin Moses, Samuel Ha levi ete) living p.88)

تیسرا دارالترجمہ اٹلی کے شہر سالرنو (Salerno) میں قائم ہوا، سالرنو کے دارالترجمہ میں زیادہ تر مسلم طب کی کتابیں ترجمہ کی جاتی تھیں، کیوں کہ وہاں ایک اسکول جو ۶۰۰ء سے چلا آرہا تھا، اسے بعد میں میڈیکل اسکول بنادیا گیا، اس لئے مسلمان حکماء کی طبی کتابیں جو خود ان کی اپنی کتابوں سے زیادہ معلوماتی ہوتیں ترجمے کراکے سالرنو کے میڈیکل اسکول میں داخل نصاب کرادی جاتیں، ابن سینا کی القانون، زکریا رازی کی الحادی، ابوالقاسم زہراوی کی التصریف، ابن رشد کی کلیات، ابن زہر کی التیسیر اور ابن الہیثم کی کتاب المناظر یہاں داخل نصاب رہی۔

سالرنو کے ممتاز مترجمین کے نام یہ تھے:

Constantinus Africanus, Adelard of Bath.
john petrus Alfonso. stephan of Pisa and
moses Farachi(d. 1185)

سالرنو میڈیکل اسکول کے بارے میں یہ بات جاننے کے لائق ہے کہ وہاں کافی دنوں تک لاطینی کے پہلو بہ پہلو عربی زبان بھی ذریعہ تعلیم رہی، اس کی وجہ یہ سمجھ میں آتی ہے کہ ابتداء میں مسلمان کی کتابیں داخلِ نصاب تو کر لی گئیں مگر لاطینی زبان میں ان کے ترجمے کرانا دقت طلب کام تھا، اس لئے تراجم کی تکمیل کے انتظار کرنے کے بجائے یہ بہتر سمجھا گیا کہ عربی زبان میں ہی ان کتابوں کی تدریس شروع کرادی جائے، مسلم طب سالرنو کے میڈیکل اسکول کے ہی ذریعہ یورپ میں پھیلی، وہاں کے ایک مترجم (Petrus Alfonso) جو انگلستان کے بادشاہ ہنری اول کا طبیب بھی تھا، عربی طب کو یورپ میں پھیلانے میں بہت اہم حصہ لیا۔

تراجم کا کام اسپین کے ہمسایہ ملک پرتگال میں بھی کرایا گیا، اس لئے کہ وہاں کے باشاہ (Diniz the Liberal) نے باقاعدہ ایک شاہی فرمان جاری کیا تھا، پرتگال کے علاوہ Island of Malloria میں بھی ۱۲۷۶ء میں Arabic college of Miramer قائم کیا گیا، عربی کالج وہاں کے باشاہ جیمز دو (James 11) کے حکم سے قائم ہوا تھا۔

اس کے صرف پندرہ برس بعد ۱۲۹۱ء میں fray De puigrentos نے اسپین کے شہر ویلینشیا (valencia) میں بھی لاطینی کے ساتھ عربی ذریعہ تعلیم کا نظم کیا تھا۔

مندرجہ بالا دار التراجم میں عیسائیوں کے علاوہ یہودیوں نے بہت ذوق وشوق سے کام کیا تھا، کیوں کہ وہ ان علوم سے خود اپنی قوم کو بھی روشناس کرانا چاہتے تھے، اس غرض سے ان لوگوں نے اپنی زبان عبرانی میں بھی ترجمے کرائے۔، یہودی مترجمین میں



سے خاص خاص کے نام یہ ہیں:

Abraham Bar Hiyya, Abrham ben Erza,
Joseph Bin Issac(d,1170 (Judah Ben
Tibban(d,1150(and Benjamin of toledo

تراجمے طلیلہ، اشبیلیہ، سالونراور پرتگال کے علاوہ کچھ اور مراکز میں بھی ہوئے، مگر ان کی قدر و قیمت سے کم لوگ واقف ہیں، ان مراکز میں سے ایک Lotharingir تھا، اس کے بارے میں Mary catherine Welborn نے اپنے ایک مضمون میں لکھا ہے کہ یہ شہر گیارہویں صدی میں عربی زبان اور سائنس کا مرکز تھا۔

اصطلاحات کے سلسلے میں ایک اہم کام یہ کیا گیا کہ عربی سے لاطینی میں ایک لغت مرتب کی گئی، یہ لغت croningen university کے ایک ولندیزی پروفیسر (1612-1666) نے مرتب کی، Deusing نے اس لغت کے علاوہ عربی گرامر پر بھی ایک کتاب تصنیف کی جو مشرح تھی۔

مندرجہ بالا دار التراجموں کے علاوہ جو عربی کتابوں لاطینی تراجم کے لئے ہی قائم کئے گئے تھے، یورپ کی متعدد یونیورسیٹوں میں بھی وہاں کے اساتذہ نے مسلمان حکماء کی تصنیفات کے تراجم کئے اور پھر انہیں اپنے یہاں نصاب داخلِ نصاب بھی کیا، ان میں بولونا (B o l o g n a)، ماونٹ پلیر (Mount pellir) اور سلمانکا (salmancs) کی یونیورسٹیاں قابل ذکر ہیں، ان یونیورسٹیوں کے ڈاکٹر اساتذہ نے ابن سینا اور ابن رشد کی کتابوں کے اور ان کی شرحوں کے اور جالینوس کی کتابوں کی عربی شرحوں کے ترجمے کئے، ان سب یونیورسٹیوں کے درمیان سب سے بڑا علمی مرکز پیڈوا یونیورسٹی (Padua University) بنی، یہاں فلسفے میں ابن سینا رشد کو اتنی عظمت حاصل ہوئی کہ ارسطو کا نام پسِ پشت چلا گیا، حالانکہ ابن رشد کو فلسفے میں جو مقام ملا تھا وہ ارسطو کی تصنیفات کا شارح ہونے کی بناء پر ہی ملا تھا، پیڈوا یونیورسٹی میں فلسفے کا خلاصہ صرف ایک لفظ میں بیان کیا جاتا ہے، اور وہ لفظ ہے ''ابن رشد'' وہ یہ بھی لکھتا ہے کہ

تیرہویں صدی کے دوران پیرس میں بھی ابن رشدیت (Averrooins) فلسفے کا فیشن تھی۔

مسلم فلسفہ کی طرح سے مسلم طب کی جڑیں بھی پیڈوار یونیورسٹی میں بڑی گہری تھیں، طب میں وہاں ابن سینا کو امام کی حیثیت حاصل تھی، اور عربی طب کو ہی معیار مانا جاتا تھا، ڈاکٹر اوسلر (Osler) کے بقول القانون یورپ میں طب کا بائیبل کہلائی۔

اٹانومی کا مشہور پروفیسر ویزالیئس (Vesalius) بھی ۱۵۳۶ء میں اسی یونیورسٹی سے وابستہ ہوگیا تھا، وہ بھی مسلم طب سے بہت متاثر تھا اور کہا جاتا ہے کہ اس نے رازی کی کتاب المنصوری کے دس ابواب کے لاطینی ترجمے کئے تھے۔

ویزالئیس کے علاوہ پیڈوا یونیورسٹی کے اور بھی متعدد ڈاکٹر مسلم طب کے پیروکار تھے، انگلستان میں بھی عربی طب کا اثر موجود تھا، وہاں کے ایسے طباء میں سے ڈنلپ نے Greenhill.W.A کا نام بیان کیا ہے۔

ان تراجم کو اہل یورپ نے اپنی درسگاہوں میں داخلِ نصاب کیا جس کی وجہ سے پندرہویں صدی کے وسط میں چھاپاخانہ ایجاد ہونے کے بعد سے یہ تراجم بار بار طبع ہونے لگے، مثال کے طور پر ابن سینا کی القانون (قانون الطب) یورپ میں پچاس بار طبع ہوئی۔

جابر بن حیان کی کیمیا کی تصانیف کے تراجم بھی یورپ میں بار بار طبع ہوئے جس کی وجہ سے اس کی ذات یورپ میں اس قدر معروف ہوئی اور اس کے کام نے اتنی قوت وقعت حاصل کی کہ اپنے اختراعی کارناموں کی وجہ سے یورپ میں بابائے کیمیا کہلایا، اسی طرح سے ابن الہیثم کی ''کتاب المناظر'' (The book of Optics) کا ترجمہ منظر عام پر آیا تو بصریات پر اس کے تخلیقی کاموں کی وجہ سے اہلِ یورپ نے اسے بابائے بصریات کا لقب سے ملقب کیا۔

تراجم کے بعد پھر ان میں سے بہت سی کتابوں کی شرحیں بھی لکھی جانے لگیں، کتابوں کی شرحیں کئی کئی مصنفین نے لکھیں، ڈاکٹر اے۔آر۔قدوائی نے بعض شرحوں کی



تعداد بھی پیش کی ہے، زکریا رازی کی کتاب المنصوری کی نو شرحیں لکھی گئیں، القانون کی بارہ اور علی ہذا القیاس۔

ان ترجموں اور شرحوں نے یورپ میں بڑے بڑے سائنس داں پیدا کئے، K.Z.Zabo نامی ایک مغربی مصنف لکھتا ہے ابن الہیثم ڈیکارٹ (Descarte)، نیوٹن (Newton) اور ہیوجنس (Huygens) کا پیش رو تھا۔

البتروجی بھی ایک بڑا مسلمان سائنس داں تھا، جس کی فلکیات پر تصنیفات یورپ میں بہت مقبول ہوئیں، اس کی ایک کتاب (مبینہ) تصنیف کتاب الہیات کا ترجمہ مائیکل اسکاٹ نے کیا، اس کتاب میں البتروجی نے بطلیموس کے مشہور فلکیاتی نظریوں پر جو Eccentrics اور Epicycles کے نام سے مشہور ہیں اور جو اجرام سماوی کی چال کی توجیہ کرتے ہیں، تنقید کی تھی اور ارسطو Homocentric Spheres کے نظریئے کی اصلاح تھی۔

قرائن سے بین طور پر واضح ہوتا ہے کہ جن برسوں اور صدیوں میں یورپ میں مسلمان حکماء کی کتابوں کے ترجمے کئے جا رہے تھے، ان برسوں اور صدیوں میں اہلِ یورپ کے پاس علوم کا سب سے بڑا ماخذ مسلمان حکماء کی کتابیں تھیں، ایک قرینہ تو یہی ہے کہ یورپ میں جن لوگوں نے خود کتابیں لکھنی شروع کیں انہوں نے زیادہ تر عربی ماخذات سے استفادہ کیا، مثلاً Albertus Magnus نے حیوانات کے موضوع پر سولہ سو (۱۶۰۰) صفحات پر پھیلی ہوئی نہایت ضخیم کتاب De Anamilibus نامی جو لکھی ہے اس بارے میں ایک یورپی مصنف لکھتا ہے کہ اس کے مواد تین چوتھائی کے لگ بھگ حصہ عربی ماخذات سے حاصل کیا گیا تھا۔

ان عربی ماخذات میں سے ایک ماخذ ابن سینا کا قانون تھا جس کا جیرارڈ آف کریمونا نے لاطینی میں ترجمہ کیا تھا، دوسرا ماخذ مائیکل اسکاٹ کی عربی سے لاطینی میں ترجمہ کردہ کتاب (Historia Animalium) تھی، تیسرا ماخذ ابن جلجل کی ایک کتاب تھی۔

اسی طرح سے نباتیات پر Albertus کی کتاب De Vegetabilibus کے بارے میں ڈنلپ لکھتا ہے کہ اس میں بھی عربی ماخذات استعمال کئے گئے ہیں، ان عربی ماخذات میں ایک بار پھر قانون کا تذکرہ کرتا ہے، یہ دو مثالیں صرف نمونے کی طور پر ہیں ورنہ ایسی عربی کتابوں کی تعداد بہت زیادہ ہے، جنہیں قرونِ وسطی کے یورپ مصنفین نے ماخذات (source Books) کے طور پر استعمال کیا۔

اس ضمن میں یہ بات نہایت قابلِ ذکر نظر آتی ہے کہ یورپی مصنفین نے یونانی مصنفین کی کتابوں سے بھی اکثر و بیشتر ان کے تراجم کے ذریعہ استفادہ کیا کیوں کہ اکثر یونانی نسخے مدتوں پہلے تلف ہو چکے تھے، صرف عربی تراجم کی صورت میں باقی رہ گئے تھے، ایسی کتابوں میں مشہور فلکیات داں بطلیموس کی گراں قدر تصنیف The megale Syntaxis بھی تھی جو عربی میں المجسطی کے نام سے ترجمہ ہوئی تھی۔

اہلِ یورپ کے لئے جب اس کتاب سے استفادہ کا وقت آیا تو ان لوگوں نے المجسطی کے ذریعہ اس سے استفادہ کیا، اسی طرح سے ارسطو، اقلیدس (Euclid) بقراط اور تھیوفراسٹس (Theopharastus) وغیرہ کی کتابوں کے عربی تراجم کے ذریعہ ان سے استفادہ کیا، ایک اور مثال ارسطو کی کتاب (Decoelo) ہے جس کی ابن رشد نے عربی میں شرح لکھی تھی، اس کے شرح کے ذریعہ Decoelo سے استفادہ کی صورت نکلی۔

اس ترجے کے ذریعہ اہلِ یورپ نے ارسطو کی تصنیف سے اپنی تصنیفات میں استفادہ کیا، حیوانات پر ارسطو کی کتاب Historia Animalius بھی عربی ترجے کے ذریعہ اہل یورپ کو دستیاب ہوئی کیوں کہ ابن رشد نے اس کی بھی شرح لکھی تھی، مائیکل اسکاٹ نے اس عربی متن De Anima کے نام سے ترجمہ کیا۔

ارسطو کی کئی اور تصانیف کے جن کے مائیکل اسکاٹ نے عربی تراجم سے لاطینی میں ترجمے کئے، لاطینی نام درج ذیل ہیں:

1- De Generations Et corruptione

2 - Book IV of the meteore



3- the sensu

4- The First Treatises of the Parva Naturalia

5- Physics

6- Metaphysics

7- Ethics

ڈنلپ لکھتا ہے کہ ارسطو کی کتابوں کے عربی تراجم کے لاطینی تراجم نے جو مائیکل اسکاٹ نے کئے یورپ میں ارسطو کے مطالعے کا دروزاہ وا کر دیا۔

مگر یونانی کتابوں کی تعداد، مسلمان حکماء کی تصانیف کے مقابلے میں بہت تھوڑی تھی، اس لئے یہ بات شرح صدر کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ یورپ میں علم کا احیاء جو ہوا وہ یونانی حکماء مقابلے بدر جہا مسلمان حکماء کی تصنیفات کے مرہون منت تھا، قریب قریب اسی قسم رائے آرنلڈ کی بھی ہے وہ لکھتا ہے کہ اسپین پر عیسائیوں کی فتوحات کے بعد مسلم تہذیب اسپین سے نکل کر پورے یورپ میں پھیل گئی اور جوں جوں اسپین کے شہروں طلیلہ (سقوط بہ سال ۱۰۸۵ء) قرطبہ (سقوط بہ سال ۱۲۳۶ء) اور اشبیلہ (سقوط بہ سال ۱۲۴۸ء) کا سقوط ہوتا گیا، یورپ میں علوم وفنون اور کاریگری وغیرہ تیزی سے پھیلتی گئی۔

پھر یہ کہ طلیلہ، اشبیلہ، سالرنو، پیڈوا اور دیگر بلاد یورپ میں دسویں سے تیرہویں صدیوں تک مسلمان حکماء کی کتابوں کے تراجم کا جاری رہنا اس امر کی بہت قوی دلیل ہے کہ یورپ میں علم کی روشنی ان کتابوں کے ذریعہ ہی پھیلی، اس کے علی الرغم اس کے لئے نشاۃ ثانیہ (Renaessance) کی اصطلاح جو اہل یورپ نے استعمال کی وہ نہایت متعصّبانہ بلکہ گمراہ کن ہے، نشاۃ ثانیہ کی اصطلاح کا استعمال ان کے اس ادعا کا غماز ہے کہ یورپ میں علم خود ان کے اپنے براعظم کے ملک یونان کے حکماء کی تصنیفات کو پھر سے زندہ کرنے سے پھیلا، حالانکہ شواہد جن کے کچھ نمونے سطور بالا میں پیش کئے گئے اس ادعا کی صریح نفی کرتے ہیں، یورپ میں مندرجہ بالا جو دارالترجمے قائم ہوئے ان میں سے ایک بھی یونانی کتابوں کے تراجم کے لئے قائم نہیں کیا گیا تھا، بلکہ وہ سب کے سب

عربی کتابوں کے تراجم کے لئے قائم کئے گئے تھے، اس غرض سے ان مترجمین نے عربی سیکھی تھی کیوں کہ Island of Mlloria کے باشاہ جیمز دوئم نے عربی سیکھنے کا فرمان جاری کر رکھا تھا، بالفرض یونانی حکماء کے تراجم کے لئے یہ دار الترجمے قائم کئے گئے ہوتے تو انہیں ڈیڑھ تا تین صدیوں کی مدت درکار نہ ہوتی ؛ کیوں کہ یونانی حکماء کی چھوڑی ہوئی کتابیں اتنی تعداد میں باقی نہیں رہ گئی تھیں کہ مندرجہ بالا پانچ دار الترجمے اس کام کی تکمیل کے لئے صدیوں کی مدت کے طلب گار ہوتے، ایک اور بات محل نظر یہ ہے کہ یہ مسلمان حکماء کی تصنیفات کی تعداد کے تازہ ترین جائزے کے مطابق جو Islamic Hertige Foundation London کی شائع کردہ کتاب یہ چار مجلدات نے شائع کی ہیں، دنیا بھر میں مسلمان حکماء وفضلاء کی کتابیں آج بھی پندرہ سولہ لاکھ کی تعداد میں موجود ہیں، جس صدیوں میں یورپ میں انکے ترجمے ہو رہے تھے بعض دسویں تا تیرہویں صدی کے دوران کی تعداد ان سے زیادہ ہی رہی ہوگی۔

علامہ اقبال فرماتے ہیں:

گنوادی ہم نے جو اسلاف سے میراث پائی تھی
ثریا سے زمیں پر آسمان نے ہم کو دے مارا
مگر وہ علم کے موتی ، کتابیں اپنے آباء کی
جو دیکھیں ان کو یورپ میں تو دل ہوتا ہے سی پارہ



## حضرت عمرؓ کے مبنی بر عدل فیصلے

☆ حضرت عمر بن الخطاب ؓ کے زمانہ خلافت میں جبلہ جو ملک غسان میں تھا مسلمان ہوا اور موسم حج میں خانہ کعبہ کا طواف کررہا تھا، ایک دوسرا غریب آدمی بھی ساتھ ساتھ طواف کررہا تھا، اتفاق سے اس غریب آدمی کے پیروں تلے اس کی ازار کا کنارہ روندا گیا، جبلہ جب آگے بڑھا تو اس کی لنگی اٹک گئی اور برہنہ ہوگیا، چونکہ وہ اپنے کو بہت بڑا آدمی سمجھتا تھا اور یہ دوسرا شخص نہایت غریب آدمی تھا، لہٰذا اس کو بہت غصہ آیا اور ایک طمانچہ اس زور سے مارا کہ اس کا ایک دانت ٹوٹ گیا، وہ غریب حضرت عمرؓ کی خدمت میں پہنچا اور عرض کیا کہ: اے امیر المؤمنین! جبلہ نے میرا دانت توڑ دیا، حضرت عمرؓ نے فرمایا: جبلہ کو میرے پاس لاؤ، چنانچہ جبلہ کو لایا گیا، حضرت عمرؓ نے واقعہ دریافت فرماکر اس غریب آدمی کو اجازت دی کہ وہ جبلہ سے اپنا بدلہ لے، جبلہ نے جب یہ سنا تو طیش میں آکر یہ کہا کہ: امیر المؤمنین مجھ کو اور ایک غریب آدمی کو کس چیز نے برابر کردیا ہے، حضرت عمرؓ نے فرمایا: کہ اسلام نے، اس میں امیر غریب سب برابر ہیں، تم نے اس کا دانت توڑا اور تمہارا دانت ضرور توڑا جائے گا، جبلہ نے کہا: کیا مجھے ایک دن کی مہلت مل سکتی ہے، حضرت عمرؓ نے فرمای: مل سکتی ہے اگر یہ شخص مہلت دے، صاحب حق سے پوچھا گیا تو وہ بیچارا نیک دل تھا، اس نے اجازت دے دی، جبلہ موقع پاکر رات کو اٹھ کر کھڑا ہوا اور رومیوں سے جاملا اور بدستورِ سابق نصرانی ہوگیا۔(۱)

☆ کوفہ کے ایک صاحب بیان کرتے ہیں کہ: حضرت عمرؓ نے ایک لشکر بھیجا

(۱) الوفاء بتعریف المصطفیٰ: ۱/۶۷۴، دارالمعرفۃ، بیروت



اور اس کے امیر کو لکھا کہ مجھے پتہ چلا ہے کہ تمہارے کچھ ساتھی کبھی موٹے تازے کافر کا پیچھا کرتے ہیں، جس کے نتیجے میں وہ کافر دوڑ کر پہاڑ پر چڑھ جاتا ہے اور خود کو محفوظ کرلیتا ہے، اس سے تمہارے ساتھی فارسی میں مترس (مت ڈر) کہہ کر اسے امان دیتے ہیں اور وہ کافر خود کو مسلمان کے حوالہ کردیتا ہے، پھر یہ مسلمان اس کافر کو پکڑ کر قتل کردیتے ہیں، یہ قتل دھوکہ دے کر کیا گیا ہے، اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے آئندہ اگر مجھے کسی کے بارے میں یہ پتہ چلا کہ اس نے ایسا کیا ہے تو میں اس کی گردن اڑادوں گا، حضرت ابوسلمہ ؓ کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے، اگر تم میں سے کسی نے آسمان کی جانب اشارہ کرکے کسی کو امان دی اور وہ مشرک اس وجہ سے مسلمان کے پاس آگیا پھر مسلمان نے اس کو قتل کردیا تو میں اس مسلمان کو ضرور قتل کروں گا۔(۱)

☆ حضرت انس ؓ فرماتے ہیں کہ: ہم نے تستر کا محاصرہ کیا، (آخر محاصرہ اور جنگ سے تنگ آکر تستر کے حاکم) ہرمزان نے اپنے حق میں حضرت عمرؓ کے فیصلہ پر اترنا قبول کیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا، جب ہم حضرت عمرؓ کی خدمت میں پہنچے تو آپ نے اس سے کہا: کہو کیا بات ہے؟ اس نے کہا زندہ رہنے والوں کی طرح بات کروں یا مرنے والوں کی طرح بات کروں؟ حضرت عمرؓ نے کہا: "لا بأس" یعنی تم اپنے آپ میں مت ڈرو، بات کرو، ہرمزان نے کہا: اے قوم عرب! جب تک تمہارے ساتھ نہ تھا؛ بلکہ اللہ نے معاملہ ہمارے اور تمہارے درمیان چھوڑ رکھا تھا، اس وقت تک تو ہم تم کو غلام بناتے اور تمہیں قتل کرتے تھے اور سارا مال تم سے چھین لیتے تھے؛ لیکن جب سے اللہ تمہارے ساتھ ہوگیا، اس وقت سے ہم میں تم سے مقابلہ کرنے کی طاقت نہ رہی، حضرت عمرؓ نے کہا: اے انس! تم کیا کہتے ہو؟ میں نے کہا:

(۱) حیاۃ الصحابۃ: کتاب عمر إلی أمیر جیش فی منع قتل: ۲/۴۴۳

امیر المؤمنین اس نے اپنے پیچھے بڑی تعداد میں دشمن اور دبدبہ چھوڑ کر آیا ہو، اگر آپ اسے قتل کر دیں گے تو اس کی قوم اپنی زندگی سے ناامید ہو کر مسلمانوں سے لڑنے میں زیادہ زور لگائے گی، اس لئے آپ اسے قتل نہ کریں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں براء بن عازت اور حجز بن ثور کے قاتل کو کیسے زندہ چھوڑ دو، حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ: جب مجھے خطرہ ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اسے قتل کر دیں گے تو میں نے کہا: آپ رضی اللہ عنہ سے "لا بأس" مت ڈرا اور بات کہہ چکے ہیں اور "لا بأس" کہنے سے جان کی امان ملتی ہے، لہٰذا آپ تو اسے امان دے چکے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: معلوم ہوتا ہے کہ تم نے اس سے کوئی رشوت لی ہے اور اس سے کوئی مفاد حاصل کیا ہے، حضرت انس رضی اللہ عنہ کہا کہ اللہ کی قسم میں نے نہ رشوت لی ہے اور نہ کوئی مفاد، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم اپنے دعوی "لا باس" کی تصدیق کرنے والا کوئی گواہ اپنے علاوہ لاؤ ورنہ میں تم سے سزا کی ابتداء کروں گا، مجھ کو حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ ملے، میں ان کو لے کر آیا اور انہوں نے میری بات کی تصدیق کی جس کی وجہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہرمزان کے قتل سے رک گئے اور ہرمزان مسلمان ہو گیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کے لئے بیت المال سے وظیفہ مقرر کیا۔(۱)

☆ حضرت ایاس بن سلمہ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا کہ: ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بازار سے گذرے، ان کے ہاتھ میں کوڑا تھا، انہوں نے آہستہ سے وہ کوڑا مجھے مارا جو میرے کپڑے کے کنارے پر لگا اور فرمایا کہ: تمہارا حج کا ارادہ ہے؟ میں نے کہا: جی ہاں، پھر میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے گئے اور مجھ کو چھ سو درہم دیئے اور کہا کہ: انہیں اپنے سفر حج میں کام میں لانا اور یہ اس ہلکے سے کوڑے کے بدلہ میں ہے جو میں نے تم کو مارا تھا، میں نے کہا: اے امیر المؤمنین! مجھے تو وہ کوڑا یاد بھی نہ رہا، فرمایا: لیکن میں تو اسے نہیں بھولا۔(۲)

(۱) حیاۃ الصحابۃ: کتاب عمر إلی أمیر جیش فی منع قتل: ۲/۴۴۵، موسسۃ الرسالۃ، بیروت
(۲) حیاۃ الصحابۃ: قصۃ عمر وإیاس بن سلمہ: ۲/۴۴۳



☆ حضرت شعبی کہتے ہیں کہ: حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے درمیان (کھجور کے ایک درخت کے بارے میں) جھگڑا ہو گیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ: آؤ ہم آپس میں فیصلہ کر کے کسی کو ثالث مقرر کرتے ہیں، یہ دونوں حضرات حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے پاس گئے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم آپ کے پاس اس لئے آئے ہیں؛ تاکہ آپ ہمارے درمیان فیصلہ کریں، جب یہ دونوں حضرات حضرت زید رضی اللہ عنہ کے ہاں داخل ہوئے تو حضرت زید رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اپنے بستر کے سرہانے بٹھانا چاہا، اور یوں کہا: امیر المؤمنین! یہاں تشریف رکھیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا: یہ پہلا ظلم ہے جو آپ نے اپنے فیصلہ میں کیا، میں اپنے فریق مخالف کے ساتھ بیٹھوں گا، حضرت ابن بن کعب رضی اللہ عنہ نے اپنا دعوی پیش کیا جس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انکار کیا، حضرت زید رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے کہا کہ آپ امیر المؤمنین کو قسم کھانے کی زحمت نہ دیں اور میں امیر المؤمنین کے علاوہ کسی اور سے یہ درخواست نہیں کر سکتا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے قسم کھائی اور قسم کھا کر فرمایا کہ: حضرت زید رضی اللہ عنہ تب ہی قاضی بن سکتے ہیں جب ان کے نزدیک امیر المؤمنین اور ایک عام آدمی دونوں برابر ہوں۔(۱)

☆ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ: مصر سے ایک آدمی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آیا اور عرض کیا: ائے امیر المؤمنین! مجھ پر ظلم ہوا ہے میں آپ سے پناہ لینا چاہتا ہوں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہاں، تم میری مضبوط پناہ گاہ میں ہو، اس نے کہا: میں حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے بیٹے محمد سے دوڑنے میں مقابلہ کیا تو اس سے آگے نکل گیا وہ مجھے کوڑے مارنے لگے اور کہنے لگے کہ میں بڑے کریم لوگوں کی اولاد میں سے ہوں، اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو خط لکھا کہ وہ خود بھی مدینہ آئیں اور ساتھ میں اپنے بیٹے کو بھی

(۱) حیاۃ الصحابۃ: عدل عمر الفاروق رضی اللہ عنہ: ۲/۳۳۳

لائیں، چنانچہ حضرت عمرو بن العاص ؓ مدینہ آئے تو حضرت عمر ؓ نے کہا: وہ شکایت کرنے والا مصری کہاں ہے؟ کوڑا لو اور اسے مارو، وہ مصری کوڑے مارتے جارہا تھا، حضرت عمر ؓ کہتے جارہے تھے: کمینے کے بیٹے کو مارو، اس مصری نے حضرت عمرو بن العاص ؓ کے بیٹے کو خوب پیٹا اور ہم چاہتے تھے کہ وہ خوب پیٹے اور اس نے مارنا تب چھوڑا جب ہم کو تقاضہ ہوا کہ وہ اب نہ مارے یعنی اس نے مارنے میں کوئی کسر نہ چھوڑی، پھر حضرت عمر ؓ نے اس مصری سے فرمایا: حضرت عمرو بن عاص ؓ کو چند کوڑے مارے، اس نے کہا: امیر المؤمنین! مجھ کو تو ان کے بیٹے نے مارا تھا، میں نے بدلہ لیا، اس پر حضرت عمر ؓ نے حضرت عمرو بن العاص ؓ سے فرمایا کہ: کب سے تم نے لوگوں کو غلام بنائے رکھا ہے؟ حالانکہ ان کو ان کی ماؤں نے آزاد جنا ہے، حضرت عمرو بن العاص ؓ نے کہا: مجھے اس قصہ کا بالکل پتہ نہ چلا اور نہ مصری میری پاس شکایت لے کر آیا ہے ورنہ میں اپنے بیٹے کو خود سزا دیتا۔(۱)

☆ حضرت حسن کہتے ہیں کہ: ایک عورت کا شوہر غائب تھا، اس کے پاس کسی کی آمد ورفت تھی، حضرت عمر ؓ کو اس سے کھٹک ہوئی، حضرت عمر ؓ نے بلانے کے لئے اس کے پاس آدمی بھیجا، اس آدمی نے اس عورت سے کہا کہ: حضرت عمر ؓ کے پاس چلو، حضرت عمر ؓ تمہیں بلا رہے ہیں، اس نے کہا: ہائے میری ہلاکت مجھے عمر سے کیا واسطہ؟ وہ گھر سے چلی، وہ حاملہ تھی، ابھی وہ راستہ میں ہی تھی کہ وہ گھبرا گئی اور اسے دردزہ شروع ہوگیا، وہ ایک گھر میں چلی جہاں اس کا بچہ پیدا ہوا، بچہ دو دفعہ رویا اور مرگیا، حضرت عمر ؓ نے صحابہ سے مشورہ کیا کہ میرے ڈر کی وجہ سے تو وہ عورت گھبرا گئی، اس وجہ سے بچہ قبل از وقت پیدا ہوا، اس وجہ سے بچہ مرگیا، کیا اس بچہ کے اس طرح مرنے کی وجہ سے مجھ پر کوئی چیز شرعا لازم ہوتی ہے، بعض صحابہ نے کہا: آپ پر کچھ لازم نہیں آتا؛ کیوں کہ آپ

(۱) حیاۃ الصحابہ، ما کان یعملہ عمر فی الموسم للعدل بین الناس: ۲/ ۸۳۳



مسلمانوں کے والی ہیں اور آپ کے ذمہ ان کو ادب سکھانا ہے، کوئی کمی دیکھے تو انہیں بلا کر تنبیہ کریں، حضرت علی ؓ خاموش تھے، حضرت عمر ؓ نے ان کی طرف متوجہ ہو کر پوچھا کہ اس بارے میں آپ کیا کہتے ہیں؟ حضرت علی ؓ نے کہا: اگر ان لوگوں نے یہ بات بغیر دلیل کے محض اپنی رائے سے کہی تو غلط ہے، اگر ان لوگوں نے آپ کو خوش کرنے کے لئے یہ بات کہی ہے تو انہوں نے آپ کے ساتھ خیر خواہی نہیں کی، میری رائے یہ ہے کہ اس بچہ کی دیت یعنی خون بہا آپ کو دینا پڑے گا؛ کیوں کہ آپ کے بلانے کی وجہ سے وہ عورت گھبرا گئی؛ اس لئے یوں بچہ کا قبل از وقت پیدا ہونے کا سبب آپ ہی ہیں، اس پر حضرت عمر ؓ نے حضرت علی ؓ کو حکم دیا کہ اس بچہ کا خون بہا سارے قریش سے وصول کریں؛ اس لئے کہ یہ قتل ان سے خطاء کے طور پر صادر ہوا ہے "فَأَمَرَ عَلِيًّا أَنْ يُّقَسِّمَ عَقْلَهُ عَلَى قُرَيْشٍ" (۱)

☆ حضرت جریر کہتے ہیں کہ حضرت ابو موسی اشعری ؓ کے ساتھ جہاد میں ایک آدمی تھا، اس لڑائی میں مسلمانوں کو بہت مال غنیمت حاصل ہوا، حضرت ابو موسی ؓ نے اس کو مال غنیمت سے حصہ دیا؛ لیکن پورا نہ دیا، اس نے کہا: لوں گا تو پورا لوں گا، حضرت ابو موسی اشعری ؓ نے اس کو بیس کوڑے مارے اور سر مونڈا، وہ اپنے بالوں کو جمع کر کے حضرت عمر ؓ کے پاس لے گیا، وہاں جاکر اس نے اپنے جیب سے بال نکالے اور حضرت عمر ؓ کے سینے پر دے مارا، حضرت عمر ؓ نے پوچھا تمہیں کیا ہوا؟ اس نے سارا قصہ سنایا، حضرت عمر ؓ نے ابو موسی کو خط لکھا "سلام علیك" اما بعد! فلاں بن فلاں نے مجھے سارا قصہ اس اس طرح سنایا میں تمہیں قسم دے کر کہتا ہوں کہ اگر یہ کام آپ نے اس کے ساتھ بھرے مجمع کے سامنے کیا ہے تو آپ اس کے لئے بھرے مجمع میں

(۱) مصنف عبد الرزاق: باب من أفزعه السلطان، حدیث: ۱۸۰۱۰، حیاۃ الصحابۃ: ۲/ ۳۳۶، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت

اس کے سامنے بیٹھ جائیں، اگر آپ نے اس کے ساتھ یہ کام تنہائی میں کیا ہے تو آپ اس کے لئے تنہائی میں بیٹھ جائیں ؛ تاکہ وہ آپ سے اپنا بدلہ لے، "أُقْسِمُ عَلَيْكَ إِنْ كُنْتَ فَعَلْتَ مَا فَعَلْتَ فِيْ مَلأٍ مِنَ النَّاسِ جَلَسْتُ لَهُ فِيْ مَلأٍ مِنَ النَّاسِ فَاَقْتَصُّ مِنْكَ وَإِنْ كُنْتَ فَعَلْتَ مَا فَعَلْتَ فِيْ خَلاَءٍ فَاَقْعُدُ لَهُ فِيْ خَلاَءٍ فَلْيَقْتَصُّ مِنْكَ"۔ چنانچہ جب حضرت ابوموسی ؓ کو یہ خط پہنچا تو بدلہ دینے کے لئے اس آدمی کے سامنے بیٹھ گئے، اس آدمی نے کہا: میں نے اللہ کے لئے معاف کر دیا ہے(۱)

☆ حضرت عبداللہ بن عمر ؓ کہتے ہیں کہ: حضرت عمر ؓ کے زمانہ خلافت میں مصر میں میرے بھائی عبدالرحمن اور ان کے ساتھ ابوسِروعہ نے نبیذ پی جس سے انہیں نشہ ہوگیا، صبح کو جب یہ دونوں مصر کے امیر حضرت عمرو بن عاص ؓ کے پاس گئے اور ان سے کہا کہ: ہمیں پاک کر دیں؛ کیوں کہ ہم نے ایک مشروب پیا تھا جس سے ہمیں نشہ ہوگیا تھا، حضرت عبداللہ ؓ فرماتے ہیں کہ: مجھے میرے بھائی نے کہا: مجھے نشہ ہوگیا تھا، میں نے ان سے کہا: گھر چلو میں تمہیں پاک کر دوں گا، مجھے یہ معلوم نہ تھا کہ یہ دونوں حضرت عمر ؓ کے پاس جا چکے تھے، پھر میرے بھائی نے مجھ سے کہا کہ امیر مصر کو یہ بات بتا چکے ہیں تو میں نے کہا: تم گھر چلو تمہارا سر مونڈوں؛ تاکہ تمام لوگوں کے سامنے تمہارا سر نہ مونڈا جائے، اس زمانہ کا دستور تھا کہ حد لگانے کے ساتھ سر بھی مونڈھا جاتا تھا، چنانچہ وہ دونوں گھر چلے اور میں نے اپنے بھائی کا اپنے ہاتھوں سر مونڈھا، پھر حضرت عمرو بن العاص ؓ نے ان پر شراب کی حد لگائی، حضرت عمر ؓ پتہ چلا تو انہوں نے حضرت عمرو بن العاص ؓ کو لکھا کہ میرے پاس عبدالرحمن ؓ کو بغیر کجاوے کے اونٹ پر سوار کر کے بھیج دو، چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا، جب وہ حضرت عمر ؓ کے پاس پہنچے تو انہوں نے کوڑے لگائے اور اپنا بیٹا ہونے کی

(۱) السنن الکبری للبیہقی: باب ما جاء فی قتل الإمام وجرحه، حدیث:۱۵۸۰۶



وجہ سے اسے سزا دی، پھر چھوڑ دیا،" فَلَمَّا قَدِمَ عَلٰی عُمَرَ ؓ جَلَدَهُ وَعَاقَبَهُ لِمَكَانِهِ مِنْهُ" اس کے بعد وہ ایک مہینہ تک ٹھیک رہے، پھر تقدیر الٰہی غالب آ گئی اور ان کا انتقال ہوگیا۔(۱)

☆ حضرت یزید بن منصور کہتے ہیں کہ حضرت عمر ؓ کو یہ خبر ملی کہ بحرین میں ان کے مقرر کردہ گورنر حضرت ابن جارود کے پاس ایک شخص لایا گیا جس کا نام ادریاس تھا، اس نے مسلمانوں کے دشمنوں کے ساتھ خفیہ خط و کتابت رکھی تھی اور ان دشمنوں کے ساتھ مل جانے کا ارادہ بھی کر رکھا تھا، اس کے ان جرائم پر گواہ بھی موجود تھے، اس پر اس گورنر نے اسے قتل کر دیا اور وہ شخص قتل ہوتے ہوئے کہہ رہا تھا: اے عمر! میں مظلوم ہوں، میری مدد کو آئیں، حضرت عمر ؓ نے اس گورنر کو خط لکھا کہ میرے پاس آؤ، چنانچہ وہ حاضر ہوئے، حضرت عمر ان کے انتظار میں بیٹھے ہوئے تھے اور ان کے ہاتھ میں ایک چھوٹا سا نیزہ تھا، جب وہ حضرت عمر ؓ کے پاس اندر داخل ہوئے تو حضرت عمر ؓ نے اس چھوٹے نیزے سے ان کے جبڑوں پر مارنا چاہا، حضرت عمر ؓ کہے جا رہے تھے: اے ادریاس! میں تیری مدد کے لئے حاضر ہوں، اے ادریاس میں تیری مدد کے لئے حاضر ہوں، حضرت ابن جارود کہنے لگے: اے امیر المؤمنین! اس نے مسلمانوں کی خفیہ باتیں دشمنوں کو لکھی ہیں اور دشمنوں سے جا ملنے کا ارادہ بھی کر رکھا ہے، حضرت عمر ؓ نے فرمایا: تم نے صرف برائی کے ارادہ پر ہی قتل کر دیا، ہم میں سے کون ایسا ہے جس کے دل میں برے ارادے نہ آتے ہو، اگر گورنروں کے قتل کا مستقل دستور بن جانے کا خطرہ نہ ہوتا تو میں تمہیں ضرور قتل کر دیتا۔" لَوْلَا أَنْ تَكُوْنَ سُنَّةً لَقَتَلْتُكَ بِهِ" (۱)

## حضرت عمر ؓ کا عدل وانصاف

☆ حضرت حرمازی فرماتے ہیں کہ: حضرت عمر ؓ نے حضرت فیروز دیلمی کو یہ خط

(۱) حیاۃ الصحابۃ: عدل عمر الفاروق:۲/۳۳۵ (۱) حیاۃ الصحابۃ: مواخذۃ عمر عاملہ علی البحرین:۲/۳۳۸

لکھا، اما بعد! مجھے اطلاع ملی ہے کہ آپ میدے کی روٹی شہد کے ساتھ کھانے میں مشغول ہو گئے ہو، لہٰذا جب آپ کا پاس میرا خط پہنچے تو آپ اللہ کا نام لے کر میرے پاس آجائیں اور اللہ کے راستہ میں جہاد کریں، چنانچہ حضرت فیروز خط ملتے ہی مدینہ پہنچے اور حضرت عمر ؓ کے پاس اندر آنے کی اجازت مانگی، حضرت عمر ؓ نے اجازت دے دی، وہ اندر جانے لگے تو ایک قریشی نوجوان بھی اندر جانے لگا جس سے راستہ تنگ ہو گیا، انہوں نے اس قریشی کی ناک پر اس زور سے تھپڑ مارا کہ خون نکل آیا، وہ قریشی اسی حال میں حضرت عمر ؓ کے پاس اندر چلا گیا اور اس کی ناک سے خون بہہ رہا تھا، حضرت عمر ؓ نے اس نوجوان سے پوچھا کہ تمہارے ساتھ یہ سلوک کس نے کیا ہے؟ اس نے جواب دیا: حضرت فیروز نے اور وہ اس وقت دروازے پر ٹھہرے ہوئے ہیں، حضرت عمر ؓ نے حضرت فیروز کو اندر آنے کی اجازت دی، وہ اندر گئے، حضرت عمر ؓ نے کہا: اے فیروز یہ کیا ہے؟ حضرت فیروز نے کہا: اے امیر المؤمنین! ہم نے کچھ عرصہ پہلے ہی بادشاہت چھوڑی ہے (جس کا اثر ہماری طبیعت میں باقی ہے) یہ بات ہوئی کہ آپ نے مجھے خط بھیج کر بلایا، اسے آپ نے خط نہیں لکھا اور نہ اجازت مانگنے پر آپ نے اندر آنے کی اجازت دی، اس نے قاعدہ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے بلا اجازت مجھ سے پہلے میری اجازت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اندر داخل ہوا، اس پر مجھے غصہ آیا، اس لئے مجھ سے یہ حرکت سرزد ہوئی، حضرت عمر ؓ نے کہا: آپ کو بدلہ دینا پڑے گا، حضرت فیروز نے کہا: کیا بدلہ دینا پڑے گا؟ حضرت عمر ؓ نے کہا: ہاں بدلہ ضرور دینا پڑے گا، چنانچہ حضرت فیروز گھٹنے کے بل بدلہ دینے کے لئے بیٹھ گئے اور وہ نوجوان بدلہ لینے کے لئے کھڑا ہوا، حضرت عمر ؓ نے اس سے کہا: اے نوجوان! ذرا ٹھہر! میں تجھے وہ بات بتاتا ہوں جو میں نے حضور اکرم ﷺ سے سنی ہے، ایک دن صبح کے وقت میں حضور اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جھوٹے نبی اسود عنسی کو آج



قتل کر دیا گیا ہے اور اس کو اللہ کے نیک بندے فیروز دیلمی نے قتل کیا ہے، جب تو نے ان کے بارے میں یہ حدیث سنی تو کیا تو اس کے بعد بھی بدلہ لینا چاہتا ہے، اس نوجوان نے کہا: جب آپ نے ان کے بارے میں حضور اکرم ﷺ کی یہ حدیث سنائی تو میں نے ان کو معاف کر دیا، اس کے بعد میں اپنی غلطی پر اللہ کے پکڑ سے بچ جاؤں گا؟ حضرت عمر ؓ نے کہا: ہاں اس پر حضرت فیروز نے کہا: آپ کو گواہ بناتا ہوں کہ میری تلوار میرا گھوڑا اور میرے مال میں سے تیس ہزار درہم اس نوجوان کو ہدیہ ہیں، حضرت عمر ؓ نے کہا: اے قریشی! تم نے معاف کر کے ثواب بھی لیا اور تم کو اتنا مال بھی مل گیا۔ "فَعَفَوْتَ مَاجُوْرًا أَخَا قُرَيْشٍ، وَأَخَذْتَ مَالاً" (۱)

☆ حضرت عطاء ؒ کہتے ہیں کہ حضرت عمر ؓ اپنے گورنروں کو حکم دیا کرتے تھے کہ وہ حج کے موقع پر ان کے پاس آیا کریں، جب سارے گورنر آجاتے تو آپ عام مسلمانوں کو جمع کر کے فرماتے: اے لوگو! میں نے اپنے گورنر تمہارے یہاں اس لئے نہیں بھیجا ہے کہ وہ تمہاری کھال ادھیڑیں یا تمہارے مال پر قبضہ کریں یا تمہیں بے عزت کریں؛ بلکہ میں نے صرف اس لئے بھیجا ہے کہ تمہیں ایک دوسرے پر ظلم نہ کرنے دیں اور تمہارے درمیان مال غنیمت تقسیم کریں، لہٰذا جس کے ساتھ اس کے خلاف کیا گیا ہو وہ کھڑا ہو جائے، چنانچہ انہوں نے ایک مرتبہ گورنروں کو جمع کر کے اعلان کیا تو صرف ایک آدمی کھڑا ہوا اور کہا: اے امیر المؤمنین! آپ کے فلاں گورنر نے مجھے ظلماً سو کوڑے مارے ہیں، حضرت عمر ؓ نے اس گورنر سے کہا: تم نے اسے کیوں مارا؟ حضرت عمر ؓ نے اس گورنر سے کہا: تم نے اسے کیوں مارا؟ اور اس آدمی سے کہا: اٹھ اس گورنر سے بدلہ لے، اس پر حضرت عمرو بن العاص ؓ نے کہا: اگر آپ اس طرح گورنروں سے بدلہ دلانا شروع کر دیں تو پھر آپ کے پاس بہت زیادہ شکایتیں

(۱) حیاۃ الصحابہ: مواخذۃ عمر عاملہ علی البحرین: ۲/ ۳۴۰

آنے لگ جائیں گے اور یہ گورنروں سے بدلہ لینا ایسا دستور بن جائے گا کہ جو بھی آپ کے بعد آئے گا اسے اختیار کرنا پڑے گا، حضرت عمر ؓ نے فرمایا: میں نے حضور اکرم ﷺ کو اپنی ذات سے بدلہ دلوانے کے لئے تیار رہتے ہوئے دیکھا تو میں نے اپنے گورنروں سے کیوں نہ بدلہ دلواؤں؟ حضرت عمرو بن العاص ؓ نے کہا: آپ ہمیں اس آدمی کو راضی کرنے کا موقع دیں، حضرت ؓ نے کہا: اچھا چلو تم اسے راضی کرلو؛ چنانچہ اس گورنر نے ہر کوڑے کے بدلہ میں دو دینار کے حساب سے دو سو دینار اس آدمی کو بدلہ میں دے دیئے" فَافْتَدَى مِنْهُ بِمِائَتَيْ دِيْنَارٍ عَنْ كُلِّ سَوْطٍ بِدِيْنَارَيْنِ"(۱)

☆ حضرت زید بن اسلم رضی اللہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا ایک گھر مدینہ منورہ کی مسجد کے بالکل متصل تھا، حضرت عمر ؓ نے اسے مسجد میں شامل کرنا چاہا، حضرت عباس ؓ سے کہا کہ آپ یہ گھر میرے ہاتھ بیچ دیں، حضرت ابن عباس ؓ نے انکار کردیا، حضرت عمر ؓ نے کہا: آپ مجھے ہدیہ ہی کردیں، وہ یہ بھی نہ مانے تو حضرت عمر ؓ نے کہا: آپ یہ گھر خود ہی مسجد میں شامل کردیں، انہوں نے اسے بھی انکار کردیا، تو حضرت عمر ؓ نے کہا: آپ کو تین کاموں میں سے کسی ایک کو کرنا ہوگا؛ لیکن حضرت عباس ؓ پھر بھی تیار نہ ہوئے تو حضرت عمر ؓ نے کہا: اچھا آپ کسی ثالث کو مقرر کردیں جو ہمارا فیصلہ کردے، انہوں نے حضرت ابی بن کعب ؓ کو مقرر کیا، یہ دونوں حضرات اپنا مقدمہ ان کے پاس لے گئے، حضرت ابی بن کعب ؓ نے حضرت عمر ؓ سے کہا: میرا فیصلہ ہے کہ آپ ان کا گھر ان کی مرضی کے بغیر نہیں لے سکتے، حضرت عمر ؓ نے ان سے پوچھا: کیا آپ کو یہ فیصلہ قرآن میں ملا ہے یا حدیث میں؟ انہوں نے کہا: میں نے حضور اکرم ﷺ ک کو فرماتے ہوئے سنا: سلیمان بن داود بیت المقدس کی تعمیر کے دوران جب بھی کوئی دیوار بناتے تو

(۱) حیاۃ الصحابۃ: ما کان یعملہ عمر فی الموسم: ۲/ ۳۳۷



صبح وہ گری ہوئی ہوتی، آخر اللہ تعالی نے ان کی طرف یہ وحی بھیجی کہ اگر آپ کسی کی زمین میں بنانا چاہتے ہوں تو پہلے انہیں راضی کرلیں، یہ سن کر حضرت عمر ؓ نے حضرت عباس ؓ کو چھوڑ دیا، بعد میں حضرت عباس ؓ نے اپنی خوشی سے اس گھر کو مسجد می شامل کردیا۔ "فَوَسَّعَهَا الْعَبَّاسُ بَعْدَ ذٰلِكَ فِيْ الْمَسْجِدِ"(۱)

☆ حضرت زید بن وہیب کہتے ہیں کہ حضرت عمر ؓ ایک مرتبہ اپنے دونوں کانوں میں انگلیاں ڈالے ہوئے باہر نکلے اور کہہ رہے تھے، "یالبیك" میں حاضر ہو، میں، مدد کو حاضر ہوں، لوگوں نے ان سے پوچھا کہ انہیں کیا بات پیش آئی، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ: ان کے مقرر کردہ ایک امیر کی جانب سے ایک آدمی یہ خبر لایا ہے کہ ان کے علاقہ میں مسلمانوں کے راستہ میں ایک نہر پڑتی ہے جسے پار کرنے کے لئے مسلمانوں کو کشتی نہ ملی تو ان کے امیر نے کہا کہ کسی ایسے آدمی کا پتہ لگاؤ جو نہر کی گہرائی کو معلوم کرنا چاہتا ہوں، چنانچہ ان کے پاس ایک بوڑھے کو لایا گیا، اس بوڑھے نے کہا: مجھے سردی سے ڈر لگتا ہے اور وہ موسم سردی کا تھا، لیکن اس امیر نے مجبور کرکے اسے نہر میں داخل کردیا، تھوڑی ہی دیر میں اس پر سردی کا اثر ہوا اور وہ بہت زور زور سے پکارنے لگا، اے عمر! میری مدد کو آؤ، اور وہ بوڑھا ڈوب گیا، اس بوڑھے کی فریاد کے جواب میں حضرت عمر ؓ کانوں میں انگلیاں ڈالے ہوئے "یالبیک" کہتے ہوئے نکلے تھے، چنانچہ حضرت عمر ؓ نے اس امیر کو خط لکھا جس پر وہ مدینہ آگئے اور ان کے آئے ہوئے کئی دن گذر گئے؛ لیکن حضرت عمر ؓ نے ان کی طرف کوئی توجہ مبذول نہ فرمائی، حضرت عمر ؓ کی عادت شریفہ تھی کہ جب کسی پر غصہ آتا تو اس سے اعراض فرماتے تھے، پھر اس امیر سے کہا: جس آدمی کو تم نے مار ڈالا ہے اس کا کیا بنا؟ امیر نے کہا: ارادہ اس آدمی کو قتل کرنے کا نہ تھا، ہمیں نہر پار کرنے کے لئے

(۱) حیاۃ الصحابۃ: عدل عمر الفاروق رضی اللہ عنہ: ۲/ ۳۳۳

کوئی چیز نہیں مل رہی تھی، ہم تو صرف یہ چاہتے تھے کہ نہر کی گہرائی معلوم کریں، پھر بعد میں ہم نے اللہ کے فضل سے فلاں فلاں علاقے فتح کئے ہیں، اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تم جو کچھ فتوحات کی خبر لے آئے ہو مجھے ایک مسلمان اس سے زیادہ محبوب ہے، اگر مستقل دستور بن جانے کا خطرہ نہ ہوتا تو میں تمہاری گردن اڑا دیتا، تم ان کے رشتہ داروں کو خون بہا دو اور میرے پاس سے چلے جاؤ، پھر آئندہ کبھی نہ دیکھوں:

"لَوْلَا أَنْ تَكُوْنَ سُنَّةً لَضَرَبْتُ عُنُقَكَ اِذْهَبْ فَاعْطِ أَهْلَهُ دِيَّتَهُ وَأَخْرُجْ فَلَا آرَاكَ"(۱)

☆ حضرت ابن عباس ؓ فرماتے ہیں کہ: ایک باندی نے حضرت عمر ؓ کی خدمت میں آ کر کہا کہ میرے آقا نے مجھ پر تہمت لگائی، پھر مجھے آگ پر بٹھایا جس سے میری شرمگاہ جل گئی، حضرت عمر ؓ نے کہا: تم کو تمہارا آقا نے وہ برا کام کرتے ہوئے دیکھا تھا، اس باندی نے کہا: نہیں، حضرت عمر ؓ نے فرمایا: تم نے اس کے سامنے کسی برائی کا اقرار کیا تھا؟ اس باندی نے کہا: نہیں، حضرت عمر ؓ نے فرمایا: اسے میرے پاس لاؤ، چنانچہ وہ آدمی حاضر ہوا، حضرت عمر ؓ نے اس آدمی کو دیکھا تو فرمایا: تم انسانوں کو وہ عذاب دیتے ہو جو اللہ کے ساتھ خاص ہے، اس آدمی نے کہا: اے امیر المؤمنین! مجھے اس پر شبہ ہوا تھا، حضرت عمر ؓ نے اس سے پوچھا: کیا تم نے تمہارے سامنے اس جرم کا اعتراف کیا تھا؟ اس نے کہا: نہیں، حضرت عمر ؓ نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے، اگر میں حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے نہ سنا ہوتا کہ مالک سے اس کے غلام کو اور والد سے اس کے لڑکے کو بدلہ نہیں دلوایا جائے گا تو میں تمہیں اس باندی سے ضرور بدلہ دلواتا اور پھر حضرت عمر ؓ نے اس آدمی کو سو کوڑے مارے، پھر اس باندی سے کہا: تو جا آزاد ہے،

(۱) السنن الکبری للبیہقی: باب السلطان یکرہ رجلاً أن یدخل نہراً، حدیث: ۱۷۳۳۳



اس لئے کہ میں نے حضور اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جسے آگ میں جلایا جائے گا یا جس کی شکل آگ سے جلانے کی بناء پر بگڑ گئی ہو وہ آزاد ہے، وہ اللہ اور اس کے رسول کا آزاد کردہ ہے "اِذْهَبِيْ لِوَجْهِ اللهِ وَأَنْتِ مَوْلَاةُ اللهِ وَرَسُوْلِهِ"(۱)

## حضرت علی ؓ کے فیصلے

حضرت علی ؓ کہتے ہیں کہ (جب) رسول کریم ﷺ نے مجھے قاضی بنا کر بھیجنے کا ارادہ کیا تو میں نے عرض کیا کہ آپ مجھ نوجوان کو (قاضی بنا کر) بھیج رہے ہیں (جو کم عمری کی وجہ سے ناتجربہ کار بھی ہے اور (جس کو) منصب قضا کی ذمہ داریوں کا پوری طرح علم بھی نہیں ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا (تم اس بارے میں فکر نہ کرو) اللہ تعالی تمہارے دل کو فہم و فراست کی ہدایت عطا کرے گا اور تمہاری زبان کو صحیح اور برحق حکم و فیصلہ کرنے پر (ثابت رکھے گا)، پھر آنحضرت ﷺ نے منصب قضا کی ذمہ داریوں کی انجام دہی کے سلسلہ میں یہ تعلیم و ہدایت دی کہ جب تمہارے پاس دو آدمی اپنا قضیہ لے کر آئیں تو تم پہلے آدمی (یعنی مدعا علیہ) کا بیان سن لو کیونکہ یہ (مدعا علیہ کا بیان تمہیں) صحیح حکم و فیصلہ دینے میں اچھی مدد دے گا، حضرت علی ؓ کہتے ہیں کہ (آنحضرت ﷺ کی) اس مبارک دعا کی برکت سے اور آپ ﷺ کی اس ہدایت و تعلیم پر عمل کرنے کے بعد میں کسی بھی قضیہ کا حکم اور فیصلہ کرنے میں مذبذب نہیں ہوا "فَمَا شَكَكْتُ فِيْ قَضِيَّةٍ بَعْدُ"(۲)

حضرت زید ؓ سے مروی ہے کہ جب حضرت علی ؓ یمن میں تھے تو ان کے پاس ایک عورت کو لایا گیا جس سے ایک ہی طہر میں تین آدمیوں نے بدکاری کی تھی انہوں نے ان میں سے دو آدمیوں سے پوچھا کہ کیا تم اس شخص کے لئے بچے کا اقرار کرتے ہو؟ انہوں نے اقرار نہیں کیا اسی طرح ایک ایک کے ساتھ دوسرے کو ملا کر سوال کرتے رہے یہاں تک کہ اس مرحلے سے فارغ ہو گئے اور کسی نے بھی بچے کا اقرار نہیں کیا پھر انہوں نے

(۱) المستدرک، کتاب الحدود: حدیث: ۸۱۰۱

(۲) حلیۃ الأولیاء: سعید بن فیروز ابو البختری: ۳۸۲/۴، دار الکتاب العربی، بیروت

ان کے درمیان قرعہ اندازی کی اور قرعہ میں جس کا نام نکل آیا بچہ اس کا قرار دے دیا اور اس پر دو تہائی دیت مقرر کر دی نبی کریم ﷺ کی خدمت میں یہ مسئلہ پیش ہوا تو نبی کریم ﷺ اتنے مسکرائے کہ دندان مبارک ظاہر ہو گئے ”فَضَحِكَ حَتّٰى بَدَتْ نَوَاجِذُهٗ“۔(۱)

حنش کنانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ: یمن میں ایک قوم نے شیر کو شکار کرنے کے لئے ایک گڑھا کھود کر اسے ڈھانپ رکھا تھا شیر اس میں گر پڑا اچانک ایک آدمی بھی اس گڑھے میں گر پڑا، اس کے پیچھے دوسرا، تیسرا حتی کہ چار آدمی گر پڑے، اس گڑھے میں موجود شیر نے ان سب کو زخمی کر دیا، یہ دیکھ کر ایک آدمی نے جلدی سے نیزہ پکڑا اور شیر کو دے مارا، چنانچہ شیر ہلاک ہو گیا اور وہ چاروں آدمی بھی اپنے اپنے زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے دنیا سے چل بسے۔ مقتولین کے اولیا اسلحہ نکال کر جنگ کے لئے ایک دوسرے کے آمنے سامنے آ گئے، اتنی دیر میں حضرت علی رضی اللہ عنہ آ پہنچے اور کہنے لگے کیا تم چار آدمیوں کے بدلے دوسو آدمیوں کو قتل کرنا چاہتے ہو؟ میں تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہوں، اگر تم اس پر راضی ہو گئے تو سمجھو کہ فیصلہ ہو گیا، فیصلہ یہ ہے کہ جو شخص پہلے گر کر گڑھے میں شیر کے ہاتھوں زخمی ہوا، اس کے ورثا کو چوتھائی دیت دے دو اور چوتھے کو مکمل دیت دے دو، دوسرے کو تہائی اور تیسرے کو نصف دیت دے دو، ان لوگوں نے یہ فیصلہ تسلیم کرنے سے انکار کر دیا (کیونکہ ان کی سمجھ میں ہی نہیں آیا) چنانچہ وہ نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے، نبی ﷺ نے فرمایا میں تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہوں، اتنی دیر میں ایک آدمی کہنے لگا، یارسول اللہ! حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ہمارے درمیان یہ فیصلہ فرمایا تھا، نبی ﷺ نے اسی کو نافذ کر دیا: ”فَأَجَازَ رَسُوْلِ اللهِ الْقَضَاءَ كَمَا قَضَيْتُ بَيْنَهُمْ“۔(۲)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کی دوراندیشی

سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دور میں ایک عجیب وغریب مقدمہ عدالتِ فاروقی میں

(۱) مسند احمد، حدیث: ۱۹۳۴۸

(۲) أخبار القضاة: قضاء معاذ فی الیمن: ۹۷/۱، المکتبة التجارية الكبرى، بشارع محمد علي بمصر



پیش ہوتا ہے، ایک انصاری نوجوان لڑکا کہتا ہے کہ: میں اس عورت کا بیٹا ہوں، مگر وہ عورت مجھے بیٹا ماننے سے انکار کر دیتی ہے، عورت سے سے پوچھا گیا تو اس نے کہا: میری تو کبھی شادی ہی نہیں ہوئی، ادھر عورت نے چند گواہوں کو بھی امیر المؤمنین کی خدمت میں پیش کر دیا جنہوں نے ثابت کیا کہ یہ عورت شادی شدہ نہیں ہے، امیر المؤمنین نے ساری باتیں سن کر اس نوجوان پر حد جاری کرنے کا حکم دیا، اس دوران حضرت علی رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور سارے مقدمے کی تفصیلات سنیں، پھر مسجد نبوی میں ان سارے حضرات کو بلا کر عورت سے پوچھا: کیا یہ تمہارا بیٹا نہیں ہے؟ اس عورت نے کہا: نہیں، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس نوجوان سے کہا: تم بھی اس طرح اس کے ماں ہونے کا انکار کر دو جیسے یہ تمہارے بیٹے ہونے کا انکار کر رہی ہے، اس نوجوان نے کہا: میں یہ کیسے کر سکتا ہوں جب کہ میں خوب جانتا ہوں کہ یہ میری ماں ہے، حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس نوجوان کو ترغیب دلانے پر کہ آج سے تمہارا باپ میں اور تمہارے بھائی حسن وحسین ہوں گے تم اس عورت کے ماں ہونے کا انکار کر دو تو اس نوجوان اس کے ماں ہونے کا انکار کر دیا، پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عورت کے اولیاء سے فرمایا: ”أَمْرِيْ فِيْ هٰذِهِ الْمَرْأَةِ جَائِزٌ“ کیا اس عورت کے سلسلے میں میری بات مانی جائے گی؛ اولیاء نے کہا: کیوں نہیں؟ ضرور آپ کی بات مانیں گے۔ ان کی باتیں سننے کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ گویا ہوئے: اے قنبر! (قنبر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے غلام کا نام تھا) ان حاضرین کے سامنے تم گواہ رہو کہ میں نے اس اجنبی خاتون کی شادی اس نوجوان سے کر دی، تم جا کر درہموں کی تھیلی لاؤ۔ قنبر گئے اور (۴۸۰) درھم کی تھیلی لائے، حضرت علی رضی اللہ عنہ اس عورت کو وہ رقم بطور مہر دیتے ہوئے اس نوجوان سے کہا: اپنی بیوی کا ہاتھ پکڑ واور اس کے بعد ہمارے پاس اسی وقت آنا جب کہ تمہارے اوپر سہاگ کے نشانات ہوں۔

یہ سنتے ہی اس عورت نے کہا: اے ابوالحسن! یہ نوجوان تو میرے حق میں جہنم کا ٹکڑا بن جائے، میں اقرار کرتی ہوں کہ یہ میرا لڑکا ہے۔ بات دراصل یہ ہے کہ: اس نوجوان کا ایک باپ حبشی تھا، میرے بھائیوں نے اس کے ساتھ میری شادی کر دی تھی، کچھ دنوں

کے بعد وہ اللہ کی راہ میں شہید ہوگیا، اس کے بعد میرا یہ بچہ پیدا ہوا تو میں نے اسے فلاں قبیلہ میں بھیج دیا، اس نے وہیں پرورش پائی، اس کے بعد میں نے اس کو بیٹا ماننے سے انکار کردیا "وَأَنْفَيْتُ أَنْ يَّكُوْنَ اِبْنِيْ"۔(۱)

☆ حضرت علی ؓ جب خلیفہ تھے تو ان کے سامنے ایک دلچسپ مقدمہ آیا، دو شخص ہمسفر تھے، ایک شخص کے پاس تین روٹیاں اور دوسرے کے پاس پانچ روٹیاں تھیں، دونوں مل کر کھانے بیٹھے، یکا یک ایک اور مسافر ان کے ساتھ شریک ہوگیا اور چلتے وقت اپنے ذمہ کی روٹیوں کی قیمت آٹھ درہم ادا کی، پانچ روٹیوں والنے پانچ درہم ساتھ رکھ کر تین درہم دوسرے کو دینا چاہا تو وہ راضی نہ ہوا اور نصف قیمت طلب کی، اب یہ مقدمہ حضرت علی ؓ خدمت میں پیش ہوا، آپ نے دوسرے سے کہا کہ اپنے ساتھ کا فیصلہ قبول کرلو، اس میں تمہارا نفع ہے، مگر اس نے انکار کیا کہ حق کے ساتھ جو بھی مل جائے وہ بہتر ہے، حضرت علی ؓ نے فرمایا: حق یہ ہے کہ تم ایک درہم کے اور تمہارا ساتھی ساتھ درہم کا مستحق ہے، یہ فیصلہ سن کر وہ حیران وششدر رہ گیا، حضرت علی ؓ نے فرمایا: تم تین آدمی تھے اور تمہارے تین روٹیاں اور تمہارے رفیق کی پانچ روٹیاں تھیں، تم دونوں برابر کھائے اور تیسرے کو بھی برابر کا حصہ دیا، تمہاری روٹیوں کے تین ٹکڑے کئے جائیں تو ٹکڑے بنتے ہیں اور تمہارے ساتھی کی پانچ روٹیوں کے تین تین ٹکڑے کئے جائیں تو وہ پندرہ بنتے ہیں اور ان کا مجموعہ چوبیس ہوتا ہے، تینوں میں سے ہر ایک نے برابر ٹکڑے کھائے تو ہر ایک کو آٹھ آٹھ ٹکڑے ملتے ہیں تو تم نے اپنے نو ٹکڑوں میں سے آٹھ خود کھائے اور ایک ٹکڑا تیسرے کو دیا، تمہارے ساتھی آٹھ ٹکڑے کھائے اور باقی سات ٹکڑے تیسرے کو دیا، اس لئے تم ایک درہم اور تمہارا ساتھی سات درہم کا حق دار رہوا۔

حضرت علی ؓ کو اللہ عزوجل نے علم وحکمت کا وافر حصہ عطا فرمایا، حضور اکرم ﷺ

(۱) الاستیعاب فی معرفة الأصحاب: علی بن أبی طالب: ۱۱۰۳/۳



نے حضرت علی ؓ کے تعلق سے فرمایا تھا کہ: میں علم ہوں اور علی اس کا دروازہ، حضرت عمر فاروق ؓ نے ایک مرتبہ ایک عورت کے بارے میں فیصلہ فرمایا، اس کے ساتھ ہی حضرت علی ؓ وہاں پہنچے اور حضرت علی ؓ نے فیصلہ پر غور فرمایا تو فیصلہ ان کو حق کے موافق نظر نہ آیا، تو حضرت علی ؓ نے عورت کے بارے میں پھر سے فیصلہ فرمایا، حضرت عمر ؓ نے اس فیصلہ کی حقانیت وصداقت کو دیکھ کر فرمایا: "لَوْلَا عَلِيٌّ لَهَلَكَ عُمَرُ"۔ (اگر علی نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہوجاتا) اسی حکمت اور عقل ودانائی وبینائی کی بنا پر ایسے مبنی برحق فیصلہ فرماتے کہ ہر شخص حیران وششدر رہ جاتا۔(۱)

**معاذ بن جبل ؓ کے قضا کے واقعات**

معاذ بن جبل ؓ کے بعض ساتھیوں سے روایت ہے کہ جب حضور اکرم ﷺ نے حضرت معاذ ؓ کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجنے کا ارادہ کیا فرمایا تم کس طرح فیصلہ کروگے جب تمہارے پاس کوئی مقدمہ پیش ہوجائے انہوں نے کہا اللہ کی کتاب سے فیصلہ کروں گا آپ نے فرمایا اگر تم اللہ کی کتاب میں وہ مسئلہ نہ پاؤ تو؟ عرض کیا کہ رسول اللہ ﷺ! کی سنت کے مطابق فیصلہ کروں گا، حضور ﷺ نے فرمایا کہ اگر سنت رسول میں بھی نہ پاؤ تو؟ اور کتاب اللہ میں بھی نہ پاؤ تو؟ انہوں نے کہا کہ اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا اور اس میں کوئی کمی کوتاہی نہیں کروں گا، رسول اللہ ﷺ نے ان کے سینہ کو تھپتھپایا اور فرمایا کہ اللہ ہی کیلئے تمام تعریفیں ہیں جس نے اللہ کے رسول ﷺ کے پیغامبر (معاذ) کو اس چیز کی توفیق دی جس سے رسول اللہ ﷺ راضی ہیں "وَفَّقَ رَسُوْلَ رَسُوْلِ اللهِ لِمَا يَرْضَى رَسُوْلُ اللهِ"۔(۲)

ابوالاسود دویلی کہتے ہیں کہ حضرت معاذ بن جبل ؓ جس وقت یمن میں تھے تو ان کے سامنے ایک یہودی کی وراثت کا مقدمہ پیش ہوا جو فوت ہوگیا تھا، اور اپنے پیچھے ایک مسلمان بھائی چھوڑ گیا تھا حضرت معاذ ؓ نے فرمایا میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ

(۱) الطرق الحکمیة: ۴۳/۱، مکتبة دار البیان

(۲) اخبار القضاة: قضاء معاذ فی الیمن: ۹۸/۱ المکتبة التجاریة الکبری، بشارع محمد علی بمصر

فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اسلام اضافہ کرتا ہے کمی نہیں کرتا اور اس حدیث سے استدلال کر کے انہوں نے اسے وارث قرار دے دیا۔"إِنَّ الْإِسْلَامَ يَزِيْدُ"(۱)

☆ حضرت یحی بن سعید رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کی دو بیویاں تھیں، ان میں سے جس کی باری کا دن ہوتا اس دن دوسرے کے گھر سے وضو نہ کرتے، پھر دونوں بیویاں حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ملک شام گئیں اور وہاں دونوں اکٹھے بیمار ہوئیں اور اللہ کی شان دونوں کا ایک ہی دن انتقال ہوا، لوگ اس دن کافی مشغول تھے جس کی بناء پر دونوں کو ایک ہی قبر میں دفن کر دیا گیا؛ لیکن یہاں پر بھی حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے دونوں میں قرعہ ڈالا کہ کس کو قبر میں پہلے رکھا جائے۔"فَأَسْهَمَ بَيْنَهُمَا أَيَّتُهُمَا تُقَدَّمُ فِيْ الْقَبْرِ"(۲)

## حضرت ابوموسی اشعری رضی اللہ عنہ بحیثیت قاضی یمن

حضرت ابوموسی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اور حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن بھیجتے ہوئے فرمایا خوشخبری دینا، نفرت مت پھیلانا، آسانی پیدا کرنا، مشکلات میں نہ ڈالنا، ایک دوسرے کی بات ماننا اور آپس میں اختلاف نہ کرنا، چنانچہ ان دونوں میں سے ہر ایک کا خیمہ تھا جس میں وہ ایک دوسرے سے ملنے کے لئے آتے رہتے تھے۔"يَزُوْرُ أَحَدُهُمَا صَاحِبَهُ"۔(۳)

اسحاق نضر شعبہ سعید بن ابی بردہ اپنے والد سے وہ ان کے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ جب ان کو اور معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یمن بھیجنے لگے تو دونوں سے فرمایا کہ آسانی کرنا سختی نہ کرنا اور خوش خبری سنانا نفرت نہ دلانا بلکہ رغبت دلانا ابوموسی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم ایک ایسے ملک میں رہتے ہیں جہاں شہد

---

(۱) اخبار القضاۃ: قضاء معاذ فی الیمن: ۹۸/۱ المكتبة التجارية الكبري، بشارع محمد علي بمصر

(۲) صفوۃ الصفوۃ: ذکر نبذۃ من تعبدہ واجتہادہ: ۴۹۲/۱، دار المعرفۃ، بیروت

(۳) مسند احمد: حدیث أبی موسی الأشعری، حدیث: ۱۹۷۱۴، محقق شعیب الأرنؤط نے اس حدیث کو صحیح اور اس کے رجال کو ثقہ کہا ہے۔



سے شراب بنائی جاتی ہے جس کو مزر کہا جاتا ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر نشہ آور چیز حرام ہے۔"كُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ"(۱)

## سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور ان کے عدالتی فیصلے

عہدی اموری کے مشہور ومعروف قضاۃ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بھی شامل ہیں، ان کے فیصلے بھی نہایت معروف ہیں۔

☆ ایک مقروض شخص جو بالکل مفلس ہو چکا تھا، ادائیگی قرض سے عاجز ہو چکا تھا، قرض دینے والے نے یہ درخواست کی کہ اسے جیل بھیج دیا جائے، سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے یہ درخواست رد کر دی اور فرمایا کہ: میں صرف تمہارے لئے اسکو قید نہیں کر سکتا، میں اس کو آزاد کر دیتا ہوں کہ تلاش معاش کے ذریعہ تیرا قرض بھی ادا کرے اور اپنے اور اپنے اہل وعیال کے لئے رزق بھی حاصل کر سکے "لَا أَحْبِسُهُ لَكَ، وَلٰكِنْ أَدَعُهُ يَطْلُبُ لَكَ وَلِنَفْسِهِ وَلِعَيَالِهِ"(۲)

☆ مروان بن الحکم کے بھائی حارث بن حکم حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس آکر ان کے تکیہ سے ٹیک لگا کر بیٹھ گئے، اتنے میں ایک شخص آیا اور اس نے حارث کے خلاف دعوی کیا، سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فوراً حارث کو حکم دیا اور اسے اٹھا کر اس کے فریق کے ساتھ بٹھایا، پھر مقدمہ سنا اور فیصلہ کیا۔(۳)

# (۱) قاضی شریح بن حارث

نام شریح، کنیت ابوامیہ، نسب اکندی ہیں، ایک روایت یہ ہے کہ شریح نسلاً عرب نہ تھے؛ بلکہ ان خانوادوں میں سے تھے جو کندہ کے حلیف بن کر یمن میں آباد ہو گئے تھے۔

علامہ ابن سعد اور حافظ ابن عبدالبر وغیرہ تمام ارباب سیر وطبقات اسی کے قائل ہیں کہ وہ تابعی ہیں، البتہ وہ تابعین کے زمرے میں نہایت ممتاز اور اونچا درجہ رکھتے ہیں۔

---

(۱) بخاری: باب أبی موسی ومعاذ، حدیث: ۴۰۸۸

(۲) اخبار القضاۃ: تسویۃ أبی ہریرۃ بین الخصوم: ۱۱۲/۱

(۳) اخبار القضاۃ: تسویۃ أبی ہریرۃ بین الخصوم: ۱۱۲/۱

## قضا کی استعداد وقابلیت

ایک قاضی کے لئے جن اوصاف وکمالات کی ضرورت ہوتی ہے وہ ان میں بدرجۂ اتم موجود تھے، فضل وکمال کا یہ حال تھا کہ امام نووی لکھتے ہیں کہ شریح کی توثیق، دینداری، فضل وکمال، ذکاوت اوران کی روایات سے احتجاج پر سب کا اتفاق ہے۔

"وَاتَّفَقُوْا عَلَى تَوْثِيْقِ شُرَيْحٍ وَدِيْنِهِ وَفَضْلِهِ وَالِاحْتِجَاجِ بِرِوَايَاتِهِ وَذَكَائِهِ"(۱)

حافظ صفی الدین خزرجی لکھتے ہیں کہ: وہ بڑے جلیل القدر اور ذکی علماء میں سے تھے۔(۲)

حدیث وفقہ کے علاوہ مروجہ فنون قیافہ شناسی اور شاعری میں بھی کمال دستگاہ رکھتے تھے، وہ طبعا نہایت ذہین، ذکی، طباع، فریس اور فہیم واقع ہوئے تھے، پیچیدہ سے پیچیدہ معاملات کی تہہ تک بآسانی پہنچ جاتے تھے، ان اوصاف وکمالات نے ان میں قدرۃ قضاء کی نہایت اعلیٰ استعداد پیدا کردی تھی، حضرت علی بن ابی طالب ؓ کو زبان رسالت سے "أَقْضَاهُمْ عَلِيٌّ" کی سند ملی اور شریح کو "اَقْضَى الْعَرَبِ" عرب کا سب سے بڑا قاضی فرماتے تھے۔

عہدۂ قضا پر تقرر سے پہلے ان کی یہ صلاحیت واستعداد زبان زد عام وخاص ہوچکی تھی، لوگ اپنے معاملات اور فیصلہ کن امور میں ان کو حکم اور ثالث بناتے تھے، چنانچہ حضرت عمر ؓ نے ان کے ایک فیصلہ کو دیکھ کر انہیں کوفہ کا قاضی بنایا تھا۔

اس کا واقعہ یوں ہوا کہ حضرت عمر ؓ نے ایک شخص سے بشرط پسندیدگی ایک گھوڑا خریدا اور امتحان کے لئے ایک سوار کو دیا، گھوڑا سواری میں چوٹ کھا کر داغی ہوگیا، حضرت عمر ؓ نے اس کو واپس کرنا چاہا، گھوڑے کے مالک نے لینے سے انکار کردیا، اس پر نزاع ہوئی اور شریح ثالث بنائے گئے ، انہوں نے یہ فیصلہ دیا کہ اگر

(۱) تہذیب الأسماء: حرف الشین المعجمة: ۱/۳۴۱

(۲) تہذیب الکمال: ۱۲/۴۳۷، مؤسسة الرسالة، بیروت



گھوڑے کے مالک سے اجازت لے کر سواری کی گئی تھی تو گھوڑا واپس کیا جاسکتا ہے ورنہ نہیں۔(۱)

اسی فیصلہ پر حضرت عمر ؓ ان کو کوفہ کا قاضی بنایا، قاضی شریح نے اس قابلیت، اس خوش اسلوبی اور دیانت سے اس خدمت کو انجام دیا کہ حضرت عمر ؓ کے زمانہ سے لے کر عبدالملک کے زمانہ تک مسلسل ساٹھ سال قاضی رہے، اس طویل مدت میں بڑے بڑے انقلابات وحوادث ہوئے، خلافت راشدہ کا وجود ختم ہوکر اموی حکومت کا آغاز ہوا، ابن زبیر ؓ اور امویوں میں خوں ریز معرکہ آرائیاں ہوئیں، ساری دنیائے اسلام میں انقلاب برپا ہوا، لیکن شریح بدستور مسند قضاء پر متمکن رہے، ابن زبیر ؓ اور عبدالملک کی جنگ کے زمانہ میں اپنا دامن بچانے کے لئے صرف چند برسوں کے لئے مستعفی ہوگئے تھے۔

## قاضی شریح کے مبنی برانصاف عدالتی فیصلے

فیصلوں میں عدل یہ ان کا عظیم اور بڑا وصف تھا، وہ فیصلہ کرنے میں کسی خارجی یا داخلی اثر سے بالکل متاثر نہ ہوتے، وہ قانون اور حق وانصاف کے مقابلے میں بڑی سے بڑی شخصیت کی بھی پرواہ نہیں کرتے تھے۔

☆ حضرت عمر ؓ کا مذکورہ بالا واقعہ بعض روایتوں میں یوں منقول ہے کہ: گھوڑا جب امتحان میں ہلاک ہوگیا اور حضرت عمر ؓ اسے واپس کرنا چاہا اور اس پر تنازعہ ہوا اور شریح حکم مقرر ہوئے، تو انہوں نے یہ فیصلہ کیا کہ جس کو خریدا ہے اسی کو لینا ہوگا یا جس حالت میں لیا تھا، اسی حالت میں واپس کرنا ہوگا، اس فیصلہ پر حضرت عمر ؓ ان کو کوفہ قاضی بنادیا "فَبَعَثَهُ قَاضِيًا"(۲)

یہاں انہوں نے ایک معمولی شخص کے مقابلہ میں حضرت عمر ؓ کے خلاف فیصلہ دیا ہے، اگر ان کا لڑکا بھی قانون کی زد میں آجاتا تھا تو اس کی بھی

(۱) کتاب الأوائل: الباب السابع ذکر القضاۃ

(۲) طبقات ابن سعد: ۶/۱۳۱، دار صادر، بیروت

پرواہ بالکل نہ کرتے تھے، ایک مرتبہ ان کے ایک لڑکے نے ایک ملزم کی ضمانت کی، ملزم بھاگ گیا تو اس کے بدلہ شریح نے لڑکے کو قید کر دیا۔(۱)

☆ ایک مرتبہ ان کے ایک اہم خاندان نے ایک شخص پر کچھ ناروا ظلم کیا، شریح نے اس کو ایک ستون میں بندھوا دیا، جب وہ فیصلہ کر کے اٹھے تو اس شخص نے کچھ کہنا چاہا تو شریح نے کہا: مجھ سے کچھ کہنے سننے کی ضرورت نہیں ہے؛ اس لئے کہ میں نے تم کو نہیں قید کیا ہے؛ بلکہ حق نے قید کیا ہے "إِنِّي لَمْ أَحْبِسُكَ ، إِنَّمَا حَبَسَكَ الْحَقُّ "(۲)

☆ عدل گستری کی ایک اور مثال ملاحظہ کیجئے کہ: ان کے ایک لڑکے اور بعض دوسرے اشخاص کے درمیان کسی حق کے بارے میں تنازعہ تھا، لڑکے نے ان سے واقعات بتا کر پوچھا کہ اگر میرا حق نکلتا ہو اور مقدمہ میں کامیابی کی امید ہو تو میں دعوی کروں ورنہ خاموش رہوں، شریح نے مقدمہ کی نوعیت پر غور کر کے دعوی کرنے کا مشورہ کیا، لیکن جب مقدمہ ان کے سامنے پیش ہوا تو لڑکے کے خلاف فیصلہ دیا، فیصلہ دے کر جب گھر آئے تو لڑکے نے کہا: اگر میں نے پہلے آپ سے مشورہ نہ کر لیا ہوتا تو مجھ کو آپ سے کوئی شکایت نہ ہوتی؛ لیکن مشورہ دینے کے بعد آپ نے مجھے ذلیل کیا، شریح نے جواب دیا، جان پدر! تو مجھے ان لوگوں کے زیادہ عزیز ہے ، "يَا بُنَيَّ وَاللهِ أَنْتَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ مِلْءِ الْأَرْضِ مِثْلَهُمْ ؛ وَلٰكِنَّ اللهَ هُوَ أَعَزُّ عَلَيَّ مِنْكَ" جب تو نے مجھ سے مشورہ کیا تو مقدمہ دیکھنے کے بعد مجھے ان لوگوں کا حق نظر آیا، اگر میں اس وقت تجھ سے اس کو ظاہر کر دیتا تو تو ان سے صلح کر لیتا اور ان لوگوں کا حق ضائع ہو جاتا۔(۳)

(۱) طبقات ابن سعد: ۶/ ۱۳۱، دار صادر، بیروت
(۲) طبقات ابن سعد: ۶/ ۱۳۵، دار صادر، بیروت
(۳) طبقات ابن سعد: ۶/ ۱۳۱



☆ شعبی کہتے ہیں کہ: میں قاضی شریح کی خدمت میں بیٹھا تھا، اتنے میں ایک عورت روتے ہوئے اپنے شوہر کی شکایت لے کر آئی جو کہ گھر سے باہر تھا، عورت زار وقطار رو رہی تھی، میں نے قاضی شریح سے کہا: اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت رکھے، میرے خیال میں یہ عورت مظلوم ہے اور اس کا حق پامال ہوا ہے۔ قاضی شریح نے پوچھا: کس دلیل کی بنا پر تم اس عورت کو مظلوم سمجھ رہے ہو؟ میں نے عرض کیا: اس کے زار وقطار رونے اور آنسوؤں کا سمندر بہانے کی وجہ سے۔ قاضی شریح نے فرمایا: جب تک حقیقت معاملہ واضح نہ ہو جائے، فیصلہ سنانے میں جلدی مت کرو؛ کیوں کہ یوسف علیہ السلام کے بھائی جب اپنے والد یعقوب علیہ السلام کی خدمت میں آئے تھے تو وہ بھی زار وقطار آنسو بہا رہے تھے، حالاں کہ انہوں نے یوسف علیہ السلام پر ظلم ڈھایا تھا "يَا شَعْبِيُّ أَنَّ إِخْوَةَ يُوسُفَ عليه السلام جَاءُوا أَبَاهُمْ عِشَاءً يَبْكُونَ"۔(۱)

## عزیز قریب کی شہادت کا قانون

حدیث میں عزیز وقریب کی شہادت کی کوئی ممانعت نہیں ہے، اس لئے ایک عزیز کے مقدمہ میں دوسرے عزیز کی شہادت قبول کرنے میں کوئی قانونی رکاوٹ نہیں ہے، ابن ابی شیبہ کا بیان ہے کہ قاضی شریح نے عزیز کے مقابلہ میں عزیز کی شہادت ناقابل اعتبار قرار دی اور یہ قانون بنا دیا کہ لڑکے کی شہادت باپ کے متعلق، باپ کی شہادت لڑکے کے متعلق، بی بی کی شہادت شوہر کے متعلق، شوہر کی شہادت بیوی کے متعلق، آقا کی شہادت غلام کے متعلق اور غلام کی شہادت آقا کے متعلق اور اجیر کی شہادت اس شخص کے متعلق جس نے اس کو اجرت پر لیا ہو قبول نہیں کی جا سکتی، اس اصول پر وہ اس سختی سے عامل تھے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں حضرت امام رضی اللہ عنہ کی شہادت مسترد کر دی، اس کا واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی زرہ کہیں گر پڑی اور ایک ذمی کے ہاتھ لگی، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے شریح کی عدالت میں دعوی پیش کیا، شریح نے ذمی سے پوچھا:

(۱) وفیات الأعیان: القاضی شریح، ۲/ ۴۶۰

تم کیا کہتے ہو؟ اس نے کہا: میری ملکیت کا ثبوت یہ ہے کہ زرہ میرے قبضہ میں ہے، شریح نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ: آپ کے پاس اس کی کوئی شہادت ہے کہ زرہ گرگئی تھی، انہوں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور قنبر کو شہادت میں پیش کیا، شریح نے کہا: قنبر کی شہادت تو قبول کرتا ہوں؛ لیکن حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت رد کرتا ہوں، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ: آپ نے رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد نہیں سنا ہے کہ "اَلْحَسَنُ وَالْحُسَیْنُ سَیِّدَا شَبَابِ أَهْلِ الْجَنَّةِ" شریح نے کہا سنا ہے؛ لیکن باپ کے مقابلہ میں لڑکے کی شہادت معتبر نہیں ہوتی، اس فیصلہ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بلا چوں و چرا تسلیم کیا اور زرہ یہودی کے پاس رہنے دی، اس واقعہ کا اس یہودی پر یہ اثر ہوا کہ اس نے خود اقرار کرلیا کہ زرہ آپ ہی کی ہے اور تمہارا دین سچا ہے، مسلمانوں کا قاضی امیر المومنین کے خلاف فیصلہ کرتا ہے اور وہ بلا چوں و چرا سر خم کر دیتا ہے، میں شہادت دیتا ہوں کہ محمد خدا کے سچے رسول ہیں، حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اس کے اسلام سے اتنی مسرت ہوئی کہ اس یادگار میں انہوں نے زرہ اپنی طرف سے اس کو دے دی۔(۱)

☆ ایک مرتبہ عدی بن ارطاۃ نے قاضی شریح کے سامنے ایک دعوی پیش کیا، دونوں میں حسب ذیل گفتگو ہوئی:

عدی: میں آپ کے سامنے کچھ باتیں پیش کرنا چاہتا ہوں۔
شریح: فرمایئے میں سننے کے لئے تیار ہوں۔
عدی: میں شام کا رہنے والا ہوں۔
شریح: اتنے دور دراز مقام کے؟ (بطور مذاق کہا)۔
عدی: میں نے آپ کے ہاں شادی کی ہے۔
شریح: شادی مبارک ہو۔
عدی: میں اپنی بیوی کو ساتھ لے جانا چاہتا ہوں۔
شریح: شوہر اپنی بیوی کا حق دار اور مختار ہے۔

(۱) شذرات الذہب: سنۃ ثمان وسبعین: ۱/ ۸۵، دار ابن کثیر



عدی: لیکن اس نے اپنے گھر میں رہنے کی شرط کرلی ہے۔
شریح: تو پھر شرط پوری کرنی چاہئے۔
عدی: آپ ہمارا فیصلہ کیجئے۔
شریح: فیصلہ کر دیا۔
عدی: کس کے خلاف؟
شریح: تمہاری ماں کے لڑکے کے یعنی تمہارے خلاف۔
عدی: کس کی شرط پر؟
شریح: تمہارے ماموں کی بہن کے لڑکے کی شہادت پر یعنی خود تمہاری شہادت پر۔ کیوں کہ عدی نے خود اقرار کرلیا تھا کہ بیوی سے گھر میں رہنے کی شرط منظور کرلی تھی۔

## دینی واخلاقی مزاج

علمی کمالات کے ساتھ وہ فضائل اخلاق سے بھی آراستہ تھے، بڑے دیندار اور عبادت گذار تھے، قضاء کی ذمہ داریوں اور مشغولیتوں کے باوجود ان کا کافی وقت عبادت میں گذرتا تھا، ان کے غلام ابوطلحہ کا بیان ہے کہ: جب وہ صبح کی نماز پڑھ کر واپس آتے تھے تو گھر کے دروازے بند کر کے قریب قریب آدھے دن تک نوافل میں مشغول رہتے تھے "فظن أنه یصلی"(۱)

طبعا نہایت خوش اخلاق اور منکسر المزاج واقع ہوئے تھے، سلام میں ہمیشہ خود سبقت کرتے تھے، قاسم کا بیان ہے کہ کوئی شخص سلام میں شریح پر سبقت نہیں کرسکتا تھا، عیسیٰ بن حارث کا بیان ہے کہ میں ہمیشہ سبقت کرنے کی کوشش کرتا تھا، مگر کبھی کامیاب نہ ہوا "كَانَ أَوْلاَهُمَا بِاللهِ الَّذِیْ یَبْدَأُ بِالسَّلاَمِ"(۲)

وہ فتنہ وفساد کو ناپسند کرتے تھے، ان کی زندگی میں بڑے بڑے سیاسی انقلابات آئے، عبدالملک اور ابن زبیر رضی اللہ عنہ کا ہنگامہ برسوں جاری رہا، جس کی لپیٹ سے بہت کم

(۱) طبقات ابن سعد: ۶/ ۱۲۸، دار صادر، بیروت
(۲) طبقات ابن سعد: ۶/ ۱۴۱، دار صادر، بیروت

لوگ محفوظ رہ سکے، لیکن شریح کا دامن اس سے بھی بچارہا، اس ہنگامہ کے زمانہ میں وہ چند سال کے لئے مستعفی ہوگئے تھے "فأقام قاضيا خمسا وسبعين سنة لم يتعطل فيها إلا ثلاث سنين امتنع فيها من القضاء في فتنة الزبير"(۱)

دوسروں کی راحت کا اتنا خیال تھا کہ اپنے لئے کسی کوادنی تکلیف دینا بھی پسند نہ کرتے تھے، اپنے گھر کے تمام پرنالے اندر لگاتے تھے کہ اس کے پانی سے دوسروں کو تکلیف نہ پہنچے "لا يتخذ مثعبا في داره"(۲)

### وفات

آپ نے حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی اور حضرت معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں کوفہ کے عہدۂ قضا پر فائز رہے، اور ۱۰۸ سال کی عمر پاکر سرزمین کوفہ میں ۸۷ ہجری میں داغ مفارقت دے گئے، آپ نے آخری عمر ضعف پیری کی وجہ سے استعفی دے دیا تھا، دم آخر یہ وصیت کی تھی کہ بغلی قبر کھودی جائے، جنازہ کی اطلاع کسی کو نہ دی جائے، جنازہ کے ساتھ نوحہ نہ کیا جائے، جنازہ کو آہستہ آہستہ لے جایا جائے، قبر پر چادر نہ ڈالی جائے، ان وصایا کے بعد انتقال فرمایا۔(۳)

## (۲) کعب بن سور

کعب سے کوئی حدیث منقول نہیں ہے، اس لئے ارباب رجال نے ان کے حالات نہیں لکھے ہیں؛ لیکن وہ ایک ممتاز تابعی ہیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہم صحبت وہم جلیس اور نہایت ذہین اور طباع تھے، ان کی ذہانت اور طباعی کی وجہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو عہدۂ قضاء پر مامور کیا۔

ان کے تقرر کا واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے

(۱) وفیات الاعیان: القاضی شریح: ۲/ ۴۶۰، دارصادر، بیروت

(۲) طبقات ابن سعد: ۶/ ۱۴۳، دارصادر، بیروت

(۳) وفیات الاعیان: القاضی شریح: ۲/ ۴۶۳



ہوئے تھے کہ ایک عورت آپ کے پاس حاضر ہوئی اور کہا کہ: میں آپ کے پاس دنیا کے ایک بہترین آدمی کی شکایت لے کر آئی ہوں، کوئی آدمی عمل میں اس پر سبقت نہیں لے جاسکتا، اور اس کے جیسا عمل نہیں کرسکتا، وہ قیام لیل میں صبح کر دیتا ہے، روزے میں سارا دن گذار دیتا ہے، اتنا کہنے کے بعد اس عورت کو شرم دامن گیر ہوئی اور اس کے آگے وہ کچھ نہ کہہ سکی کہ امیر المؤمنین مجھے معاف فرمایئے، آپ نے فرمایا: خداتم کو جزائے خیر دے، تم نے اچھی تعریف کی، میں نے تم کو معاف کیا، اس کے بعد وہ عورت چلی گئی، اس کے واپس جانے کے بعد کعب نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ: امیر المؤمنین اس عورت نے آپ کے سامنے نہایت بلیغ پیرایہ میں شکایت پیش کی ہے، فرمایا کہ: کیسی شکایت؟ کعب نے کہا: اپنے شوہر کی (یعنی وہ رات دن عبادت میں مشغول رہتا ہے، اور اس کی طرف ملتفت نہیں ہوتا) یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عورت کو بلوا کر کعب سے کہا: تم دونوں کا فیصلہ کردو، کعب نے عرض کیا: آپ کی موجودگی میں فیصلہ کروں؟ فرمایا: جس چیز کو تم نے سمجھ لیا میں نہ سمجھ سکا، اس کا فیصلہ بھی تم ہی کو کرنا چاہئے، چنانچہ کعب نے کلام پاک کی اس آیت: "فانكحوا ما طاب لكم من النساء" تم کو جو عورتیں پسند ہوں ان سے نکاح کرو دو، تین اور چار تک۔(۱)

سے استدلال پر کہ جب قرآن میں چار بیویوں کی اجازت ہے تو اس کے یہ معنی یہ ہوئے کہ ہر چار شبانہ یوم میں ایک شبانہ یوم ہر بیوی کا حق ہوا تو تنہا بیوی کا کم سے کم یہی حق ہوگا، اس عورت کے شوہر کو تین دن روزہ رکھنے اور ایک دن بیوی کے لئے افطار کرنے اور تین رات عبادت کرنے اور ایک رات بیوی کے پاس رہنے کا حکم دیا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ یہ استدلال سن کر بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ: یہ (استدلال) میرے لئے پہلے (ذہانت) سے بھی زیادہ تعجب انگیز ہے، چنانچہ اسی وقت ان کو بصرہ کا قاضی بنا کر بھیج دیا "أن عمر بن الخطاب بعث كعب بن سور على قضاء البصرة"(۲)

(۱) کنزالعمال: حقوق متفرقة، حدیث: ۴۵۹۱۶

(۲) طبقات ابن سعد: کعب بن سور: ۷/ ۹۲، دارصادر، بیروت

دھوکا دیا؛ لیکن میں تجھے دھوکا نہ دوں گا، اسلام نے اس کی تعلیم نہیں دی، ایفائے عہد اور حسن سلوک کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہرمزان مسلمان ہوگیا، امیر المؤمنین نے دو ہزار سالانہ اس کی تنخواہ مقرر کردی اور وہ مدینہ منورہ میں رہنے لگا۔(۱)

## ☆عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی نگاہ میں مظلوم کی قدر:

خلیفہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ حمص کے بازار میں گھوم رہے تھے، اتنے میں ایک آدمی ان کے پاس آیا جو دھاری دار چادر زیب تن کئے ہوئے تھا، اس نے عرض کیا: اے امیر المؤمنین! آپ کا حکم ہے کہ جو کوئی مظلوم ہو وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہو؟ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے کہا: ہاں، وہ شخص بولا: پھر آپ کی خدمت میں دور دراز کے علاقے سے چل کر ایک مظلوم حاضر ہوا ہے، عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے پوچھا: تیرا خاندان کہاں ہے؟ وہ بولا: ابین (یمن کا صوبہ) سے بھی دور۔ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! تیرا خاندان عمر کے خاندان سے بہت دور ہے، یہ کہہ کر اپنی سواری سے فوراً اتر گئے اور پوچھا: تیرے اوپر کیسا ظلم ڈھایا گیا ہے؟ پردیسی نے کہا: میری غلہ اگانے والی زمین پر ایک آدمی نے ناجائز قبضہ جمالیا ہے اور مجھے اس سے یکسر بے دخل کردیا ہے۔

حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اس کا قضیہ سن کر عروہ بن محمد کو لکھا کہ وہ اس مظلوم کی داستان اور شہادت سنے اور جب اس کا حق ثابت ہوجائے تو اسے واپس دلادے، یہ خط لکھ کر اپنی مہر لگادی، جب پردیسی نے واپسی کے لئے اٹھنا چاہا تو عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اس سے کہا: ٹھہر جاؤ، تم دور دراز علاقے سے حاضر ہوئے ہو، راستے میں تمہارا کتنا زادِ سفر خرچ ہوا ہے، یا سواری پر تمہاری کتنی لاگت آئی ہے اور کتنے کپڑے بدلنے پڑے ہیں؟ ان سب کا حساب لگایا گیا تو لاگت پندرہ دینار پہنچی، چنانچہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اسے یہ رقم دے کر روانہ کیا۔(۲)

## عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا مدعی کے ساتھ حسن برتاؤ

☆ ایک بار حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ حمص کے بازاروں میں تاجروں کا جائزہ

(۱) سنہرے فیصلے: ۲۳۸ (۲) سنہرے فیصلے، عبدالمالک مجاہد: ۴۹، مکتبہ دارالسلام



لینے اور بھاؤ معلوم کرنے کے لئے گھوم رہے تھے کہ اچانک ایک آدمی ان کے پاس آ کھڑا ہوا، اس نے قطر کی بنی ہوئی دھاری دار چادریں اپنے اوپر ڈال رکھی تھیں، اس نے کہا: اے امیر المؤمنین! میں نے سنا ہے کہ آپ نے یہ حکم دے رکھا ہے کہ جو کوئی مظلوم ہو وہ دادرسی کے لئے آپ کے پاس آئے۔

عمر بن عبدالعزیز نے کہا: ہاں میں نے کہہ رکھا ہے۔

آدمی: تو یہ آدمی (خود) مظلوم ہے دور دراز سے چل کر آیا ہے۔

عمر: آپ کے اہل خانہ کہاں ہیں؟

آدمی: عدن میں۔

عمر: اللہ کی قسم آپ کا گھر تو عمر کے گھر سے دور ہے، پھر عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اپنی سواری سے اترے اور اس آدمی کے سامنے کھڑے ہوگئے، پوچھنے لگے: تم پر کیا ظلم ہوا ہے؟۔

آدمی: آپ تک رسائی رکھنے والا ایک آدمی میری زمین سلب کرلیا ہے اور اس کا مالک بن بیٹھا ہے، عمر بن عبدالعزیز نے اسی وقت عدن کے گورنر عروہ بن محمد کو خط لکھا: جیسے ہی آپ کے پاس میرا خط پہنچے اس کے حامل کے مقدمہ کی گواہی طلب کر، اگر یہ حق پر ہے تو اس کا حق دلاؤ، آدمی واپس جانے لگا تو عمر بن عبدالعزیز نے کہا: ذرا ٹھہر جاؤ، آپ بہت دور سے ہمارے پاس آئے ہیں اور اس میں شک نہیں کہ آپ نے اس سفر میں بہت سی رقم صرف کی ہے، نئے کپڑوں کو بوسیدہ کیا ہے اور ممکن ہے کہ سواری کا کوئی جانور بھی اس طویل سفر کی نذر ہوگیا ہو، پھر انہوں نے تمام چیزوں کا اندازہ لگایا تو اس کی ملکیت گیارہ دینار بنی جو عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اسے ادا کردی اور کہا یہ بات عام لوگوں کو بتانا کہ کوئی مظلوم اپنی داستانِ ظلم سنانے اور اس سے نجات پانے کے لئے امیر المؤمنین کے پاس آنے سے نہ گھبرائے خواہ وہ کتنی ہی دور کیوں نہ ہو۔(۱)

(۱) تذکرہ تابعین: ۵۹، بحوالہ عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۷۸

### ☆رشوت کا اثر وکردار:

عباسی خلیفہ مہدی کے زمانے میں عافیہ بن یزید بغداد میں بحیثیت قاضی مقرر تھے، ایک دن ظہر کے وقت اچانک قاضی صاحب خلیفہ مہدی کی خدمت میں پہنچ گئے اور اندر آنے کی اجازت طلب کی، خلیفہ کی اجازت سے گھر کے اندر داخل ہوئے اور سلام کے بعد عرض کیا: خلیفۃ المسلمین! وہ صندوق منگوائیں جس میں منصب قضا پر بحالی کے سلسلے میں میرا معاہدہ ہے، کیونکہ اب میں اس منصب سے مستعفی ہونا چاہتا ہوں، آپ سے گذارش ہے کہ آپ میرا استعفی منظور کرلیں۔

قاضی عافیہ بن یزید کی گفتگو سے خلیفہ مہدی کو گمان ہوا کہ شاید حکومت کے کسی ذمہ دار نے قاضی کے فیصلے کو نظر انداز کیا ہے، چنانچہ پوچھ بیٹھا: کیا کسی نے آپ کا فیصلہ ماننے سے انکار کردیا ہے جو آپ منصبِ قضاء سے مستعفی ہونا چاہتے ہیں؟ انہوں نے کہا: اس قسم کی کوئی بات نہیں، خلیفہ نے کہا: ''پھر آپ کے منصب قضاء سے سبکدوشی کیوں چاہتے ہیں؟ قاضی صاحب کہنے لگ: امیر المؤمنین! بات دراصل یہ ہے کہ ایک ماہ قبل دو آدمیوں نے میرے پاس مقدمہ دائر کیا تھا، مقدمے کی نوعیت بڑی ہی پیچیدہ تھی، ہر دو فریق کے پاس واضح ثبوت اور شہادت موجود تھی، فیصلہ سنانے میں دیر لگ سکتی تھی؛ کیوں کہ دونوں فریقوں کے دلائل پر غور وفکر اور نتیجے تک پہنچنے کے لئے خاصا وقت درکار تھا، چنانچہ میں نے مقدمہ سننے کے بعد اس امید میں فریقین کو واپس بھیج دیا کہ وہ باہم مصالحت کرلیں گے اور یوں ان کا مقدمہ حل ہوجائے گا، اس مدت میں دونوں فریقوں میں سے ایک کو کسی طرح معلوم ہوگیا کہ مجھے پکی ہوئی تازہ کھجوریں زیادہ مرغوب ہیں، چنانچہ اس نے بہت ہی عمدہ کھجوریں اکٹھی کیں اور میرے دربان کو بھاری رقم رشوت دے کر کھجوریں مجھ تک پہنچانے کو کہا، میں نے اتنی عمدہ کھجوریں کبھی نہیں دیکھی تھیں؛ لیکن جب دربان نے کھجور کا طبق میری خدمت میں حاضر کیا تو میں نے اسے کوڈانٹ ڈپٹ کر طبق واپس کروادیا، دوسرے دن جب دونوں فریق عدالت میں حاضر ہوئے تو وہ دونوں میری نگاہ میں یکساں نظر آرہے تھے۔ ''فَهَذَا يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ! وَلَمْ اَقْبَلْ،



فَكَيْفَ يَكُوْنُ حَالِيْ لَوْ قَبِلْتُ'' امیر المؤمنین! ہدیہ قبول نہ کرنے کے باوجود میری یہ حالت ہوگئی (کہ عدم مساوات کا تیر میری نگاہ میں چبھ گیا) پھر اگر میں نے ہدیہ قبول کرلیا ہوں تو کیا ہوتا؟ (لامحالہ مجھے ناحق فیصلہ کرنا پڑتا)۔

امیر المؤمنین! حیلے بہانے سے شیطان میرا دین اور میری عاقبت برباد کرسکتا تھا؛ کیونکہ ہر انسان کے ساتھ شیطان لگا ہوا ہے اور لوگ اس کے پھندے میں پھنس کر تباہ وبرباد ہورہے ہیں؛ لہٰذا اے امیر المؤمنین! آپ مجھے اس ذمہ داری سے سبکدوش کردیں، اللہ تعالی آپ کو اس کا بدلہ دے گا، مجھ سے اس سلسلے میں درگذر کریں، اللہ تعالی آپ کی مغفرت کرے گا۔(۱)

### ☆حجاج کے سامنے دوٹوک جواب

حجاج بن یوسف ثقفی نے ابن فجائۃ کے بھائی کو گرفتار کروایا اور کہا کہ: میں تجھے ضرور قتل کروں گا، قیدی نے عرض کیا: آخر سبب کیا ہے؟

حجاج نے کہا: تیرے بھائی قطر نے میرے خلاف بغاوت کا جھنڈا بلند کیا تھا، قیدی نے جواب دیا، میرے پاس امیر المؤمنین کی جانب سے لکھا ہوا ورق ہے کہ میرے بھائی کی غلطی کی سزا مجھے نہیں دی جائی گی، حجاج بن یوسف بولا: لاؤ مجھے دو۔

قیدی نے کہا: میرے پاس امیر المؤمنین کے خط کے علاوہ آسمانی خط بھی ہے، پھر کہنے گا: میرے ساتھ اللہ تعالی کا یہ فرمان ہے ''وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ أُخْرٰى''(۲) کوئی آدمی دوسرے کے گناہوں کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔

حجاج اس کے دندان شکن جواب سے تعجب میں پڑ گیا اور اس کی راہ چھوڑ دی۔(۳)

### ☆عدل ہی ملک ہے:

خلیفہ منصور عباسی کے زمانے میں کسی حاکم نے ایک آدمی کی جاگیر پر ناجائز قبضہ کرلیا، وہ آدمی خلیفہ کے دربار میں شکایت لے کر گیا اور عرض کیا: اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت

(۱) قصص العرب: ۷۵/۳ (۲) الانعام: ۱۶۴

(۳) سنہرے فیصلے، عبدالمالک مجاہد: ۱۲۹

رکھے اے امیر المؤمنین! میں اپنی حاجت بیان کروں یا کوئی مثال دوں؟ خلیفہ نے کہا: حاجت سے پہلے کوئی مثال ہی بیان کرو۔ وہ آدمی گویا ہوا:

بچے کو جب کسی ناپسندیدہ بات کا سامنا ہوتا ہے تو ماں سے بڑھ کر کوئی دوسرا اس کا مددگار نہیں ہوتا، جب کچھ ہوش مند ہوتا ہے تو اپنے باپ سے شکایت کرتا ہے؛ کیونکہ وہ سمجھتا ہے کہ ماں سے زیادہ اس کا باپ اس کا مددگار ہوسکتا ہے، پھر جب جوان ہو جاتا ہے تو اپنی شکایت حاکم کے پاس لے جاتا ہے؛ کیوں کہ اسے معلوم ہوتا ہے کہ باپ کے مقابلے میں حاکم زیادہ طاقت ور ہے، پھر جب اس کی عقل میں اضافہ ہوتا ہے تو اپنا مسئلہ سلطان کے دربار میں پیش کرتا ہے؛ کیوں کہ اسے معلوم ہوتا ہے کہ سلطان سب لوگوں سے زیادہ طاقت ور ہے؛ لیکن جب اسے بادشاہ کے دربار میں بھی انصاف نہیں ملتا تو پھر اللہ تعالیٰ کا دروازہ کھٹکھٹاتا ہے۔

مجھے بھی ایک مصیبت آپڑی ہے اور شکایت لے کر آپ کے پاس حاضر ہوا ہوں، مجھے معلوم ہے کہ آپ سے زیادہ طاقت ور اس روئے زمین پر کوئی نہیں، اگر آپ نے میرے ساتھ انصاف کر دیا تو ٹھیک ورنہ میں انصاف کے لئے اللہ تعالیٰ کا دروازہ کھٹکھٹاؤں گا، خلیفہ منصور نے کہا: ہم تمہارے ساتھ انصاف ہی کریں گے، اس نے بتایا کہ آپ کے فلاں حاکم نے میری زمین پر ناجائز قبضہ کر لیا ہے، خلیفہ نے اپنے حاکم کو جاگیر واپس کرنے کا حکم دیا اور اس کو لکھا کہ اس آدمی کے لئے اسبابِ راحت مہیا کرو اور اس کی معیشت کو تشفی بخش بناؤ۔(۱)

### ☆حاکم وقت گواہی مسترد

قسطنطنیہ کی سلطنت عثمانیہ کا دارالحکومت، آج کا استنبول ہے، جہاں عدالت لگی ہوئی ہے، قاضی شمس الدین محمد حمزہ عدالت کی کرسی پر براجمان ہیں، مقدمہ پیش ہوا، قاضی نے گواہان کی فہرست دیکھی، اس کے اندر حاکم وقت سلطان بایزید کا نام بھی شامل ہے، سامنے دیکھا تو وہ گواہوں کے کٹھرے میں کھڑا ہے۔

(۱) سنہرے فیصلے:۱۶۱



اچانک قاضی نے فیصلہ سنایا، سلطان بایزید کی گواہی کو مسترد کیا جاتا ہے؛ کیونکہ گواہ قابل اعتبار نہیں، عدالت میں سناٹا چھا گیا، حاکم وقت کی گواہی ناقابل قبول، لوگ حیران و ششدر رہ گئے۔ سلطان بایزید نے آگے بڑھ کر قاضی کو مخاطب کیا، کیا میں پوچھ سکتا ہوں کہ مجھے گواہی کے قابل کیوں نہیں سمجھا گیا؟ قاضی نے حاکم کی حیثیت اور ہیبت کو نظر انداز کرتے ہوئے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر جواب دیا، ’’گواہ باجماعت نماز ادا نہیں کرتا؛ اس لئے اس کی گواہی ناقابل قبول ہے‘‘ قاضی نے حاکم وقت کی گواہی کو مسترد کرکے اسلام کے عدالتی نظام کے وقار کو مزید جلا بخشی اور ثابت کر دیا کہ کرسئ عدالت پر بیٹھ کر چھوٹے اور بڑے میں تمیز نہیں کی جاسکتی۔

حاکم نے فیصلہ سنا اور اس کے سامنے گردن جھکا دی، اپنی کمزوری کا اعتراف کیا، حکم دیا کہ فی الفور میرے محل کے سامنے ایک خوبصورت مسجد بنائی جائے۔ اس مسجد کی اگلی صف اپنے لئے مخصوص کی اور اس کے بعد نماز باجماعت سے غفلت کا کبھی مرتکب نہیں ہوا۔

### ☆غصے میں فیصلہ نہ کریں

موسیٰ بن اسحاق نیشاپور اور اہواز میں قاضی رہے، یہ بہت فصیح اللسان اور متبحر عالم تھے؛ مگر انہیں کبھی مسکراتے ہوئے نہیں دیکھا گیا، ایک مرتبہ ایک خاتون ان کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہنے لگی۔ ’’قاضی صاحب! آپ کے لئے دو آدمیوں کے درمیان غصے کی حالت میں فیصلہ کرنا جائز نہیں۔ قاضی صاحب نے پوچھا: کیوں؟ خاتون نے عرض کیا؛ کیونکہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے: ’’لَا یَقْضِیْ الْقَاضِیْ بَیْنَ اِثْنَیْنِ وَهُوَ غَضْبَانٌ‘‘ قاضی غصے کی حالت میں دو آدمیوں کے درمیان فیصلہ نہ کرے، یہ سن کر قاضی موسیٰ بن اسحاق مسکرانے لگے۔(۱)

### ☆ایک چوکیدار کی فرض شناشی

ابو العباس سفاح کا ولی عہد اس کا بھائی ابوجعفر منصور تھا، جب وہ طلبِ علم کے

(۱) کتاب الأذکیاء:۲۴۵

لئے ادھرادھر پھرا کرتا تھا تو ایک دن ایک منزل پر اترا جہاں ہر آدمی سے دو درہم محصول لیا جاتا تھا، چوکیدار نے کہا: جب تک آپ محصول ادا نہ کریں گے، یہاں قیام پذیر نہیں ہو سکتے، منصور نے کہا: میں بنو ہاشم میں سے ہوں اور ابوالعباس کا بھائی ہوں، محصول سے درگذر کرو، اس نے کہا: حکمِ حاکم سے مجبور ہوں، منصور نے کہا: رسول اللہ ﷺ کے چچا کے بیٹوں میں سے ہوں، چوکیدار نے کہا: جو آئین ہے اس کے خلاف کس طرح عمل کرسکتا ہوں؟ منصور نے کہا: میں قرآن مجید جانتا ہوں، عالم، فقیہ اور ماہر فرائض ہوں، دو درہم کیا میں ہزار ہزار درہم کا ایک نکتہ بیان کروں گا، چوکیدار نے کہا: یہ سب صحیح ہے؛ لیکن آئین سلطنت میں کسی کے ساتھ رواداری نہیں ہے، اس لئے مجھے اس معاملے میں معذور سمجھو۔

ایک ادنی چوکیدار اپنے فرائض کی بجا آوری میں اس شخص کا جو بنو ہاشم میں سے ہے، عالم اور فقیہ ہے اور تھوڑے ہی عرصہ کے بعد خلیفہ بننے والا ہے، کوئی لحاظ نہیں کرتا۔(۱)

**☆ سلطان محمود کا بے مثال انصاف:**

سلطان محمود ہندوستان کا ایک نامور بادشاہ گذرا ہے، اس کا ایک بھانجا تھا، اس کا ایک شادی شدہ عورت سے ناجائز تعلق تھا، اس کے خاوند نے بہت داد فریاد کی؛ لیکن کسی نے نہ سنی، قاضی، وزیر اور امیر کوئی بھی شہزادے کے مقابلے میں اس غریب کی نہ سنتا تھا، آخر وہ شخص جرأت و ہمت کر کے خود سلطان تک پہنچا اور نہایت دلیری سے اپنے دکھ درد کی تمام داستان بیان کی، سلطان نے اس کو اطمینان دلایا اور کہا: میں تمہارا انصاف کروں گا؛ مگر اس راز سے کسی کو آگاہ نہ کرو اور اگر وہ پھر تمہارے مکان پر آئے تو سیدھے میرے پاس پہنچو۔

بادشاہ نے دربانوں کو بھی تاکید کر دی کہ جب یہ شخص آئے تو فوراً مجھے خبر کر دو، خواہ میں کسی بھی حال میں ہوں، غرض جب شہزادہ حسب عادت گیا اور اس شخص کو اس کے مکان سے باہر نکال کر اس کی بیوی کے پاس جا بیٹھا تو اس نے سلطان کو خبر کر دی، سلطان

(۱) سنہرے فیصلے ۲۰۵



خود آیا اور سارا ماجرا اپنی آنکھوں سے دیکھ کر اپنے بھانجے کا سر تلوار کے ایک ہی وار سے الگ کر دیا اور تھوڑے وقفے کے بعد پانی مانگا اور دو نفل ادا کئے۔(۲)

☆ ایک مرتبہ ایک سوداگر نے سلطان محمود سے اس کے لڑکے شہزادہ مسعود کی شکایت کی اور کہا کہ میں پردیسی ہوں اور مدت سے اسی شہر میں پڑا ہوں، گھر جانا چاہتا ہوں؛ لیکن نہیں جا سکتا؛ کیوں کہ شہزادہ نے مجھ سے ساٹھ ہزار دینار کا سودا خریدا ہے اور قیمت ادا نہیں کرتا ہے، میں چاہتا ہوں کہ شہزادہ مسعود کو قاضی کے سامنے بھیجا جائے، محمود کو سوداگر کا یہ واقعہ سن کر بہت رنج ہوا اور مسعود سے کہلا بھیجا کہ یا تو سوداگر کا تصفیہ کر دے یا اس کے ساتھ کچہری میں قاضی کے سامنے حاضر کر کے شرعی حکم جاری کیا جائے، جب سلطان کا حکم پہنچا تو اس نے فوراً اپنے خزانچی سے پوچھا کہ خزانہ میں کس قدر رقم موجود ہے؟ اس نے عرض کیا: بیس ہزار دینار، شہزادے نے یہ رقم سوداگر کو دے کر بقیہ رقم کے لئے تین دن کی مہلت مانگو اور سلطان کی خدمت میں کہلا بھیجا کہ میں بیس ہزار درہم اس وقت ادا کر دیئے ہیں اور تین دن میں بقیہ ادا کر دوں گا، سلطان نے کہلا بھیجا کہ میں کچھ نہیں جانتا جب تک تم سوداگر کے دینار ادا نہیں کرو گے میں تمہاری صورت دیکھنا نہیں چاہتا، مسعود کو جب یہ خبر ملی تو وہ ادھر ادھر سے قرض لے کر دوسری نماز کے وقت تک ساٹھ ہزار دینار نقد سوداگر کو ادا کر دیئے۔(۲)

☆ ایک مرتبہ ایران کے کسی علاقے کو محمود نے فتح کر کے زیادہ دن نہیں گذرے تھے، سوداگروں کا ایک قافلہ لوٹ لیا گیا، اس قافلہ میں بڑھیا کا ایک لڑکا بھی تھا، بڑھیا نے جب محمود سے اس کی شکایت کی تو اس نے کہا: وہ علاقہ بہت دور ہے اس لئے انتظام بہت مشکل ہے، بڑھیا بھی بہت ہمت والی تھی، اس نے جواب دیا کہ جب تم کسی علاقہ کا انتظام نہیں کر سکتے تو نئے نئے ملک کیوں فتح کرتے ہو؟

(۱) انسائیکلو پیڈیا تاریخ عالم: ۱/ ۷۹-۸۰، سنہرے فیصلے: ۲۴۲
(۲) ملت اسلامیہ کی مختصر تاریخ: ۱/ ۲۶۳، عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۸۸

محمود نے جب بڑھیا کا جواب سنا تو وہ بہت شرمندہ ہوگیا، بڑھیا کو روپیئے دے کر رخصت کر دیا؛ لیکن اس علاقہ کا ایسا انتظام کیا کہ سوداگروں کے قافلوں کو لوٹنے کی پھر کوئی ہمت نہ کرسکتا تھا۔(۱)

### ☆ قاضی محمد بن بشیر کی بے باکی:

عباس بن عبداللہ بن مروان القرشی امیر کے خاص دربانوں میں سے تھا جو تقرب اور خصوصیت اس کو حاصل تھی وہ کسی اور کو میسر نہ تھی، ایک شخص نے اس کے خلاف جائیداد غیر منقولہ کا مقدمہ قاضی محمد بن بشیر کی عدالت میں دائر کیا جب عباس قرشی کو معلوم ہوا کہ قاضی صاحب نے اس کے خلاف فیصلہ کیا ہے تو وہ امیر الحکم کے پاس آیا اور شکایت کی اور برا بھلا کر قاضی کو معزول کرنے کو کہا، ساتھ ہی قاضی صاحب کی اور بھی شکایتیں کی، امیر نے کہا: اگر تو سچا ہے تو قاضی صاحب کے گھر جا کر ان سے خارج اوقاتِ عدالت میں مل، اگر وہ تجھے تنہاء اپنے پاس آنے دیں تو ہم تجھ کو سچا مانیں گے اور انہیں موقوف کر دیں گے، قرشی اس شان کے ساتھ قاضی صاحب کے گھر گیا کہ اس کے ہمراہوں کی کثرت کی وجہ سے راستہ چلنا دشوار تھا، قرشی نے قاضی صاحب کے گھر پہنچ کر دروازہ کھٹکھٹایا، ایک بوڑھیا باہر نکلی، قرشی نے اپنا نام بتا کر اندر آنے کی اجازت چاہی، قاضی صاحب کو جب یہ معلوم ہوا تو انہوں نے بڑھیا سے کہا کہ: اس سے کہہ دو کہ اگر کوئی حاجب ہو تو مسجد میں جہاں اہل مقدمہ بیٹھتے ہیں وہاں بیٹھو اور میرے آنے کا انتظار کرو، تمہارے اندر آنے کی کوئی ضرورت نہیں، قرشی نے اندر آنے کے لئے اصرار کیا؛ مگر قاضی صاحب کے یہاں کچھ شنوائی نہ ہوئی، جاسوسوں نے الحکم کو اس کی اطلاع دی تو وہ اس خبر سے بہت خوش ہوا۔(۲)

### ☆ نورالدین کا اپنے امراء کے خلاف عدالتیں قائم کرنا

نورالدین کے قیام دمشق کے زمانہ میں اس کے بہت سے امراء وہاں آباد ہوگئے

(۱) ملت اسلامیہ کی مختصر تاریخ: ۱/ ۲۶۴، عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۹۲
(۲) عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۹۵



تھے اور انہوں نے املاک وجائیداد حاصل کر لی تھی اور اپنے پڑوسی زمینداروں اور مالکان زمین پر بڑی زیادتیاں کرتے تھے، قاضی کمال الدین کی عدالت میں استغاثوں اور دعوؤں کی تعداد بہت بڑھ گئی تھی، قاضی صاحب امراء کی کوئی رعایت نہ کرتے اور ان کے مقابلہ میں بے لاگ انصاف کرتے تھے؛ لیکن امیر الامراء اسد الدین کے جاہ واقتدار کی وجہ سے اس کے خلاف کاروائی کرنے میں انہیں دشواری پیش آتی تھی، انہوں نے نورالدین کو ادھر توجہ دلائی، اس نے امراء کے مقدموں کی سماعت کے لئے دارالعدل کے نام سے ایک عدالت قائم کی اور اس میں خود بیٹھنا شروع کیا، اسدالدین کو معلوم ہوگیا کہ یہ اہتمام صرف اس کی وجہ سے کیا گیا ہے، اس نے اپنے تمام ماتحت امراء بلا کر ان سے کہا کہ میرے علاوہ قاضی کمال الدین کو اور کسی امیر سے مزاحمت کا خطرہ نہیں ہے اور یہ عدالت صرف میری وجہ سے قائم ہوئی ہے، اگر تم میں سے کسی کے باعث مجھ کو عدالت میں حاضر ہونا پڑا تو اس کو سولی پر چڑھادوں گا اور جن جن لوگوں کے ساتھ تمہارے تنازعات ہوں ابھی جا کر ان کا فیصلہ کرلو اور جس قیمت پر بھی ہوسکے مدعیوں کو راضی کرلو خواہ اس میں میری کل املاک میرے ہاتھ سے نکل جائے، امراء نے کہا: اگر ان کو اس کی خبر ہوجائے گی تو وہ مطالبہ میں بڑی زیادتی کریں گے، اسدالدین نے کہا: کچھ بھی ہو میرے کل املاک ہاتھوں سے نکل جانا میرے لئے اس سے زیادہ آسان ہے کہ نورالدین مجھ کو ظالم سمجھے اور زمرہ عوام میں شامل کردے، اس حکم پر تمام امراء کو اپنے اپنے فریق کو رضامند کرنا پڑا اور دارالعدل میں اس کے خلاف ایک مقدمہ بھی پیش نہ ہوسکا، دو تین دن عدالت میں بیٹھنے کے بعد نورالدین نے کمال الدین سے کہا کہ اسدالدین کے خلاف کوئی مدعی نظر نہیں آتا، اس وقت کمال الدین نے پورا واقعہ بیان کیا، یہ سن کر نورالدین سجدۂ شکر بجالایا اور کہا کہ: خدا کا شکر ہے کہ میرے ساتھی خود انصاف کر لیتے ہیں اور اس کے لئے ان کو میرے پاس آنے کی ضرورت نہیں رہتی۔(۱)

(۱) تاریخ اسلام: ۳/ ۲۵۳

☆ **بادشاہ کا بہنوئی قید خانے میں:**

سیف الدین نامی ایک عرب امیر ہندوستان کے ایک بادشاہ کے پاس آیا، اس کی نہ صرف مہمان نوازی اور خاطر داری کی؛ بلکہ کچھ عرصے کے بعد بادشاہ نے اپنی بہن فیروزہ کی شادی اس غریب الدیار امیر کے ساتھ کردی، شادی بڑی دھوم دھام سے ہوئی اور بادشاہ نے اسے جاگیر میں گجرات اور کھمبایت (جوناگڈھ رن کچھ وغیرہ) کے علاقے دیئے؛ لیکن اس بدّو نے اس نعمت عظمیٰ کی قدر نہ کی، بیس دن کے بعد جب محل شاہی میں جانے لگا تو بلا اطلاع اندر جانے کا قصد کیا کہ میں بادشاہ کا بہنوئی ہوں، میرے لئے ادب اور اطلاع کوئی معنیٰ نہیں رکھتے، دربان نے منع کیا تو دربان کے سر کے بال پکڑ کر باہر گھسیٹا، امیر نے دربان کو زور سے لاٹھی رسید کی حتیٰ کہ خون نکل آیا، دربان اسی عالم میں بادشاہ کے پاس آیا اور سارا واقعہ بیان کیا، بادشاہ تھوڑی دیر تک عالم سکوت میں رہا اور کہا یہ جرم ایسا سنگین ہے کہ بادشاہ بھی معاف نہیں کرسکتا، قاضی کے پاس جاؤ اور اپنا مقدمہ پیش کرو، قاضی کمال الدین شہر کے رئیس القضاۃ تھے، ان کے پاس مقدمہ گیا، انہوں نے ساری کیفیت سنی اور چونکہ امیر سیف الدین کو اپنے فعل سے انکار نہ تھا، اس لئے اسے رات بھر قید میں رکھا، شہزادی فیروزہ جو امیر کی بیوی اور بادشاہ کی بہن تھی، بھائی کے خوف سے قید خانے میں بچھونا اور کھانا تک نہ بھیجا، دوسرے دن دوپہر کو قاضی نے اس کی رہائی کا حکم دیا۔(۱)

☆ **بادشاہ کے سامنے ایک بیوہ کی بے باکی:**

سلطان ملک شاہ سلجوقی ایک مرتبہ اصفہان کے جنگل میں شکار کھیل رہا تھا، کسی گاؤں میں قیام ہوا، وہاں ایک غریب بیوہ کی گائے تھی جس کے دودھ سے اس کے تین بچوں کی پرورش ہوتی تھی، سلطان کے لشکریوں نے اس گائے کو ذبح کرکے خوب کباب اڑائے، غریب بڑھیا کو خبر ہوئی تو وہ بدحواس ہوگئی، لشکریوں کے اس نامناسب فعل پر کوئی روک ٹوک کرنے والا نہ تھا، ان کے آگے کوئی لاوارث بیوہ کی فریاد سننے کو تیار نہ تھا، ساری

(۱) تاریخ دہلی: ۲/۱۷۲، سنہرے فیصلے: ۱۷۲



رات اس نے پریشانی میں کاٹی۔

صبح ہوئی، دل میں خیال آیا کہ کوئی نہیں سنتا تو نہ سے، کیا بادشاہ بھی نہ سنے گا جس کو اللہ نے غریبوں کو ظالموں سے نجات دینے کے لئے اتنی بڑی سلطنت دی ہے؟ بادشاہ تک پہنچنے کی کوشش کی مگر ناکام رہی، معلوم ہوا کہ بادشاہ فلاں راستے سے شکار کو نکلے گا، چنانچہ اصفہان کے مشہور نہر کے پل پر جا کر کھڑی ہوگئی، جب سلطان پل پر آیا تو بڑھیا نے ہمت اور جرأت سے کام لے کر کہا:

اے الپ ارسلان کے بیٹے! میرا انصاف اس نہر کے پل پر کرے گا یا پل صراط پر؟ جو جگہ پسند ہو انتخاب کرلے، بادشاہ کے ہمراہی یہ بے باکی دیکھ کر حیرت زدہ ہوگئے، بادشاہ گھوڑے سے اتر پڑا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس عجیب وغریب اور حیرت انگیز سوال کا اس پر خاص اثر ہوا ہے، بڑھیا سے کہا: پل صراط کی طاقت نہیں ہے، میں اسی جگہ فیصلہ کرنا چاہتا ہوں، کہو کیا کہتی ہے، بڑھیا نے اپنا سارا قصہ بیان کیا، بادشاہ نے لشکریوں کی اس ظالمانہ حرکت پر افسوس کا اظہار کیا اور ایک گائے کے عوض اس کو ستر گائیں دلائیں اور مالا مال کردیا اور جب اس بڑھیا نے کہا: تمہارے عدل وانصاف سے میں خوش ہوں اور میرا اللہ خوش ہے، تب وہ گھوڑے پر سوار ہوا۔(۱)

☆ **بادشاہ کو کوئی گواہ نہیں مل سکا**

قاضی ابوحازم (یہ بغداد کے قاضی تھے، ۳۱۶ھ میں وفات ہوئی) کو ایک مرتبہ خلیفہ معتضد باللہ (۲۷۹ھ-۲۸۹ھ) نے پیغام بھیجا کہ فلاں شخص کی طرف جس پر کئی لوگوں نے دعوی کرکے اپنا اپنا مال لے لیا ہے، میرا بھی کچھ مال نکلتا ہے، مجھے بھی مدعی سمجھئے اور میرے دعوے پر غور کرکے میرا حصہ بھی مجھے دلوایئے۔

قاضی نے جواب میں کہلا بھیجا کہ قضا کی ذمہ داری میری گردن پر ڈال کر اب آپ یہ فرماتے ہیں کہ بغیر گواہوں کے آپ کے دعوے کو مان لیں، یہ کس طرح ہوسکتا ہے؟ آپ گواہ پیش کیجئے؟

(۱) سنہرے فیصلے: ۲۶۳

خلیفہ نے کہلا بھیجا کہ فلاں اور فلاں میرے دو معزز گواہ ہیں، قاضی نے جواب دیا: وہ گواہ آپ کے نزدیک معزز ہوں گے؛ تاہم جب تک میں یہ نہ دیکھ لوں کہ بموجب احکام شرع وہ شہادت کے قابل ہیں، آپ کے دعوے کو نہیں مان لیتا، نہ ان کی شہادت قبول کرسکتا ہوں، خطیب بغدادی، ابن عساکر نے ابوالحسین الخصیبی سے اس سلسلے میں جو الفاظ نقل کئے ہیں وہ یہ ہیں: "فَإِنْ زُكِّيَا قَبِلْتُ شَهَادَتَهُمَا وَإِلاَّ أَمْضَيْتُ مَا قَدْ ثَبَتَ عِنْدِيْ" وہ دونوں گواہ آکر میرے پاس شہادت دیں، میں ان کی تفتیش کروں گا، اگر وہ شہادت کے قابل ہوئے تو میں ان کی شہادت قبول کروں گا بصورت دیگر میں ثابت شدہ مقدمہ کے مطابق فیصلہ کروں گا۔

خلیفہ کے گواہوں نے جب سنا کہ عدالت میں ہم پر خوب جرح ہونے والی ہے تو انہوں نے شہادت دینے سے انکار کردیا اور قاضی ابوحازم نے خلیفہ کے مقدمے کو خارج کردیا اور خلیفہ کو کچھ بھی حاصل نہیں ہوا۔(۱)

☆ **جھوٹا مقدمہ**

مروان بن حکم کے دور خلافت میں اروی بنت اویس نامی خاتون نے حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ پر مقدمہ دائر کیا، حضرت سعید رضی اللہ عنہ عشرہ مبشرہ میں سے تھے، مقدمہ یہ تھا کہ انہوں نے اروی کی زمین کے ایک ٹکڑے پر ناجائز قبضہ کرلیا ہے، مقدمہ مرواو کے پاس گیا، اس نے نہایت عزت واحترام کے ساتھ حضرت سعید رضی اللہ عنہ کو بلوایا، یہ اس وقت خاصے بوڑھے ہوچکے تھے، مقدمہ پیش ہوا تو انہوں نے کہا کہ: میں اس کی زمین پر کیسے قبضہ کرسکتا ہوں جب کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنا ہے کہ۔

مروان کہنے لگا: اے صحابی رسول رضی اللہ عنہ ! آپ بتایئے کہ آپ نے کیا سنا ہے؟ کہنے لگ:: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "مَنْ أَخَذَ شِبْرًا مِنَ الأَرْضِ ظُلْمًا يُطَوَّقُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مِنْ سَبْعِ أَرَضِيْنَ" جس شخص نے کسی کی بالشت برابر زمین بھی ظلم سے قبضہ کی تو قیامت کے دن ساتوں زمینوں کو طوق بنا کر اس کے گلے میں ڈال دیا جائے گا۔

(۱) تاریخ الخلفاء، جلال الدین السیوطی: ۳۲۳، مکتبۃ السعادۃ، مصر



مروان نے کہا: اس حدیث کے سننے کے بعد کسی دلیل، گواہ یا حجت کی کوئی ضرورت نہیں، مقدمہ خارج کردیا اور فیصلہ دیا کہ سعید پر ناجائز مقدمہ بنایا گیا ہے، جس کی کوئی اصل نہیں ہے۔ سعید رضی اللہ عنہ صحابی رسول تھے، ان کی عمر کے اس حصے میں اہانت ہوئی تھی اور انہیں عدالت میں طلب کیا گیا تھا، ہاتھوں کو آسمانوں کی طرف اٹھا کر فرمایا: "اَللّٰهُمَّ إِنْ كَانَتْ كَاذِبَةً فَعَمِّ بَصَرَهَا وَاقْتُلْهَا فِيْ أَرْضِهَا" اے اللہ! اگر یہ عورت جھوٹی ہے تو اس کو اندھی کردے اور اس کو اسی کی زمین میں ہلاک کردے، چنانچہ مرنے سے پہلے وہ عورت اندھی ہوگئی، ایک دن اپنی زمین میں پھر رہی تھی کہ اچانک ایک گڑھے میں گر کر مرگئی۔(مسلم: تحریم الظلم وغضب الأرض، حدیث: ۱۶۱۰)

**رعایا کی مصلحت کے لئے بیٹے کی قربانی!**

عبداللہ کے بعد ۹۱۲ء میں اس کا پوتا عبدالرحمن سوم ہسپانیہ کا حکمران ہوا، خلیفہ عبدالرحمن کے دو بیٹے تھے، الحکم اور عبداللہ، دونوں قابل اور ممتاز تھے؛ لیکن بادشاہ نے الحکم کو اپنا ولی عہد قرار دیا۔

ابن عبدالدار، عبداللہ کا ایک اولوالعزم رفیق تھا، اس کو خلیفہ سے اس امر کی شکایت تھی کہ اس نے اسے قاضی القضاۃ کا عہدہ نہیں دیا تھا، عبدالدار نے عبداللہ کو بہکایا اور اسے بغاوت پر آمادہ کیا، چنانچہ ایک نحس ساعت میں خلیفہ اور الحکم دونوں کو قتل کرنے کی خوفناک سازش کی گئی، عبدالرحمن کو بھی خبر ہوگئی، اس نے ایک معتبر سردار کو کافی فوج کے ساتھ روانہ کیا، شہزادہ اپنے رفیق عبدالدار کے ساتھ گرفتار کرلیا گیا، جب خلیفہ کے سامنے پیش ہوا تو اس سے پوچھا:

کیا اس وجہ سے آزردہ ہو کہ تم خلیفہ نہیں ہو؟ شہزادے نے کوئی جواب نہ دیا؛ لیکن اس کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوگئے، بادشاہ کے حکم سے دونوں الگ الگ کمروں میں بند کردیئے گئے، عبدالدار اسی رات خودکشی کرکے مرگیا۔

ادھر شہزادہ عبداللہ بن عبدالرحمن کے بارے میں اس کے اپنے باپ نے فیصلہ دیا

(۱) سنہرے فیصلے: ۲۸۶

کہ اسے قتل کر دیا جائے ، جب عبداللہ کے قتل کا فیصلہ ہوا تو اس کے بھائی الحکم نے جو ولی عہد تھا اور اپنے بھائی سے بڑی محبت رکھتا تھا ، رحم کی سفارش کی ، بادشاہ نے سفارش نا منظور کی اور اپنا تاریخی فیصلہ کچھ اس طرح سنایا: تمہاری سفارش اور التجا بجا ہے ، میں بھی یہی چاہتا ہوں اور اس کی موت کو ٹھنڈے دل سے دیکھنا گوارہ نہیں کرتا ؛ لیکن میں خلیفہ ہوں ، مجھے آئندہ کا خیال بھی رہنا چاہیئے ، اس کے دل کی خلش کبھی نہ جائے گی ، میرے بعد تم دونوں ہمیشہ لڑتے رہو گے ، تم دونوں کا انجام تو جو ہو سو ہو ؛ لیکن رعایا تباہ و برباد ہو جائے گی ، کتنی مائیں اپنے بچوں کو روئیں گی ، کتنی عورتیں بیوہ ہوں گی اور کتنے بچے یتیم ہو جائیں گے ، ملک میں قحط سالی اور فصلوں کی تباہی دائمی بدامنی پیدا کر دے گی ، جب ان باتوں کی طرف میرا خیال جاتا ہے تو کانپ اٹھتا ہوں ، اس لئے ہزار ہا لوگوں کو بے خانماں ، ہزاروں عورتوں کو بیوہ اور ہزاروں بچوں کو یتیم کرنے کے بجائے بہتر ہے ایک ہی شخص کا جو بانیٔ فساد ہے ، خاتمہ کر دیا جائے ۔

میں اپنے اس نوجوان فرزند کو بہت روؤں گا اور جب تک زندگی ہے روتا رہوں گا ؛ لیکن اے الحکم ! نہ تمہارے آنسو ، نہ میرا رونا اور نہ میرے تمام خاندان کی سفارشیں میرے اس بدقسمت بیٹے کو اس صریح جرم کی سزا یابی سے بچا سکتی ہیں ۔ چنانچہ عبداللہ اسی شب کو قتل کر دیا گیا اور دوسرے دن اپنے خاندانی قبرستان میں دفن ہوا ، یہ واقعہ ۹۴۹ء کا ہے ۔ (۱)

☆ ایک بار ہیبت خان نے جو سلطان بلبن کے نہایت معتبر غلاموں میں سے تھا ، اقطاع اودھ کی جاگیریں رکھتا تھا ، ایک شخص کو حالتِ مستی میں مار ڈالا ، اس کی بیوی سلطان غیاث الدین بلبن کے پاس فریاد لائی ، سلطان نے ہیبت خان کو طلب کر کے پانچ سو درے لگوائے اور عورت سے کہا : ہیبت خان آج تک میرا غلام تھا ؛ لیکن آج سے تو اس کی مالک ہے ، تجھے اختیار ہے چاہے تو مار ڈالے ، چاہے معاف کرے ، بمشکل تمام ہیبت خان نے بیس ہزار روپیئے دے کر اس عورت کو راضی کیا اور نجات پائی ۔ (۲)

(۱) سنہرے فیصلے : ۳۰۰ (۲) سلاطین ہند اول ، بحوالہ عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات : ۸۰



### ☆ ایک بیوہ کی آزادانہ فریاد:

دولت عباسیہ کا تاجدار مامون الرشید جس نے نوشیرواں کے عدل اور حاتم کی سخاوت کی یاد تازہ کر دی تھی سلطنت بغداد پر جلوہ افروز ہے ، شہزادہ عباس ، مامون الرشید کا بڑا لڑکا طائفۃ النمل کے قریب شکار میں مصروف تھا کہ اس کی نظر ایک حسین وجمیل ، خوبرو عورت پر پڑی جو ایک چشمے سے پانی کا گھڑا بھر رہی تھی ۔ اس نے اس عورت سے مخاطب ہو کر کہا : تو کون ہے اور کس خاندان سے تعلق رکھتی ہے ، کیا ایسے غیر آباد مقامات پر بھی جہاں پہاڑ اور جنگلوں کے سوا کچھ نہیں ہے ، حسن جنم لے سکتا ہے ؟ شہزادہ کی بات پر غیور عورت کے تیور بدل گئے ، اس کا چہرہ غصہ سے تمتما گیا ، چنانچہ اس نے سپاہیوں سے کہا کہ اس عورت کا حسب نسب معلوم کر کے اس کو میری جانب سے پیغام نکاح دو ، چنانچہ سپاہی حکم کی تعمیل میں عورت کے حسب ونسب کا پتہ کر آئے کہ عورت خاندان برامکہ سے تعلق رکھتی ہے ، نام مغیرہ بنت ازار ہے ، وہ دو بچوں کی ماں اور حسین بن موسی کی بیوہ ہے ، اس کے عزیز واقارب میں سے اب کوئی زندہ نہیں ہے ، صرف دو معصوم بچے ہیں ، نکاح کا پیغام اس عورت کے لئے قیامت سے کم نہ تھا ، وہ آپے سے باہر ہو گئی ، کہنے لگی : ہارون ہماری جانیں تباہ کر چکا ہے ، اب مامون ہماری عزت کے درپے ہے ، لیکن عباس یاد رکھے کہ اس کی شہزادگی کو اس ٹوٹی پھوٹی جھونپڑی کی دہلیز پر دونوں ہاتھوں سے مسل دوں گی ۔ چنانچہ عباس نے اس عورت کو دو گھنٹے کی مہلت دے کر اس کو گھر سے نکل جانے کو کہا ، مغیرہ یہ پیغام سن کر دروازے پر آئی اور قاصد سے کہا : عباس اس وقت کو بھول جائے جب میرے دادا جعفر کا سرا کے دادا ہارون کے سامنے رکھا گیا اور اس بے گناہ قتل نے آلِ برامکہ کو دو ، دو دانوں کو محتاج کر دیا ؛ لیکن برمکی بیبیاں عباسی مظالم کو جس تحمل سے برداشت کرتی آئی ہیں ، تاریخ اس کو فراموش نہیں کر سکتی ، اتنا کہہ کر مغیرہ ایک سفید چادر سر پر ڈال کر دونوں بچوں کو ساتھ لے کر باہر چلی گئی ۔

ایک طویل مدت کے بعد یہ مغیرہ جس پر کہ ضعیفی کے آثار نمایاں ہو چکے تھے مامون کے دربار میں حاضر ہوئی اور کہا کہ ایک بیوہ کا مکان صرف اس لئے کہ وہ اپنی عصمت کی

محافظ تھی، سلطنت عباسیہ کو مبارک ہو؛ لیکن مامون الرشید! ایک دن اس بادشاہ کو بھی منہ دکھانا ہے جس کی سلطنت کبھی فنا نہ ہوگی، ایک ظالم کے خلاف تیرے پاس فریاد لائی ہوں، انصاف کرا اور داد دے، مامون الرشید نے عورت سے کہا: اس ظالم کا نام بتا کہ وہ کون ہے؟ عورت نے ہنس کر کہا: شہزادہ عباس جو تخت شاہی پر آپ کے برابر بیٹھا ہے، مامون کا چہرہ اتنا سنتے ہی غصے سے سرخ ہوگیا، اس نے چوبدار کو حکم دیا کہ عباس کو اس عورت کے برابر کھڑا کردے؛ تاکہ مدعی اور مدعا علیہ میں کوئی امتیاز نہ رہے، شہزادہ عباس خاموش تھا اور ہر سوال کے جواب میں رک رک کر ایک آدھ بات کہہ دیتا، مغیرہ دھڑلے سے اپنی داستان سنائے جا رہی تھی، اس نے کہا: ''عباس! یہ صحیح ہے کہ تو مامون الرشید کا لڑکا اور سلطنت کا مالک ہے؛ لیکن یہ ہاتھ منتظر تھے اس وقت کے کہ اگر تو اپنی دھن میں آگے بڑھ کر میرے قریب پہنچتا تو تیری گردن مروڑ کر رکھ دیتے، آلِ برامکہ کی دولت عباسیوں نے پامال کردی؛ مگر ہماری عصمت وہ دولت ہے کہ ہم عباسیوں کو اس پر قربان کردیں گے''۔

وزرائے سلطنت مغیرہ کی جرأت پر متعجب ہوئے اور کہا: یہ بے باکی آدابِ شاہی کے خلاف ہے، ادب سے گفتگو کرو، مامون نے کہا: اس کو مت روکو، یہ حق رکھتی ہے کہ جو کچھ اس کے منہ میں آئے کہے، یہ صرف اس کی صداقت ہے جس نے اس کی زبان کو تیز اور اس کے حوصلے بلند کردیا ہے اور عباس کی کمزوری ہے جس نے اس کو گونگا کردیا ہے۔

اسی وقت پانچ تھیلیاں اشرفیوں سے بھری ہوئی اہل کاروں سے لے کر مامون الرشید نے مغیرہ کے قدموں میں ڈال دیں اور نہ صرف اس کا مکان واپس کیا؛ بلکہ ایک عالی شان محل ''قصر عباس'' مغیرہ کو عطا فرما کر درخواست کی کہ وہ شہزادے کا قصور معاف کردے۔(۱)

☆ سلیمان اعظم سلاطین عثمانیہ میں سب سے بڑا اور باعظمت حکمراں تھا، ۲۶ سال کی عمر میں تخت نشیں ہوا، اس کو عدل وانصاف کا بڑا خیال تھا اور انصاف کے معاملہ میں کسی کی رعایت نہ کرتا تھا، اس کے داماد پاشا کا واقعہ سلیمان اعظم کی عدل کا بہترین ثبوت ہے، فرہاد پاشا کو فوراً معزول کردیا، بعد میں فرہاد پاشا کی بیوی جو

(۱) سنہرے فیصلے: ۲۱۰



سلیمان اعظم کی بیٹی تھی، بڑی التجا کے بعد اس کو دوبارہ والی بنادیا؛ لیکن جب فرہاد پاشا نے وہی ظلم اور ناانصافی کا طریقہ اختیار کیا تو سلیمان نے نہ صرف اس کو معزول کردیا؛ بلکہ قتل کردیا۔(۱)

### ☆ایک فیصلہ

ایک سوداگر کی تھیلی جس میں چار سو دینار تھے گم ہوگئی، اس نے ڈھول پٹا کر اعلان کیا کہ اس طرح تھیلی گم ہوگئی ہے، جس شخص کو مل جائے وہ لے آئے، اسے دوسو دینار کا انعام دیا جائے گا، اتفاقاً یہ تھیلی ایک غریب شخص کو مل گئی اور وہ اسے لے کر مالک کے پاس انعام کی امید میں پہنچ گیا، لیکن سوداگر اپنی تھیلی کو دیکھ کر بدنیت ہوگیا اور اس غریب آدمی سے کہنے لگا: اس تھیلی میں نہایت قیمتی موتی بھی تھا، کیا وہ بھی اس کے اندر ہے؟ وہ آدمی بڑا گھبرایا اور سمجھ گیا اب یہ مجھے دھوکہ دے رہا ہے اور انعام نہ دینے کے لئے جھوٹ بولنے لگا ہے، اب ان دونوں میں جھگڑا ہوگیا، آخر یہ دونوں لڑتے ہوئے فیصلہ کے لئے قاضی کے پاس پہنچے، قاضی نے اس غریب سے موتی کے بارے میں پوچھا: تو وہ قسم کھا کر کہنے لگا کہ تھیلی میں مجھے دیناروں کے سوا کوئی چیز نہ ملی، اب قاضی نے سوداگر سے پوچھا: بتاؤ وہ موتی کیسی تھی؟ سوداگر نے الٹی سیدھی باتیں کیں، کچھ صحیح نہ بتاسکا، قاضی نے سمجھ لیا کہ یہ جھوٹ بول رہا ہے اور جھوٹ سے مقصد اس کا یہ ہے کہ اپنے اعلان کے مطابق اسے انعام نہ دینا پڑے، قاضی نے کہا: میرا فیصلہ سنو، اے سوداگر! اگر تمہارا دعوی ہے کہ میری تھیلی گم ہوگئی ہے جس میں دینار تھے اور موتی بھی تھی اور یہ آدمی جو تھیلی لایا ہے اس میں موتی نہیں ہے؛ لہٰذا میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ یہ تھیلی تمہاری ہے ہی نہیں، لہٰذا تم اپنی گمشدہ تھیلی کے لئے پھر سے اعلان کراؤ ممکن ہے تمہاری گمشدہ تھیلی تمہیں مل جائے اور تم کامران وبامراد ہوجاؤ، بہرحال یہ تھیلی تمہاری نہیں ہے، پھر قاضی نے اس غریب آدمی سے مخاطب ہوکر کہا کہ یہ تھیلی چالیس روز تک احتیاط سے رکھو، اگر اس کا کوئی دوسرا دعویدار پیدا نہ ہو تو یہ تمہاری ہے۔(۲)

(۱) سلاطین ہند اول: عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۸۱

(۲) سچی حکایات: ۸۴/۷، عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۱۰۸

### ☆ قاضی منذر کا فیصلہ

خلیفہ عبد الرحمن نے قرطبہ میں ایک مکان اپنی ضرورت کی وجہ سے خریدنا چاہا، وہ مکان یتیم بچوں کی ملکیت میں تھا اور وہ یتیم بچے قاضی منذر کی نگرانی میں تھے، جب قاضی کے پاس اس مکان کی خریداری کا پیغام پہنچا تو قاضی صاحب نے فروخت کرنے سے انکار کر دیا اور خلیفہ کی خدمت میں کہلا بھیجا کہ یتیموں کی جائیداد اسی وقت منتقل ہو سکتی ہے جب ان میں تین شرطوں میں سے کوئی ایک شرط پوری۔(۱) کوئی سخت ضرورت لاحق ہو، (۲) جائیداد کے تلف ہو جانے کا اندیشہ ہو (۳) ایسی قیمت ملتی ہو کہ جس کے لینے میں یتیموں کا آئندہ فائدہ مقصود ہو، فی الحال ان تین شرطوں میں سے کوئی ایک شرط موجود نہیں اور ملازمین سرکار نے جو قیمت اس مکان کی تجویز کی ہے وہ بہت کم ہے، خلیفہ یہ پیغام سن کر خاموش ہو گیا اور اس نے سمجھا کہ قاضی بغیر قیمت بڑھائے نہ مانے گا، چنانچہ قاضی نے فورا مکان کو منہدم کروا دیا، اس کے بعد ملازمین شاہی نے دوگنی قیمت دے کر اس زمین کو خرید لیا، خلیفہ کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو انہوں نے قاضی کو بلا کر مکان منہدم کرانے کا سبب دریافت کیا، قاضی منذر نے کہا: جس وقت میں نے مکان منہدم کرنے کا حکم دیا تھا اس وقت میرے پیش نظر قرآن کی یہ آیت تھی: "فَانْطَلَقَا حَتّٰٓی اِذَا رَکِبَا فِی السَّفِیْنَةِ خَرَقَهَا قَالَ اَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ اَهْلَهَا لَقَدْ جِئْتَ شَیْئًا اِمْرًا"(۱) خلیفہ یہ سن کر خاموش ہو گیا اور اس روز سے قاضی منذر کی اور زیادہ عزت کرنے لگا، اس واقعہ سے خلیفہ اور قاضی دونوں کی پاک باطنی کا ثبوت ملتا ہے۔(۲)

☆ سلطان جلال الدین ایک روز شکار کو نکلے تو ان کو ایک دیہاتی ملا جو رو رہا تھا، پوچھا: کیوں روتے ہو؟ اس نے کہا: میرے پاس تربوز تھے جو میری کل پونجی تھی، تین لڑکوں نے وہ تربوز مجھ سے چھین لئے، سلطان نے کہا: میرے لشکر میں چلے جاؤ اور وہاں فلاں مقام پر جا کر بیٹھ جاؤ، میں شام کو واپس آؤں گا اور تمہیں خوش حال کر دوں گا، چنانچہ وہ دیہاتی لشکر میں گیا اور سلطان کے بتائے ہوئے

(۱) سورۃ الکہف:۷۱ (۲) سنہرے فیصلے:۲۱۰



مقام پر بیٹھ گیا، سلطان جب لشکر میں آیا تو اپنے ملازمین سے کہا: مجھے تربوز کی خواہش ہے، لشکر اور خیمہ میں پتہ لگاؤ شاید مل جائے، ملازموں نے ادھر ادھر پتہ لگایا تو ایک ملازم تربوز لے کر آ گیا، سلطان نے پوچھا: یہ تربوز کہاں ملا؟ اس نے بتایا: فلاں حاجب کے خیمہ میں تھا، سلطان نے حکم دیا کہ اس حاجب کو حاضر کرو، چنانچہ وہ حاضر ہوا، سلطان نے اس سے پوچھا کہ: یہ تربوز کہاں سے لیا؟ اس نے بتایا کہ: کچھ لڑکے لائے تھے، سلطان نے کہا: ان لڑکوں کو حاضر کرو، وہ حاجب گیا اور یہ سوچا کہ معاملہ سنگین معلوم ہوتا ہے، لڑکے کہیں قتل ہی نہ کر دیئے جائیں، ان لڑکوں کو بھگا دیا اور سلطان سے کہہ دیا کہ وہ لڑکے بھاگ گئے، سلطان نے اس دیہاتی سے پوچھا: کیا یہی وہ تربوز ہے جو تجھ سے چھینا گیا، اس نے کہا: ہاں، تو اس سے کہا: اس حاجب کو لے جاؤ، یہ ہمارا غلام ہے، ہم تجھے بخشتے ہیں، اس لئے کہ اس نے لڑکوں کو حاضر نہیں کیا جنہوں نے تمہارے تربوز چھینے تھے اور خدا کی قسم! اگر تو نے اسے چھوڑ دیا تو میں تیری گردن اڑا دوں گا، چنانچہ دیہاتی نے اس حاجب کا ہاتھ پکڑ کر اسے باہر لے آیا، اب حاجب نے اپنے آپ کو آزاد کرنے پر اس سے تین سو دینار پر سودا طئے کر لیا اور اسے تین سو دینار دے کر اس کے پنجے سے آزاد ہو گیا، پھر وہ دیہاتی سلطان کے پاس آیا اور کہا: حضور! جو غلام آپ نے مجھے دیا تھا وہ میں نے تین سو دینار میں بیچ دیا ہے، سلطان نے کہا: تم اس سودے پر خوش بھی ہو؟ وہ بولا بڑی خوشی ہوئی، فرمایا: اچھا جا قیمت اپنے قبضہ میں کر اور سلامتی کے ساتھ رخصت ہو جا۔(۱)

### ☆ بادشاہ سکندر لودھی کا فیصلہ:

سلطان سکندر انصاف کرنے میں حد درجہ کوشش کرتا تھا اور خاص فراست و دانائی سے کام لے کر حقیقت تک پہنچتا تھا، چنانچہ صاحب طبقات الکبری نے ایک دفعہ بیان کیا کہ گوالیار کے دو غریب آدمی جو بھائی بھائی تھے، مفلسی سے تنگ آ کر فوج میں شامل ہو گئے،

(۱) سچی حکایات: ۴۸۳، عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات:۱۰۹

ایک لڑائی میں انہیں دولعل مل گئے، ایک اس دولت پر قانع ہو کر گھر جانا چاہتا تھا اور دوسرا اس کے بعد بھی قسمت آزمائی پر مصر تھا، جب ایک بھائی گھر جانے لگا تو دوسرے بھائی نے لعل اس کے سپرد کئے اور کہا کہ: میری بیوی بچوں کو دے دینا، جب یہ گوالیار واپس آیا تو اس نے اور چیزیں تو دیں؛ لیکن لعل نہ دیا، جب مالک واپس آیا تو اس نے اپنی بیوی سے استفسار کیا، اس نے انکار کیا، الغرض یہ معاملہ میاں بھورا تک پہنچا جو دربارِ سکندر لودھی کے امراء کبار میں سے تھا، انہوں نے گواہ طلب کئے، خائن بھائی نے ایک قمار خانہ سے دو جھوٹے گواہ پیش کئے اور میاں بھورا نے ان گواہوں پر اعتبار کر کے فیصلہ کر دیا کہ لعل بیوی سے وصل کر لینا چاہئے، یہ غریب بہت پریشان ہوئی، سیدھا آگرہ جا کر بادشاہ کی خدمت میں پہنچی، بادشاہ نے فریقین اور گواہوں کو طلب کیا، یہاں بھی وہی صورت پیش آئی، بادشاہ کو یقین ہو گیا کہ لعل اس عورت کو نہیں دیا گیا؛ لیکن وہ گواہوں کی موجودگی میں کوئی خلاف حکم نہیں دے سکتا تھا، آخر کار اس نے سوچ کر گواہوں سے پوچھا: جب تمہارے سامنے اس عورت کو لعل دیا گیا ہے تو تم نے اسے ضرور دیکھا ہوگا، انہوں نے کہا: ہاں ہم نے دیکھا تھا، یہ سن کر بادشاہ نے موم کا ایک ٹکڑا ان دونوں کو دیا اور کہا: جاؤ الگ الگ اس لعل کی صورت، مقدار، موم کے ذریعے ظاہر کرو، جب دونوں بنا کر لائے تو ایک کا بنا ہوا نمونہ دوسرے سے بالکل مختلف تھا اور لعل کی ہیئت وصورت سے کچھ مناسبت نہ تھی، بادشاہ نے گواہوں کو دھمکایا تو انہوں نے سارا حال بیان کر دیا جس سے حقیقت واضح ہو گئی۔(۱)

☆ سلطان شمس الدین عادل اور فاضل شخص تھا، اس کے مآثر میں لکھا ہے کہ رد مظالم اور مظلوموں کی دادرسی میں بہت سخت تھا، عام تھا کہ جس پر کوئی ظلم ہو وہ رنگے ہوئے کپڑے پہن کر پھرے؛ تا کہ بادشاہ فوراً پہچان لے، کیوں کہ ہندوستان میں لوگ عموماً سفید رنگ کے کپڑے پہنتے ہیں اور رات کے واسطے یہ تجویز کی کہ اپنے دروازوں کے برجوں پر سنگ مرمر کے بنے ہوئے دو شیر رکھ کر ان دونوں کے گلے میں زنجیر ڈال رکھی تھی، جب مظلوم آ کر زنجیر ہلاتا تو فوراً بادشاہ کو خبر

(۱) سلاطین ہند: ۱؍۲۴۳، عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات



ہو جاتی تھی اور وہ فی الفور اس کے مقدمہ کا فیصلہ کرنے آجاتا۔(۱)

**☆امیر کابل عبد الرحمن کا فیصلہ:**

ضلع پشاور کے دو شراکتی اس غرض سے کابل گئے؛ تا کہ وہاں گوشت کی تجارت کریں، قلیل عرصہ میں انہوں نے دو تین ہزار روپیہ کما لیا، اپنے وطن جانے کا ارادہ کیا، دونوں شراکتی اپنے منافع کی رقم لے کر اپنے وطن کی طرف چل پڑے، جلال آباد کے قریب پہنچ کر انہوں نے ایک نابینا کو دیکھا جو راستہ کے کنارے ایک بڑے درخت کے نیچے صدا لگا رہا تھا، افسوس کہ گردش دوراں نے سب کچھ چھین لیا؛ حتی کہ آنکھوں کی نظر چھین لی، کیا ہی اچھا ہوتا اگر ایک مرتبہ تھیلی پر روپیہ رکھنے کا موقعہ میسر آجائے، بار بار اندھا یہی جملہ دہرا رہا تھا، دونوں شراکتی اس کے قریب پہنچ گئے اور اندھے سے دریافت کیا بھائی تم زمانہ کی گردش سے نالاں کیوں ہوا؟ اندھے نے کہا: میں اس علاقہ کا ممتاز شخص تھا، میری بہت سے جائیداد تھی؛ لیکن قسمت نے پلٹا کھایا کہ میری آنکھوں کی بینائی بھی ساتھ لی گئی، مجھے اس بات کا بہت شوق ہے کہ اس مفلسی میں اگر اپنا نہیں تو دوسرے کا کمایا ہوا نقدان ہاتھوں میں ایک لمحہ کے لئے رکھ کر اپنے دل کو تسکین دوں، دونوں شراکتی نے یہ سمجھا کہ یہ اندھا ہے، جائے گا کہاں؟ اپنے روپیوں کی تھیلی ایک لمحہ کے لئے اس کو دینے میں کیا حرج ہے،؟ انہوں نے یہ تھیلی اسے دی، تھوڑی دیر بعد انہوں نے اپنی تھیلی کا مطالبہ اندھے سے کیا تو اس نے کہا: کیسی تھیلی؟ واپسی کیسی؟ ان کے اصرار پر بھی اندھے نے تھیلی واپس نہ کی، پھر وہ کہنے لگا: میں نے تمام عمر یہاں بیٹھے بیٹھے گذاری دی، پیسہ پیسہ جمع کیا، تم کہاں سے بدبخت ڈاکو یہاں پہنچ گئے، ان دونوں نے اپنے پیسہ زبردستی چھین لینے کی کوشش کی تو اندھے نے زور زور سے چلانا شروع ڈاکو! ڈاکو کوئی مدد کو آئے، محلہ والے وہاں پہنچ گئے، ان دونوں کو گرفتار کر لیا گیا، انہوں نے اس کو دربار میں پیش کیا، امیر عبد الرحمن دربار میں حاضر تھا، بادشاہ نے پہلے اندھے کا بیان سنا، پھر ملزموں کی داستانِ مظلومی سنی، پھر حکم دیا کہ ایک کڑاہی لے آؤ اور اس میں پانی ڈال کر خوب گرم کرو، یہ سن کر دونوں شراکتی بے چارے سہم گئے،

(۱) سفر نامہ ابن بطوطہ: ۳؍۹۲

جب پانی خوب گرم ہوگیا تو بادشاہ نے غضبناک ہوکر کہا: روپیوں کو کھول کر پانی میں ڈال دو، بادشاہ مسند قضاء سے اٹھا اور کڑاہی کے پاس آکر گرم گرم پانی کی سطح بغور دیکھ کر واپس چلا گیا، حکم ہوا کہ کڑاہی کا پانی گرا کر روپئے شراکتی کے حوالے کر دیا جائے، پھر نابینا کو مناسب سزا دینے کا حکم دیا، قاضی نے جرأت کر کے فیصلہ کی تفصیل سننے کی خواہش کی تو بادشاہ نے کہا: جن دو شخصوں کو ملزم ٹھہرایا گیا تھا اور درحقیقت وہ بالکل بے گناہ تھے، انہوں نے گوشت فروخت کر کے روپیہ جمع کیا تھا؛ کیوں کہ پانی کی سطح پر چربی کے پگھلے ہوئے ذرات ظاہر ہوئے جس سے یہ ظاہر ہوا کہ ان گوشت فروشوں کے ہاتھ کا میل ہے جو ان کے ہاتھوں پر گوشت کی چربی کی وجہ سے پڑتا تھا، وہ روپیوں کو بھی لگ گیا ہوگا، تجربہ کیا تو صحیح نکلا، بادشاہ کے اس فیصلہ سے حاضرین دربار بے حد خوش ہوئے۔(۱)

سبق پھر پڑھ صداقت کا، عدالت کا، شجاعت کا
لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت کا



(۱) سچی حکایات: ۳/ ۵۰۳، عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات: ۱۲۰

# علم فلکیات میں مسلمانوں کے کارنامے

عہد بنی امیہ کے اختتام تک مسلمان دوسری قوموں کے علم ہیئت سے بالکل نابلد تھے ، سب سے پہلے سندھ میں سنسکرت کی فلکیاتی تحریر ''ہرگنٹر'' کا ترجمہ ''زیہ الأرکند'' کے نام سے ہوا تھا،جس کی بنیاد پر قندھار میں ''زیج الھند'' اور ''زیج الجامع'' مرتب کی گئی تھی،اس کے بعد ۷۴۲ء میں سنسکرت سے اور ترجمہ ''زیج الھرفن'' کے نام سے ہوا، ۱۵۴ھ/۷۷۱ءامیں سندھ کے راجہ کی طرف سے عباسی خلیفہ ابوجعفر منصور کے دربار میں ایک سفیر اپنے ساتھ سنسکرت کتاب ''مہا سدھانت'' کا ایک نسخہ لایا،جس کا موضوع علم ہیئت تھا،خلیفہ نے ''محمد بن ابراہیم فزاری'' کو حکم دیا کہ وہ اس کتاب کا ترجمہ عربی میں کرے ، الفزاری نے کتاب کے ترجمے میں ہندی سفیر اور ایک مسلم سائنسداں ''یعقوب بن طارق کی مدد سے عربی مسودہ تیار کیا،جس کا نام ''السند ھند الکبیر'' رکھا گیا،علم ہیئت کے موضوع پر یہ عربی زبان میں پہلی کتاب تھی، غالبا ۷۹۰ء میں الفزاری نے ایک فلکیاتی جدول عربی تقویم کے مطابق تیار کی جو ''زیج علی سن العرب'' کے نام سے مشہور ہوئی، دوسری صدی ہجری کے نصف آخر میں ''یعقوب بن طارق'' نے دو کتابیں ''ترکیب الأفلاك'' اور ''کتاب الھلال'' تحریر کیں ، مزید برآں انہوں نے ''زیج محلول فی السند ھند لدرجة درجة'' کے عنوان سے ایک زیج بھی تیار کی،اسی زمانے میں مسلمان ایرانی علم ہیئت سے بھی واقف ہوئے ، ایرانیوں کے پاس پہلوی زبان میں ایک فلکیاتی جدول ''زیك شتر وأیار'' موجود تھی، جسے ''یزدگرد سوم (المقتول: ۶۵۱ء) کے عہد میں شائع کیا گیا تھا،مسلمانوں نے اس کا عربی ترجمہ ''زیج الشاہ یا زیج الشھریار'' کے عنوان سے کیا۔



پھر سن ۲۱۲ھ/ ۸۲۸ء میں بغداد کے ریاضی داں حجاج بن یوسف مطر (المتوفی: ۱۲۴/ ۸۲۹ء) نے المجسطی کا عربی ترجمہ کیا جو پہلے ترجمہ سے بہتر تھا،تیسری صدی ہجری کے نصف اول میں مشہور طبیب حنین بن اسحاق (۸۰۹= ۸۷۳ء) نے المسجطی کا ایک اور ترجمہ کیا جس کی تصحیح کا کام بعد میں بغداد کے ریاضی داں ثابت بن قرہ الحرانی نے انجام دیا، مسجطی کے یہ ترجمے شامی اور یونانی زبانوں سے کئے گئے تھے،علم ہیئت سے متعلق دوسری یونانی کتابوں اور جدولوں کے ترجمے بھی اسی زمانے میں ہوئے ، اس طرح تیسری صدی ہجری کے وسط تک مسلمانوں کے پاس علم ہیئت کے موضوع پر ہندی، ایرانی ، یونانی اور شامی زبانوں کا وہ سارا ورثہ آ پہنچا جسے دنیا کی مہذب قوموں نے صدیوں میں جمع کیا تھا۔

اس کے علاوہ مسلمانوں عملی طور پر اس فن میں کارنامے انجام دینے کے لئے افلاک اور اجرام سماوی کے مشاہدے کے لئے مناسب آلات کی مدد سے ترصید کا عمل جنوب مغربی ایران کے مقام جندی نیشاپور میں شروع کیا،''خلیفہ مامون الرشید'' کے عہد (۱۹۸=۲۱۸/ ۸۱۳= ۸۳۳ء) میں بغد کے محلہ شماسیہ شاہی حکم کے مطابق نو مسلم انجنیر ابوطیب سند علی کی سرپرستی میں ایک رصد گاہ تعمیر کی گئی ، مامون ہی کے عہد خلافت میں دمشق کے جبل قاسیوں پر ایک اور رصد گاہ کا قیام عمل میں آیا جس کے سربراہ حکیم یحی بن منصور (المتوفی: ۱۲۴ھ/ ۸۲۹) مقرر کئے گئے ، ان دو رصد گاہوں کے علاہ بغداد کے تین ماہرین ہیئت احمد بن موسی بن شاکر، محمد بن موسی شاکر، اور حسن بن موسی بن شاکر نے دریائے دجلہ کے کنارے باب الطاق میں اپنے مکان کے اندر ایک رصد گاہ قائم کر رکھی تھی ، یہ تینوں آپس میں بھائی بھائی تھے، چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی میں سلطان شرف الدولة (۳۷۶=۳۷۹ھ/ ۹۸۶=۸۹۶ء) نے بغداد میں ایک رصد گاہ تعمیر کرائی ، جس میں عبد الرحمان الصوفی ، ابو الوفاء محمد بن احمد البوزجانی اور احمد الصاغانی کام کرتے تھے۔

مصر میں فاطمی خلیفہ الحاکم کو فلکیات سے دلچسپی تھی، ان کے دور میں قاہرہ کی وہ

رصدگاہ پایۂ تکمیل کو پہنچ گئی جس کی تعمیر کا کام ان کے والد نے شروع کیا کرایا تھا، مصر کے سب سے عظیم ہیئت داں ابوالحسن علی بن عبدالرحمن بن احمد بن یوسف صدفی المعروف بہ ابن یونس نے اسی رصدگاہ میں فلکیات پر بڑی اہم تحقیقات انجام دیں۔

سلجوقی سلاطین میں جلال الدین ملک شاہ (۴۶۵=۴۸۵ھ/۱۰۷۲=۱۰۹۲) نے رے میں ایک رصد بنوائی تھی جس میں عمر خیام (۴۴۰=۵۲۶ھ/۱۰۴۸/۱۱۳۲ء) کی نگرانی میں فلکیات پر تحقیق کی جاتی تھی، بغداد کی تباہی کے ایک سال بعد ہلاکو خان (المتوفی: ۱۲۶۵ء) نے آذربائجان میں مراغہ کے مقام پر ایک رصدگاہ تعمیر کی، جس کے نگراں نصیر الدین طوسی تھے، اس کے بعد ۸۲۳/۱۴۲۰ء میں تیموری شہزادہ الغ بیگ (المقتول: ۸۵۲/۱۴۴۹) اور الکاشی (المتوفی: ۸۳۳/۱۴۲۹ء) جیسے عظیم سائنسداں کام کرتے تھے، سمرقند کی رصدگاہ کی پیروی عالم اسلام کے دوسرے شہروں میں بھی کی گئی، صرف ہندوستان میں جے پور، جین، دہلی، متھرا اور بنارس میں پانچ رصدگاہوں کا قیام عمل میں آیا مسلمانوں نے اہم رصدگاہ استنبول میں قائم کی جو ۹۸۳ھ/۱۵۷۵ء اور ۹۸۵ھ/۱۵۷۷ء کے درمیان تعمیر ہوئی، ان رصدگاہوں کے علاوہ اسلامی دنیا کے مختلف شہروں میں بھی چھوٹی چھوٹی رصدگاہیں تھیں، جہاں ماہرین فلکیات پر کام کرتے تھے۔

اسپین میں مسلمانوں نے اشبیلہ میں ایک مینار تعمیر کرایا جو مینار اور رصدگاہ دونوں کا کام دیتا تھا، اسپینی ہیئت داں جابر بن افلح (پانچویں صدی ہجری/گیارہویں صدی عیسوی) نے اسی رصدگاہ میں یونانی تصنیف المجسطی کی اصلاح کا کام انجام دیا تھا۔

ان رصدگاہوں میں مسلمانوں نے فلکیاتی جدولیں مرتب کیں جنہیں زیچ کا نام دیا گیا جو فارسی لفظ سے ماخوذ ہے، پہلے جندی شاپور کی رصدگاہ کے مشاہدات کی بنیاد پر احمد نہاوندی نے "الزیج المشتمل" تحریر، مامون کے عہد میں بغداد اور دمشق کی رصدگاہوں میں کی گئی تحقیقات کی بنیاد پر حکیم یحیی بن مصنور "الزیج الممتحن" کے نام سے ایک مصدقہ فلکیاتی جدول مرتب کی جو ’’زیج مامونی‘‘ بھی کہلاتی ہے، قاہرہ کی رصد گاہ میں ابن یونس نے "زیج الحاکمی" مرتب کی، رے کی رصدگاہوں میں عمر خیام نے



ایک زیچ تیار کی جو ’’زیج ملک شاہی‘‘ کے نام سے معروف ہے، مراغہ کی رصدگاہ میں نصیر الدین طوسی کی نگرانی میں جو زیچ تیار ہوئی وہ ’’زیج ایلخانی‘‘ کے نام سے مشہور ہوئی، سمرقند کی رصدگاہ میں کاشی اور قاضی زادہ رومی نے ’’زیج سلطانی‘‘ کے نام سے ایک فلکیاتی جدول مرتب کی جو ’’زیج سلطانی‘‘ کہلائی، الکاشی نے بھی ایک زیچ اپنے طور پر تیار کی تھی جو ’’زیج الخاقانی‘‘ کے نام سے معروف ہوئی۔

مسلمانوں نے علم ہیئت پر اتنی کچھ کتابیں لکھی اور جدولیں تیار کی جن کی تعداد ہزاروں تک پہنچتی ہیں، صرف کندی نے جو اصل میں فلسفی تھا ہیئت پر بتیس کتابیں تصنیف کی تھیں، مسلمانوں کی یہ کتابیں مشرق ومغرب کے کتب خانوں میں مخطوطات کی شکل میں پڑی ہوئی ہیں، یورپ والوں کی وساطت سے ابھی تک جو کچھ سامنے آیا ہے وہ پورے سرمائے کا ہزارواں حصہ بھی نہیں ہے۔

بہر حال مسلمانوں نے جن قوموں سے علم ہیئت اخذ کیا تھا، ان کے یہاں اس کی حیثیت زیادہ تر نظری علم کی تھی، یونان کے علم کا ہر طرف شہرہ تھا؛ لیکن افلاک ونجوم کا مشاہدہ کرنے کے لئے ان کے پاس چند معمولی آلات تھے، مسلمانوں نے سب سے پہلے آلات سازی، آلات تنصیب اور ان کے استعمال کے طرف توجہ دے کر ہیئت کو سائنسی بنیادوں پر کھڑا کیا، الفزاری پہلے شخص ہیں جنھوں نے اصطرلاب تیار کیا، محمد بن موسی خوارزمی نے اصطرلاب اور اصطرلاب سازی کے موضوع پر دو کتابیں قلم بند کیں، علی بن عیسی الاصطرلابی نے اس آلے کی تاریخ تصنیف کی، جابر بن سنان نے رصد کا ایسا آلہ ایجاد کیا، جس نے زاویوں کی پیائش منٹوں تک کی جاسکتی تھی، اس آلے کو کروی اصطرلاب (Spheical Astrolabe) نام دیا گیا، اصطرلاب کے فن پر مختلف علماء نے کتابیں تحریر کیں، اس کی سب سے ترقی یافتہ شکل ’’الزرقالی‘‘ ایجاد کی، جس کا نام ’’صحیفہ زرقالیہ‘‘ پڑا اس کی ایجاد علم ہیئت میں بجائے خود ایک ایسا کارنامہ تھا جو مشرق ومغرب کی فلکیاتی تاریخ میں موضوع بحث بن گیا تھا۔ علی بن عیسی الاصطرلابی نے ایک اور آلہ سدس (Sextabtant) ایجاد کیا جس سے کم سے فاصلہ کی پیائش کی جاسکتی تھی،

اس کے علاوہ مسلمانوں نے ثالث(Triquetrun) تکونی آلے، عکس ساز آلے، آنکھ کے پہناوے، مزولے(Quaradrant) اور زاویہ گیر(Dioptra) بنائے، صحیح اور درست پیمائش کے لئے ابن سینا نے آج کے ورنیر کی طرح ایک آلہ تیار کیا، وقت کی پیمائش کے لئے مسلمانوں نے کئی طرح کی گھڑیاں ایجاد کیں، گھڑی میں پنڈولم کا استعمال بھی پہلے انہوں نے کیا۔

مسلمانوں کی رصدگاہوں کی تنظیمی خصوصیات اور آلات کی فوقیت کا اعتراف انسائیکلو پیڈیا آف اسلام کے مقالہ نگار(D.PINGREE) بھی ان الفاظ میں کیا ہے "موخر زمانے کی مسلم رصدگاہوں مراغہ، سمرقند اور استنبول سے ہمسایہ ملک زیادہ متاثر ہوئے، یورپ کے علم ہیئت میں ان رصدگاہوں کے بار آور اثرات بڑے ہیں، ان اداروں کے متعدد آلات اور تنظیمی خصوصیات کو ناکیو براہے کی رصدگاہوں واقع ۱۵۷۶ء (uraniborg) اور ۱۵۸۴ء(Stjernborg) میں اپنایا گیا۔ (۱)

فلکیات کے موضوع پر مسلمانوں نے بے شمار کتابیں تحریر کی ہیں، ان میں سے کم وبیش سو کتابیں ایسی ہیں جو ہیئت کی تاریخ میں گراں قدر اضافہ کی حیثیت رکھتی ہیں، یورپ والے انہیں کتابوں کی بدولت اس علم سے روشناس ہوئے، ابتدائی دور کے مصنفین میں الفرغانی کی تصنیف "المدخل إلى علم هيئة الأفلاك" اس لحاظ سے بڑی اہم تصنیف ہے کہ یہ صدیوں تک یورپ میں مستند ترین آخذ مانی گئی۔ ول دوران رقم طراز ہیں:

> " ان میں ایک سائنسداں "ابو الفرغانی / الفرغانی (نواح: ۸۶۰ء) ماوراء النہر کے رہنے والے ہیں تھے انہوں نے فلکیات کے موضوع پر ایک کتاب تحریر کی جو یورپ اور مغربی ایشیاء میں سات سو سال تک مستند ماخذ رہی"۔(۲)

---

(۱) The Encyclopadia of Islam vol.111p.1138

(۲) The age of faith p.396



### ۱۔ ابواسحاق ابراہیم بن جندب: ۱۵۷ھ/۷۷۶ء

ابراہیم بن جندب اجرامِ فلکی کے مشاہدے میں مہارت رکھتا تھا، اس نے فلکیات (Astronomy) میں تحقیقات کیں، علمِ نجوم میں بھی ماہر تھا اور ایک صناع بھی تھا، چنانچہ اجرامِ فلکی کے مشاہدے کے لئے اس نے اپنے ذہن ودماغ سے ایک آلہ "اصطرلاب" ایجاد کیا، اس کے ذریعہ فاصلہ کی پیمائش بھی کی جاسکتی تھی۔

یہ ایک غریب گھرانے سے تعلق رکھتا تھا، بغداد میں تعلیم حاصل کی، آٹھویں صدی عیسوی میں سلطنتِ عباسیہ کے قیام کے بعد علمِ ہیئت کی تحقیق ومطالعہ کا آغاز کیا، خلیفہ منصور اور خلیفہ ہارون رشید نے علوم وفنون کی طرف پوری توجہ کی۔

### علمی خدمات اور کارنامے

ابراہیم بن جندب نے علمِ ہیئت کے مطالعہ کے ذریعے اجرامِ فلکی کا مشاہدہ کیا، جلدی ہی وہ فلکیات (Astronomy) میں مشاہدے کے ذریعے نئی نئی تحقیقات کرنے لگا۔

وہ دنیا کا پہلا عالی دماغ نجومی (astrologer) تھا، ماہر صناع میکانک (mechanice) ہونے کے سبب اس نے چاند تاروں اور اجرامِ فلکی کے صحیح مشاہدے کے لئے ایک نیا آلہ ایجاد کیا۔ اس انوکھے آلہ کو "اصطرلاب" کا نام دیا گیا۔

یہ حقیقت ہے کہ دوربیں کا موجد ابراہیم بن جندب تھا، جس کے جدت پسند دماغ نے مشاہدات فلکی کی ضرورت کے پیشِ نظر "اصطرلاب" ایجاد کیا، جو مدتوں آبزوویٹروں میں رائج رہی، گیارہویں صدی عیسوی میں ہسپانیہ کا نامور سائنس داں ابواسحاق بن یحیی نقاش الزرقانی نے اس "اصطرلاب" کو مزید ترقی دی، اس نئی ایجاد کا نام صحیفۂ زرقانیہ رکھا جو بعد میں (Sphacia) کے نام سے یورپ کے آبزرویٹروں میں مدتوں استعمال ہوتی رہی، آج اہلِ مغرب گلیلو (اٹلی ۱۵۶۴ء۔ ۱۶۴۲ء) کو دوربیں کا موجد کہتے ہیں، جس نے اصطرلاب کو ترقی دے کر نئی شکل دی۔

"اصطرلاب" ایک قسم کی دوربین (telescope) تھی، اس دوربین کے

احمد المھری، ، ہیں، انہوں نے بحریات کے موضوع پر پانچ کتابیں تحریر کی ہیں، ان میں "العمدة المهدية فى ضبط العلوم البحريع" اور" تحفة الفحول فى تمهيد الأصول" اہم کتابیں ہیں۔

مسلم جغرافیہ دانوں سے زمین کی گولائی کا تصور عام، جن میں ابن خرداذبہ، ابو عبیدہ مسلم البلنسی، ابوالقاسم مسلمة المجریطی وغیرہ تھے۔

یہی خیال فلپ کے ہٹی نے بھی ظاہر کیا ہے، گویا جغرافیہ میں مسلمانوں کی اہم خدمت یہ ہے کہ انہوں نے زمین کی گولائی کے تصور کو زندہ رکھا، اسی تصور کو لے کر کولمبس (۱۴۵۱ـ۱۵۰۶ء) نے بحری سفر کیا جس میں امریکہ دریافت ہوا۔

زمین کی گولائی کے تصور نے ملاحوں کے دل میں دنیا کے گرد چکر لگانے کا ولولہ پیدا کیا، خود کولمبس جب کرویت زمین سے واقف ہوا تو کس قدر حیرت کی بات ہے کہ کرسٹو کولمبس کے دل میں یہ خیال پہلے پہل ابن رشد کی کتابوں کے مطالعے سے پیدا ہوا تھا، جینوا کے ملاحوں کے خیالات کا تذکرہ کرتے ہوئے ڈریپر کہتے ہیں:

"جنیوا کے ان جہازرانوں میں جو خیالات سے دلچسپی لے رہے تھے
کرسٹو کولمبس بھی شامل تھا وہ ہمیں بتاتا ہے کہ اس موضوع کی طرف اس
کی توجہ ابن رشد کی کتابوں کے مطالعے سے ہوئی" (۱)

صرف یہی نہیں کہ کرسٹوفر کولمبس مسلمانوں کے نظریہ کرویت زمین سے واقف ہو کر یا ابن رشد کی کتابوں کو پڑھ کر سفر پر روانہ ہوا؛ بلکہ رابرٹ بریفالٹ (Rabert Brifault) (۱۸۷۶ـ۱۹۴۸ء) کے مطابق مشہور مسلم سائنسداں "ابوعبداللہ محمد بن جابر البنانی" کی تخلیق کی بنیاد پر ریجیو مونٹینس (Regin montanus) (۱۴۶۳ـ۱۴۷۶ء) نے وہ نقشے تیار کئے تھے، جن کی مدد سے کولمبس کا بحری سفر ممکن ہوا۔

شامل ہے مرا خون جگر تیری حنا میں

(۱) p.160,History of the cintilxt Between religion and science



# معدنیات (Mineralogy) میں مسلمانوں کے کارنامے

زمانہ قدیم اور عہدِ وسطی میں فن معدنیات کوئی منظم علم نہیں تھا، لوگ معدنیات میں اس لئے دلچسپی لیتے تھے کہ ان کے نزدیک پتھروں کے خواص سے انسانی زندگی کے واقعات متاثر ہوتے تھے، یہ تصور دنیا کی آبادی کے ایک بڑے حصہ میں آج بھی موجود ہے اور ستم ظریفی یہ ہے کہ علم کی اشاعت کے بعد بھی معدنیات کے متعلق یہ خیال جوں کا توں قائم ہے، تاریخ میں جواہرات سے بادشاہوں اور امیروں کی دلچسپی کی ایک وجہ یہ بھی تھی معدنیات زمین میں پائی جاتی ہیں؛ اس لئے جغرافیہ سے اس کا خاص تعلق ہے۔

علم معدنیات سے مسلمانوں کی دلچسپی کا آغاز اس وقت ہوا جب ارسطو کی تصنیف ''معدنیات'' کو عربی زبان میں منتقل کیا گیا، آٹھویں صدی عیسوی کے دوران یہ دلچسپی روز بروز بڑھتی گئی، مسلمانوں نے قیمتی جواہرات پر توجہ دے کر کتابیں لکھنے کا آغاز کیا، یہ کتابیں ''حجریات'' کہلاتی تھیں، حجریات یا معدنیات کے موضوع پر مسلمانوں نے پچاس سے زائد کتابیں تصنیف کی ہیں، سب سے پہلے مشہور کیمیا داں ''جابر بن حیان'' (المتوفی: ۱۹۸ھ/ ۸۱۳ء) نے ''کیماء المعادن، کتاب جواہر الکبیر'' اور ''رسائل فی الحجر'' کے ناموں سے معدنیات کے موضوع پر تین کتابیں تصنیف کی، جن میں انہوں نے مختلف دھاتوں اور پتھروں کے متعلق بیش قیمت معلومات فراہم کیں، ان کے بعد ''عطارد بن محمد الکاتب'' (المتوفی: ۲۱۴ھ/ ۸۳۲ء) نے اپنے گھر میں پتھروں کی مختلف اقسام جمع کر کے ان کی ماہیت اور خصوصیات پر تحقیق کی، انہوں نے اپنے تجربات

ایک تصنیف "الجواهر والأحجار" میں قلمبند کئے، عطارد بن محمد معدنیات کے ماہر تھے، مشہور مستشرق اسٹائن شنائڈر (steins chneider) نے ۱۸۷۱ء میں ایک مقالہ تحریر کیا جس میں انہوں نے کتاب کی بے حد تعریف کی (۱) معدنیات کے موضوع پر یہ عربی کی اولین تحریر ہے جو تا حال موجود ہے۔

مامون الرشید کے عہد خلافت میں ''بیت الحکمۃ'' کے ایک رکن ''ابوطیب سند بن علیؒ'' (المتوفی: ۲۲۴ھ/ ۸۶۴ئ) نے اصلی اور نقلی دھاتوں میں تمیز کرنے کے لئے معلوم کرنے کا طریقہ ایجاد کیا، جو مسلم معدنیات میں ایک اہم پیش رفت تھی، اسی زمانے میں مشہور عرب مفکر ''ابو یوسف یعقوب کندی نے معدنیات اور فولاد واسلحہ سازی کے موضوع پر کئی رسالے تصنیف کئے، ان میں دو رسالوں کے نام "رسالہ فی انواع الجواهر الثمينة" اور "رسالة فی أنواع الحجارة والجواهر" ہیں، ان رسالوں میں انہوں نے جواہرات اور پتھروں کے اقسام پر روشنی ڈالی ہے، اسی دور میں عربی زبان کے ادیب ''ابوعثمان عمرو بن بحر الجاحظ بصری (المتوفی: ۱۶۳۔۲۵۵ھ/ ۸۷۰= ۸۶۹ء) نے بھی معدنیات میں اپنی معلومات پر مشتمل ایک کتاب ''کتاب المعادن'' تصنیف کی، ان کے علاوہ بعض ایسی کتابوں کے نام بھی ''ابن الندیم نے دیئے جن کے مصنفین کا حال معلوم نہیں ہے۔

مشہور مصنفین میں ''ابوبکر رازی'' کی تصنیف "کتاب الأسرار" کو خاص اہمیت حاصل ہے، رازی نے معدنیات کی مختلف قسموں پر روشنی ڈالی ہے، "رسائل اخوان الصفا" میں بھی معدنیات کے موضوع کو زیر بحث لایا ہے، ان میں معدنیات کے وجود میں آنے، گرمی اور سردی اور دوسرے جغرافیائی اور ارضیاتی عوامل کے ان پر اثرات اور ان کی اقسام پر سائنسی انداز میں بحث کی گئی ہے، رسائل اخوان الصفا کے مطابق اگرچہ معدنیات کی تعداد معلوم کرنا انسان کے لئے دشوار ہے، مگر ماہرین معدنیات کی نو سو قسمیں مانتے ہیں، جو ماہیت، رنگ و بو اور وزن کے اعتبار سے ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔

(۱) اردو دائرۃ المعارف ال اسلامیۃ: ۱۴/۱/۳۴۸،



معدنیات کو شیخ الرئیس بوعلی سینا نے بھی "کتاب الأحجار" میں زیر بحث لایا ہے، انہوں نے معدنیات اور ارضیات کے موضوع پر اس کتاب میں بڑی اہم بحث کی ہے، ول دوران نے اس کتاب کے بارے میں لکھا ہے کہ یہ تیرہویں صدی تک یورپی ارضیات کا اہم ماخذ تھی۔

علم معدنیات میں سب سے اہم کارنامہ ''البیرونی'' نے انجام دیا ہے، انہوں نے اس موضوع پر ''الجماہیر فی معرفۃ الجواہر'' کے عنوان سے ایک ضخیم کتاب تصنیف کی، جس میں انہوں نے بے شمار پتھروں اور دھاتوں کے طبعی اور تجارتی پہلوؤں پر سیر حاصل بحث کی ہے، ان کے بعد ماہر معدنیات کی حیثیت سے سب سے زیادہ شہرت ''شرف الدین ابو بکر احمد بن یوسف النقاشی (المتوفی: ۶۵۱ھ/ ۱۲۵۳ء) کو ملی، جنہوں نے معدنیات سے متعلق "الأزهأر الأفكار فی جواهر الأحجار"، "خواص الأحجار" اور "الأحجار التی توجد فی خزائين الملوك" کے ناموں سے تین کتابیں تحریر کیں، ان میں اول الذکر "كتاب الأزهار فی جواهر الاحجار" خاص طور پر مشہور ہے، کتاب کے ''۱۲۵ ابواب میں ۲۴ جواہرات کے مآخذ، ان کی آزمائش اور ان کی قیمت وغیرہ کے بارے میں بڑی وسیع معلومات فراہم کی گئی ہیں، کتاب میں ان جواہرات کی طبی افادیت اور سحر وافسوس میں ان کی اہمیت کا ذکر بھی کیا گیا ہے، التیفاشی کی کتاب کے مآخذ زیادہ تر عربی ہیں، قدیم تحریروں میں انہوں نے صرف پلائنی (pliny) کی کتاب اور ارسطو سے منسوب تصنیف سے استفادہ کیا ہے۔

مشہور سائنسدانوں میں جن لوگوں نے معدنیات کو اپنی توجہ کا موضوع بنایا ہے، ان میں سب سے اہم ''نصیر الدین طوسی'' (المتوفی: ۵۹۷۔۶۷۲ھ/ ۱۲۰۱=۱۲۷۴ء) ہیں، انہوں نے ترک منگولیائی لفظ ''تنکسوخ''، بمعنی قیمتی چیز کو جزو عنوان بنا کر معدنیات سے متعلق ایک کتاب ''تنکسوخ نامہ'' تصنیف کی، جو مسلم علم معدنیات میں البیرونی کی کتاب کے بعد سب سے اہم تصنیف ہے، طوسی نے اس کتاب میں جابر بن حیان، کندی، رازی اور عطارد بن محمد الکاتب کی تحقیقات سے استفادہ کیا ہے، البیرونی کی

تصنیف طوسی کا اہم ماخذ رہی ہے، طوسی ایک تصنیف "کتاب الجواهر" کے عنوان سے ہے، اس میں مصنف نے جواہرات کی صفات اوران کے خواص سے بحث کی ہے۔

علم معدنیات سے متعلق دوسری اہم تحریروں میں "محمد بن شاذان" کی تصنیف "کتاب الجواهر وأصنافه" کا تذکرہ بھی کتابوں میں آیا ہے، ان کے علاوہ علم معدنیات کے موضوع پر کام کرنے والوں میں "محمد بن احمد التمیمی"، "مصنف المرشد" "ابن مسکویہ" "محمد بن منصور الشیر ازی" "ابوالقاسم کاشانی" "شیخ علی حزین" "امام احمد" اور "یحی بن محمد الغفاری" کے نام لئے جاتے ہیں، ان لوگوں نے معدنیات کے موضوع پر کتابیں اور رسالے تحریر کئے، "مسلمہ بن المجریطی"، ابن الجوزی، ابن اثیر، داؤد انطا کی اور متعدد دوسرے علماء نے اپنی کتابوں میں معدنیات یا جمادات کے متعلق قابل قدر معلومات قلم بند کی ہیں، یہ معلومات ان کی کتابوں میں بکھری ہوئی تھیں۔

**معدنیات پر طبی تحقیق:**

معدنیات کے میدان میں مسلمان سائنسدانوں نے صرف پتھروں کی تاثیر اور ان کے خواص بیان کرنے تک اپنی تحقیقات کا دائرہ محدود نہیں رکھا؛ بلکہ انہوں نے تجربات اور مشاہدوں کی روشنی میں پتھروں کی صنعتی اور تجارتی افادیت کے علاوہ دواؤں میں ان کی اہمیت بھی بیان کی، انہوں نے سالہا سال تک معدنیات پر تحقیق کر کے معلومات کا ذخیرہ جمع کر دیا، عطارد بن کاتب نے مختلف رنگوں اور ساخت کے ٹکڑوں معدنیاتی نمونے جمع کر کے ان پر سالہا سال تک تجربات کئے، رابرٹ بریفالٹ کے بیان کے مطابق البیرونی نے معدنیاتی نمونے جمع کرنے میں چالیس سال سفر میں گزارے تھے۔(۱)

مسلم سائنسدانوں نے دواؤں میں معدنیات کی اہمیت واضح کی "ابومنصور موفق بن علی ہروی" (المتوفی: ۳۴۰ھ/۹۶۱ء) نے "الأبنية عن حقائق الأدوية" میں ۱۷۵ ایسی دواؤں کے نام دیئے جو معدنیات سے تیار ہوتی ہیں، معدنیات کے اوزان

(۱) تشکیل انسانیت: ۲۶۰



مخصوصہ (Specific Gravity) دریافت بھی مسلم سائنسدانوں کا کارنامہ ہے، ان کی اولیت کا سہرا "ابوالطیب سند بن علیؒ" کے سر ہے، ان کے بعد البیرونی نے اٹھارہ قیمتی پتھروں اور دھاتوں کے اوزان مخصوصہ متعین کئے جو آج بھی درست اور صحیح ہیں۔(۱)

ول دوران نے البیرونی کے اس اہم کارنامے کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

> "انہوں نے پتھروں کے خواص سے متعلق ایک ضخیم کتاب لکھی ہے، جس میں انہوں نے کافی پتھروں ارو دھاتوں کی فطری، تجاریت اور طبی افادیت بیان کی، انہوں نے اٹھارہ قیمتی دھاتوں کے اوزان مخصوصہ بیان کئے اور یہ اصول بتلا کہ کسی چیز کا وزن پانی کے اس حجم تناسب رکھتا ہے جسے وہ چیز خالی کر دیتی ہے۔(۲)



(۱) Introduction to the History of Science vol.i.p.708

(۲) The Age of faith p.244

# علم طبقات الارض میں مسلمانوں کے کارنامے

علم طبقات الارض (Geology) کا تعلق معدنیات سے بڑا گہرا رہا ہے، قرون وسطیٰ میں یہ علم منظم نہ تھا؛ بلکہ جغرافیہ یا معدنیات کے ذیل میں اس کا بھی تذکرہ ہوتا تھا، مسلم سائنسدانوں نے بھی ارضیات کو معدنیات ہی کے ذیل ہی میں زیر بحث لایا ہے، ابو یوسف یعقوب کندی، مسعودی اور اخوان الصفا نے اپنے رسالوں اور تصنیفات میں زلزلوں، بادو باراں اور زمین کے مختلف طبقات اور ان کی ساخت پر بڑی کارآمد معلومات فراہم کی ہیں، کندی نے پہاڑوں کی چوٹیوں کا فاصلہ معلوم کرنے کے موضوع پر ایک کتاب "معرفة العاد قلل الجبال" تصنیف کی، ابوبکر رازی نے زمین کی ساخت پر قلم اٹھایا، مسعودی نے بحیرہ روم مردار کے پانی، زلزلوں، سمندری لہروں اور موتیوں کا تذکرہ کیا، اخوان الصفا نے رسائل میں دریاؤں اور پہاڑوں کی ساخت پر روشنی ڈالی، نیز انہوں نے (متحجرات) دریافت کئے، حالانکہ اس زمانے میں اس کا تصور کرنا بھی محال تھا، ان کا کہنا ہے کہ متحجرات یا رکازات بحری حیوانوں کی شکلیں ہیں جو پتھر میں تبدیل ہوئی ہیں، جن علاقوں میں یہ متحجرات یا رکازات ملتے ہیں وہ پرانے زمانے میں سمندر کا حصہ تھے بعد میں خشکی میں تبدیل ہوگئے، انہوں نے آتش فشاں پہاڑوں میں لاوے کی موجودگی اور اس کے نتیجے میں زلزلوں کے وقوع پر بھی بحث کی ہے، جسے دیکھ کر حیرت ہوتی ہے۔(۱)

(۱) The social structure of Islam p.488.



مسلم سائنسدانوں نے معدنیات اور ارضیات کی طرح موسمیات پر بھی کارآمد بحث کی ہے، ابو یوسف یعقوب کندی نے ۵۱ کتابوں میں موسمیات، گرمیوں میں فضا کی خنکی، بادو باراں، گرج، بجلی، بارش، اولوں، زلزلوں، مدوجزر اور دوسرے موضوعات پر سائنٹیفک انداز سے بحث کی ابتداء کی، ان کے بعد اخوان الصفا نے رسائل اخوان الصفا میں طبیعات کے سترہ رسالوں کے پہلے رسالے میں موسمیات کو زیر بحث لایا، انہوں نے قوس قزح اور اس کے رنگوں کی ترتیب پر بحث کا آغاز کیا، مشہور سائنسداں ابن الہیثم "الهالة وقوس قزح" کے عنوان سے ایک کتاب تحریر کی، آخری عہد عروج کے سائنسدانوں میں قزوینی نے موسمیات اور اس کے بعض پہلوؤں پر روشنی ڈالی۔



# نباتیات (Botany)

عہدِ وسطی کی ہزار سالہ مدت کے دوران مسلمانوں نے حیاتات (Biology) کے سائنس میں وقیع خدمات انجام دی ہیں؛ حالانکہ اس زمانے میں یہ علم جدید خطوط پر مدون نہیں ہوا تھا، آج اس کی ایک شاخ نباتات (Botany) کہلاتی ہے، مسلم ماہرین کے یہاں دواسازی سے اس کا گہرا تعلق رہا ہے، ہر پودا یا جڑی بوٹی کسی نہ کسی مرض کی دوا ہے، اس لئے مسلمانوں نے نباتات کی طبی افادیت کے پیش نظر اسے "الأدوية المفردة" کا نام دیا ہے، چنانچہ الادویۃ المفردۃ کے عنوان کے ذیل میں نباتا ہی موضوع بحث بنتے ہیں۔

نباتیات پر مسلمانوں نے دوسری صدی ہجری میں توجہ دی، سب سے پہلے "جابر بن حیان" "کتاب الحدود" میں نباتا اور زراعت پر بحث کرنے کی ابتداء کی، تقریبا اسی عہد میں عبد الملک اصمعی (۱۲۲۔ ۲۱۳ھ/ ۷۴۰۔ ۸۲۸ء) نے "کتاب النبات والأشجار" تصنیف کی، جس میں انہوں نے پودوں اور درختوں کے بارے میں تفصیلات فراہم کیں، تیسری صدی ہجری میں حاجظ بصری "کتاب الزرع والنخل" کے عنوان سے ایک تصنیف قلمبند کی؛ مگر یہ تینوں کتابیں عام طور پر غیر معروف ہیں، مستشرقین ماہرین نباتیات کے ذیل میں سب سے پہلے مشہور مورخ "ابوحنیفۃ الدینوری" (المتوفی: ۲۸۵ھ۔ ۸۹۵ء) کا تذکرہ کرتے ہیں، انہوں نے نباتیات کے موضوع پر "کتاب النبات" کے نام سے ایک تصنیف لکھی تھی، جوصدیوں تک مغربی ماہرین نباتات بالخصوص مسلم ماہرین زراعت کے لئے اہم ماخذ رہی ہے، نباتات کا موضوع رسائل اخوان الصفا میں بھی زیر بحث آیا ہے، اخوان الصفا نے نباتات کی تقسیم اوران کے تدریجی ارتقاء پر روشنی ڈالتے ہوئے پہلی دفعہ اس کا انکشاف کیا



کہ بعض نباتات میں حس موجود ہوتی ہے۔

اسلامی مشرق کے ماہرین نباتیات میں "ابومنصور موفق بن علی ہروی" عظیم محقق کی حیثیت سے مشہور ہیں، انہوں نے سالہا سال تک جڑی بوٹیوں کی تلاش میں دور دراز علاقوں کے سفر کئے اور اپنے وسیع تجربات اور تحقیقات کو "الابنية عن حقائق الأدوية" میں جمع کردیا، اس کتاب میں انہوں نے پانچ سو چوراسی دواؤں کا تفصیلی تذکرہ کیا ہے، جن میں معدنیات سے تیار ہونے والی دواؤں کی تعداد پچھتر، حیوانات سے حاصل ہونے والی دواؤں کی تعداد چھیاسٹھ ہے، کتاب میں یونانی اور شامی کے علاوہ عربی، ایرانی اور ہندوستانی معلومات بھی جمع کی گئی ہیں، مصنف نے حروف تہجی کی ترتیب کے اعتبار سے نباتات کے نام اور ان کے عربی یونانی، شامی اور فارسی مترادفات بھی دیئے ہیں، بعض عالموں کے نزدیک یہ فارسی پہلی کتاب ہے۔

نباتیات کے میدان میں دوسرے اطباء نے بھی قابل ذکر خدمات انجام دی ہیں، اگرچہ ان کے یہاں نباتات کا ذکر ادویہ کی حیثیت سے آیا ہے، بغداد کے ماہر امراض چشم علی بن عیسی (المتوفی: ۴۴۱ھ/ ۱۰۳۱ء) نے اپنی کتاب "تذكرة الكحالين" میں آنکھ کے علاج میں کام آنے والی ایک سو سینتالیس مفرد دواؤں اور جڑی بوٹیوں کے نام دیئے ہیں، انہوں نے ان پودوں کی پہنچان اور ان کے خواص کے متعلق اہم معلومات پیش کی ہیں، ان کے ہم عصر مشہور طبیب شیخ بوعلی سینا نے اپنی تصنیف "القانون في الطب" کی دوسری کتاب میں آٹھ سو دواؤں کی تفصیل حروف تہجی کے اعتبار سے دی ہے، کتاب کا یہ حصہ نباتیات کے میدان میں ایک وقیع اضافہ ہے، اس کے علاوہ شیخ نے کاسنی کے فوائد پر ایک جداگانہ رسالہ بھی تحریر کیا ہے، شیخ کے معاصر البیرونی نے اپنی تصنیف "الصيدلية في الطب" میں عربی حروف تہجی کی ترتیب کے مطابق سات سو بیس مقالات کے تحت مفرد دواؤں کی تفصیل بیان کی ہے، ان میں پودوں اور جڑی بوٹیوں کی ایک بڑی تعداد بھی زیر بحث آئی ہے، مصنف نے یونانی، شامی، ہندوستانی، فارسی اور ایران کی دوسری زبانوں میں ان پودوں کے فنی مترادفات بھی دیئے ہیں۔

مشرق کے مقابلے میں اسپین زیادہ زرخیز ثابت ہوا ہے، یہاں کے مسلمانوں نے تاریخ نباتیات میں شاندار اوراق جوڑ دیئے ہیں، اسپین کے اولین ماہروں میں نامور طبیب ''**عریب بن سعد الکاتب القرطبی**'' (المتوفی: ۳۵۶ھ/۹۷۶ء) کا نام آتا ہے؛ مگر بحیثیت ماہر نباتیات کے ان کی شہرت ان کی طبابت کے سامنے ماند پڑ گئی ہے، اسپین کے پہلے مشہور ماہر ابن جلجل (المتوفی ۳۸۴ھ) ہیں جنہوں نے نہ صرف یونانی ماہر نباتیات دیسقوریدوس کی کتاب کی اصلاح کی اور اس کی عربی شرح تیار کی؛ بلکہ ''**مقالہ فی ذکر الادویۃ المفردۃ لم یذکرھا ما دیسقوریدوس**'' کے عنوان سے خود بھی ایک کتاب تحریری، اس میں انہوں ان جڑی بوٹیوں کا ذکر کیا جو دیسقوریدوس کو معلوم نہیں تھیں، گیارھویں صدی عیسوی میں ابو الصلت نے ''**الأدویۃ المفردۃ**'' کے نام سے ایک کتاب لکھی، جس کا ترجمہ لاطینی اور عبرانی میں کیا گیا۔

ابن جلجل کے بعد ''**الأدویۃ المفردۃ**'' اور دیگر عنوانوں سے مسلمانوں نے بیسیوں کتابیں لکھیں، جن میں سے بعض کے نسخے آج بھی مشرقی اور مغربی کتب خانوں کی زینت بنے ہوئے ہیں۔

اندلس کے دوسرے علماء میں سے ابن وافد (المتوفی ۴۶۷ھ/۱۰۷۵ء) محمد بن ابراہیم البصال، احمد بن محمد حجاج الاشبیلی، علی اب اللونقہ، محمد بن مالک الطغنری اور ''**الحاج الغرناطی**'' اگرچہ ماہرین زراعت کی حیثیت سے مشہور ہیں؛ مگر ان کی تصنیفات میں نباتیات کے موضوع پر خاصا مواد موجود ہے، اسپین میں مشہور جغرافیہ نگار ''ابوعبید البکری'' نے بھی نباتیات کے موضوع پر ایک کتاب لکھی ہے، جس میں حروف تہجی کے اعتبار سے اندلسی کی نباتات کا بیان ہے۔

مفکرین اسلام میں ابن باجۃ (المتوفی: ۵۳۲ھ/۱۱۳۸ء) نباتیات کے ماہر تھے، انہوں نے اس موضوع پر ایک رسالہ بھی تحریر کیا ھے، جغرافیہ دانوں میں ادریسی ماہر نباتیات کی حیثیت معروف تھے، انہوں نے اس موضوع پر ''**الجامع لصفات اشتات النبات**'' لکھی، جس میں تین سو ساٹھ پودوں کی تفصیلی دی، میکس میر ہاف



کے بقول ادریسی پودوں کے مترادفات بیان کرنے میں کامیاب ہیں، کبھی کبھی وہ بارہ زبانوں کے مترادفات دیتے ہیں، اسپین کے ماہرین نباتیات میں ''ابوجعفر محمد الغافقی'' کا نام اپنے کارناموں کی بدولت خاصا مشہور ہے، قرطبہ کے اس طبیب نے اسپین اور افریقہ کے پودوں کی ایک بڑی تعداد جمع کی اور اپنی کتاب ''**الأدویۃ المفردۃ**'' میں ان کی تفصیلی معلومات فراہم کیں، انہوں نے ہر پودے کے لاطینی، بربری اور عربی نام لکھے، نباتات کی تلاش وتحقیق میں اشبیلیہ کے ایک عالم ابو العباس (المتوفی ۶۳۶ھ/۱۲۳۹ء) نے اٹلانٹک سے لے کر بحر قلزم تک کے سفر کئے، جڑی بوٹیوں کی تلاش میں دور دراز علاقوں کے سفر کرنے کی وجہ سے ان کا نام ابو العباس نباتی پڑ گیا، انہوں نے اپنے سالہا سال کے تجربات کا نچوڑ ''**الرحلۃ النباتیۃ**'' کے عنوان سے ایک کتاب میں قلم بند کیا، اس کتاب سے ان کے شاگرد ''**ابن البیطار**'' نے استفادہ کیا ہے۔

نباتیات کے شعبے میں ''**کتاب الأدویۃ المفردۃ**'' کے مصنف ''**رشید الدین الصوری**'' (۵۷۳-۶۳۹ھ/۱۱۷۷-۱۲۴۱ء) کی تحقیقات حد درجہ قابل داد ہیں، وہ اپنے ہمیشہ ایک مصور رکھتے ہیں، جس کے پاس قسم قسم کے رنگ ہوتے تھے، رشید الدین جب جڑی بوٹیوں کی تلاش میں جنگلوں اور کوہستانی علاقوں میں جاتے تو پہلے کسی بوٹی کا خود مشاہدہ کرتے اور اس کی چھان بین کرتے، پھر اسے اپنے مصور کو دکھلاتے جو پہلے اس کے رنگ کے مطابق اس میں رنگ بھرتے، پھر اسی پر اکتفا نہیں کرتے تھے؛ بلکہ ہر بوٹی کو اس کے مختلف زمانوں وقت ظہور، وقت کمال، وقت طراوۃ اور وقت یبس میں دیکھتے، اس کے بعد ہر وقت کی تصویر الگ الگ مختلف رنگوں میں بناتے، آخری میں اسے اس کتاب میں شامل کیا جاتا جو ''**کتاب الأدویۃ المفردۃ**'' کے نام سے مشہور ہوئی، ۱۹۵۷ء میں حکیم نیر واسطی نے رائل کالج آف فزیشنز لندن کی لائبریری میں کتاب کے مصور رنگین اوراق دکھانے والی خاتون سے اس کے ایک ورق کی قیمت دریافت کی تو جواب ملا ''انگلستان''۔

عہد وسطی کے جس عظیم سائنسداں کو نباتات کے میدان بے پناہ شہرت ملی وہ

''ابو عبداللہ بن احمد بن البیطار'' (المتوفی: ۶۴۶ھ/ ۱۲۴۸ء) ہیں، جو اسپین کے شہر مالقہ کے ایک بیطار (مویشیوں کا علاج کرنے والا) خاندان میں پیدا ہوئے تھے، انہوں نے اشبیلہ میں تعلیم حاصل کی اور ابو العباس اور دوسرے ماہرین نباتیات کے ساتھ رہ کر پیڑ پودوں کا علم سیکھا، ابن البیطار نے مغرب اور مشرق کے بعض علاقوں کا سفر کر کے بالآخر قاہرہ میں رہائش اختیار کی، ان کا انتقال دمشق ہوا۔

ابن البیطار نے کئی کتابیں تحریر کی ہیں، جن میں "المغني في الأدوية المفردة" اور "الجامع المفردات الأدوية والأغذية" مشہور ہیں، آخر الذکر کتاب "الجامع المفردات الأدوية والأغذيه" میں علاج کے لئے چودہ سو دواؤں کی تفصیل دی گئی ہے، رابرٹ بریفالٹ کی بیان کے مطابق یورپ کے ایک فاضل میئر نے اس کتاب کو محنت و جفاکشی کی یادگاری مینار قرار دیا ہے، B.Liin کہتے ہیں:

> '' ابن البیطار (المتوفی: ۶۴۶ھ/ ۱۲۴۸ئ) نے اپنی تمام دستیاب معلومات جمع یں اور دیسقوریدوس سے لے کر اپنے استاد ابو العباس نباتی، جن کی تصنیف الرحلۃ کا وہ اکثر حوالہ دیتے ہیں، تک کہ ایک سو پچاس ماہرین کے اقوال نقل ہیں، ان میں سے اکثر خاص کر الغافقی کی کتابوں کا علم انہیں ثانوی ذرائع سے حاصل ہوا تھا، ''جامع'' کے ۲۳۲۴ مقالات کے تحت ۱۴۰۰ مختلف دواؤں اور نباتات کی تفصیل دی گئی ہے جن میں سے ۴۰۰ یونانیوں کو بھی معلوم نہ تھیں۔





# علمِ زراعت (Agronomy) میں مسلمانوں کے کارنامے

علم نباتیات میں ان مصنفوں کی خدمات بھی کچھ کم اہم نہیں ہیں، جنہوں نے زراعت کے موضوع پر کتابیں لکھی ہیں، ان میں سے بعض نے اس فن میں قابل ذکر کتابیں یادگار چھوڑیں ہیں، اولین مصنفوں میں بغداد کے ابو بکر احمد بن علی ابن المختار المعروف بہ ابن وحشیۃ (نواح ۳۵۰ھ) تذکرہ نگاروں کے یہاں عام طور پر معروف ہیں، حیاتیات، سمیات اور الکمیا کے ماہر ابن وحشیہ زراعت کے موضوع پر اپنی تصنیف "الفلاحة النبطية" کے مصنف کی حیثیت سے زیادہ مشہور ہیں، انہوں نے اس کتاب میں پیڑ، پودوں، ذرائع، آبپاشی، موسمی حالات، شجرکاری اور دوسرے موضوعات پر بحث کی ہے، زراعت کے موضوع پر لکھی جانی والی کتابوں میں ابن مماتی (المتوفی: ۶۰۶ھ/ ۱۲۰۹ء) کی شائع شدہ کتاب، اور عبد اللہ الغنی نابلسی (المتوفی: ۹۳۵ء ـ ۱۵۹۲ء) کی تصنیف "علم الملاحة في علم الفلاحة" کو رزاعتی ادب میں ایک خاص مقام حاصل ہو رہا ہے۔

اسلامی مغرب میں علم زراعت کے موضوع پر قرطبہ، طلیلہ، اشبیلہ، غرناطہ اور المیریہ کے علماء نے کتابیں تحریر کی ہیں، ان میں ابن الوافد (المتوفی: ۴۶۷ھ/ ۱۰۷۵ء) خاص طور مشہور ہیں، اسپین کے ایک گمنام عالم غالبا ابن عبدون (چھٹی صدی ہجری/ بارھویں صدی عیسوی) کی تصنیف "عمدة الطب في معرفة لكل لبيب" نباتات کی بہترین لغت مانی جاتی ہے اور بعض لوگ اسے ابن البیطار کی کتاب پر فوقیت

دیتے ہیں۔

قرون وسطی کے دوران سب سے زیادہ عالمی شہرت اشبیلہ کے "**ابو زکریا محمد ابن العوام الأشبیلی**" (المتوفی: ۱۱۹۰ء) کو نصیب ہوئی ہے، جن کی تصنیف "**کتاب الفلاحة**" اس موضوع پر بڑی اہم تصور کی جاتی ہے، ابن العوام نے یونانی اور عربی مآخذ سے استفادہ کرنے کے علاوہ اسپین کے معاصر علماء اقوال وتجربات سے بھی استشہاد کیا ہے، کتاب الفلاحة میں ۱۳۴ ہیں، جن میں ۵۸۵ نباتات کی تفصیل دی گئی ہے، اس کے علاوہ اس کتاب میں پچاس سے زائد میوہ دار درختوں کی کاشت کے بارے میں رہنمائی ملتی ہے، نیز اس میں درختوں میں پیوند کاری، زمین کی خصوصیات، نباتات کو لگنے والی بیماریوں اور ان کے علاج، حیوانات کی پرورش نیز مرغیوں اور شہد کی مکھیوں کو پالنے پر بحث کی گئی ہے، اس کتاب کو انسائیکلو پیڈیا میں "اپنے موضع پر عہد وسطی کی غیر معمولی تصنیف کہا گیا ہے۔(۱)

مسلم ماہرین زراعت کی کتابوں میں اراضی کی اقسام، کاشتکاری، آلات کشاد زری، ذرائع آبپاشی، پھلدار درختوں کی شجرکاری، شاخ تراشی، پیوند کاری، پھلوں اور سبزیوں کی اقسام اوران کی کاشت، مضر اور منافع بخش پودوں، اناج اور پھلوں کی ابقاء، مویشی پروری، کھاد اور زراعت سے متعلق دوسری چیزوں پر بحث کی جاتی تھی، اسپین کے مسلم ماہرین زراعت نباتاتی باغ اور آزمائشی پلاٹ ہوتے تھے جہاں وہ پودوں پر تجربے اور پیوند کاری کرکے پھلوں اور پھولوں کی نئی اقسام پیدا کرتے ہیں، پھلوں اور پھولوں کی نئی نئی قسمیں پیدا ہونے سے خود زراعتی ادب کا دامن اسماء واصطلاحات سے مالا مال ہوا، بیسویں صدی میں مصطفی سہابی نے زراعتی لغت تیار کی تو اصطلاحات کی تعداد دس ہزار تک پہنچ گئی، مسلمان ماہرین نے پیوندکاری کے ذریعہ پھلوں اور پھولوں کی سینکڑوں نئی قسمیں پیدا کیں، نویں صدی کی ایک تصنیف "**نزهة الأنام في محاسن الشام**" شام کی ناشپاتیوں کی اکیس، انگوروں کی پچاس اور گلاب وغیرہ پر چھ قسموں کا بیان ہے۔

(۱) Encyclopaedia Britanica vol.6p.226



یونانیوں کی خیالی کائنات پر مسلمانوں نے ہمیشہ عملی دنیا کو ترجیح دی، انہوں نے اپنی معلومات سے کام لے زراعت اور باغبانی کو ترقی دو، کاشتکاری کے کے نئے طریقے رائج کئے، درختوں اور پودوں کی کاشت، ان کے نشوونم کی مدت کے تعین، پھلوں کو لگنے والی بیماریوں اوران کے سدباب پر روشنی ڈالی، انہوں نے کھاد کے استعمال کی طرف توجہ دلانے کے ساتھ ساتھ ان فصلوں کی نشاندہی کی جن سے زمین کی قوت زرخیزی میں اضافہ یا کمی ہوتی ہے، نباتیات اورزراعت میں اپنی بے پناہ مہارت سے مسلمانوں نے یورپ کو لہلہاتے سبزہ زاروں میں تبدیل کردیا، اندلس میں ان کی آمد بہاروں کے قافلوں کی آمد تھی۔

مسلمانوں نے علم زراعت ونباتیات نے یورپ کی سرزمین پر انمٹ نقوش چھوڑے ہیں جو اسپین اور مغرب ے زراعتی نظام میں آج بھی نمایاں ہیں، زراعت سے متعلق چیزوں، نباتات اور میووں کے ان گنت نام عربی سے ماخوذ ہیں، عربی کے الفاظ الساقیہ، الارز، الرمان اور الزعفران سے بالترتیب اسپینی الفاظ( asafron romania acquia) کئے گئے ہیں، البرقوق سے اسپینی لفظ(alberchigo) بنا ہے، جس سے انگریزی لفظ (apricot) لیا گیا ہے، عربی کے الفرسق سے اسپینی (alberchigo) اخذ کیا گیا ہے، جس سے لاطینی کا(Peaches) بنا ہے، عربی لفظ قطن سے اسپینی (algabin) اور انگریزی (cotton) بنایا گیا ہے، انکے علاوہ مغربی زبانوں میں عربی کے الفاظ درآئے ہیں، ان میں صندل سے(sandal) آرنج سے (orange) لیلاج سے (Lilae)، زنجبیل سے (Ginger) خولنجان سے (clango) اور تمر یندی سے(Tamarind) ماخوذ ہیں۔(۱)



(۱) تاریخ عرب: ۳۲۴

# حیوانیات (Zoology) میں مسلمانوں کے کارنامے

مسلم سائنسدانوں نے تمام کیمیائی مادوں کو معدنیات، نباتات اور حیوانات میں تقسیم کیا ہے، ابوبکر رازی پہلے شخص ہیں، جنہوں نے مادوں کو نباتات، حیوانات اور معدنیات میں تقسیم کر کے ایک ایسی درجہ بندی قائم کی ہے جو آج تک مسلم چلی آ رہی ہے، میکس میرہاف لکھتے ہیں:

''رازی کیمیائی مادوں کو نباتات، حیوانات اور معدنیات میں تقسیم کرتا ہے، یہ وہ تصور ہے جو جدید سائنس یا آج کل کی بول چال میں انہیں کی طرف سے آیا ہے''۔

رازی کی درجہ بندی کے پیش نظر معدنیات اور نباتات کے بعد ہم نے حیوانیات کے موضوع کو لیا ہے، مزید برآں یہ علمِ حیاتیات کی ہی ایک شاخ ہے، اس لئے نباتات کے بعد یوں بھی اس کا تذکرہ آتا تھا، سائنس کی دوسری شاخوں کی طرح مسلمانوں نے علم حیوانات کے شعبے میں بھی درخشاں کارنامے انجام دیئے ہیں، جن کی تاریخ صحرائے عرب سے شروع ہوتی ہے، حیوان شناسی میں عرب یونانیوں کے بجائے اپنے اس ماحول کے مرہون منت ہیں، جس نے ان پر اونٹ، گھوڑے اور بکری کی اہمیت واضح کی ہے، یہ عرب ہی تھے جنہوں نے سب سے پہلے اونٹ کو انسان سے مانوس کر کے اسے بار برداری کے لئے استعمال کیا، جو ان کی حیوان شناسی کی سب سے بڑی دلیل ہے۔

مسلمانوں میں سب سے پہلے حیوان شناسی کو جس شخص نے موضوع بحث بنایا وہ



''ابوعبیدہ معمر بن مثنیٰ'' (۱۱۰۔۲۰۹ھ/ ۷۲۸ = ۸۲۴ء) ہیں، انہوں نے حیوانات کے موضوع پر ایک سو کتابیں تحریر کی ہیں، جن میں سے پچاس صرف گھوڑے پر ہیں، ابو عبیدہ نے مختلف قسم کے حیوانوں، گھوڑوں، اونٹوں، سانپوں، بچھوؤں وغیرہ پر کتابیں قلم بند کیں، ان میں ''طبقات الفرسان، کتاب الفرس، کتاب الخیل، کتاب الحیات، اور کتاب العقارب کے نام شامل ہیں، ابتدائی دور کے ماہر حیوان شناس ''عبد الملك اصمعی'' خاص طور پر قابل ذکر ہیں، جو اپنے زمانے کے سب سے بڑے ماہر حیاتیات گذرے ہیں، انہوں نے حیوانیات اور نباتات کے موضوع پر متعدد کتابیں لکھی ہیں، جن میں ''کتاب الخیل''، ''کتاب الإبل''، ''کتاب الوحوش''، ''تاب الشاة'' اور ''کتاب الخلق الإنسان'' معروف ہیں، ان کے بعد مسلمانوں میں ماہر حیاتیات کی حیثیت سے جاحظ بصری اپنی تصنیف ''کتاب الحیوان'' کی بنا پر پوری دنیا میں مشہور ہیں، انہوں نے اس کتاب میں تین سو پچاس حیوانات کے متعلق اپنی تفصیلی معلومات درج کی ہیں، کتاب میں ڈوڑ، ے والے، رینگنے والے ن اڑنے والے، تیرنے والے جانورں کے بارے میں بڑی کارآمد تفصیلات فراہم کی ہیں، حیوانوں اور جانورں کے عادات، ان کے خورد ونوش اور ان کے فوائد کے بارے میں مصنف نے بعض ایسی چیزیں بیان کی ہیں، جو اور کسی کتاب میں نہیں ہیں، جاحظ نے ارسطو کی تصنیف کا مطالعہ کر کے اس سے استفادہ کیا ہے؛ مگر بعض اوقات وہ ارسطو پر بہت سخت تنقید کرتے ہیں، کتاب کے مطالعے سے صاف طور پر عیاں ہوتا ہے کہ انہوں نے ارسطو سے زیادہ تحقیقات پر اعتماد کیا ہے، انہیں تحقیقات کی بنا پر مصنف دنیا کے مشہور حیوان شناسوں میں شمار ہوتے ہیں، جاحظ پہلے مصنف ہیں جنہوں نے پرندوں کی نقل مکانی کا مشاہدہ کیا اور اپنی کتاب میں اس پر روشنی ڈالی، اس کے علاوہ انہوں نے جانوروں کے گوبر یا فضلے سے نوشادر حاصل کرنے کا تذکرہ کیا ہے، فلپ ہٹی جاحظ کی کتاب کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''اس تصنیف جس میں مصنف نے ارسطو کا حوالہ دیا ہے، میں ارتقاء،

حالات سے مطابقت پیدا کرنے کی صلاحیت اور حیوانوں کی نفسیات سے متعلق وہ نظریات ملتے ہیں جو بعد زمانے کے انکشاف سمجھے جاتے ہیں، جاحظ اس بات سے آگاہ تھے کہ جانوروں کے فضلے سے کس طرح خشک طریقہ کشید سے امونیا (نوشادر) کی گیس حاصل کی جاسکتی ہے (۱)

مغربی مفکرین نے حیاتیات جاحظ کو عظیم حیوان شناس مانتے ہیں، بعض علماء مغرب نے انہیں ارسطو کا ہم پلہ قرار دیا ہے، یہ کتاب اس وقت کی یونانی، ایرانی، شامی اور ہندوستانی حیاتیاتی معلومات کا بہت بڑا ذخیرہ ہے؛ لیکن اس کا اولین ماخذ عربوں کا علم حیوانات ہے۔ انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا کے مقالہ نگار لکھتے ہیں:

''عرب ماہرین حیاتیات میں جاحظ (المتوفی 1٨٦٨ء) خاص طور پر قابل ذکر ہیں، ان کی حیاتیاتی تصانیف میں کتاب الحیوان معروف ہے، جس میں اگرچہ کسی حد تک یونانی اثر ہے، مگر بنیادی طور پر وہ ایک عربی تصنیف ہے''

حیوانات کا موضوع "رسائل اخوان الصفا" میں بھی زیر آیا ہے، اخوان الصفا نے رسائل میں حیوانات کی درجہ بندی کرکے اس علم کے آگے بڑھایا، انہوں نے حیوانات کو مکمل اور نامکمل خانوں میں تقسیم کرکے ان کی ذیلی درجہ بندی کی، نیز انہوں نے جانوروں کی پیدائش، نشوونما اور ان کی جسمانی ساخت پر بھی بحث کی ہے، اخوان الصفا کے مطابق اس کے لحاظ سے حیوانوں میں فرق ہوتا ہے، بعض حیوانوں کے پاس ایک حس، بعض کے باس دو حواس اور بعض کے پاس دو حواس اور بعض جانور تین یا چار حواس کے مالک ہوتے ہیں۔

مفکرین اسلام میں کندی نے حیوانات کے موضوع پر کئی رسالے تصنیف کئے، جن میں "رسالہ فی الطائر الانسی"، "رسالہ فی تمریخ الحمام"، "رسالہ فی النحل"، "رسالہ فی الحشرات" اور "کتاب فی الخیل والبیطرۃ" کے نام

(۱) Encyclopaedia Brithnica vol 14..p.1073



آتے ہیں، ان کے بعد فارابی نے علم حیاتیات کو طبیعیات میں شمار کرکے اس کی سائنسی اہمیت اجاگر کی، ابن سینا نے حیوانات کے موضوع پر الگ سے کوئی کتاب نہیں لکھی؛ مگر ان کی تصنیف ''کتاب الشفا'' میں حیوانوں کی نفسیات پر بڑی اچھی بحث کی ہے، ان کے معاصر ''ابن مسکویۃ'' نے ارتقاء کا نظریہ پیش کرتے ہوئے حیوانات کو مختلف درجوں میں تقسیم کیا ہے۔

اسپین کے مفکروں میں سے ابن ماجۃ نے حیوانات کے موضوع پر قلم اٹھایا، ان کے بعد ابن رشد نے ارسطو کی دو کتابوں کی شرح لکھی، یہ دونوں کتابیں حیوانات کے اعضاء اور ان کی پیدائش سے متعلق تھیں، حیوانات کے بارے میں قابل ذکر مواد فراہم کیا ہے، معروف جہاز راں بزرگ بن شہر یار نے ''عجائب الہند'' کے عنوان سے ایک کتاب لکھی، جس میں بحری ہند اور اس سے ملحقہ علاقوں کے جانوروں کا ذکر بھی کیا گیا ہے۔؟

حیوانیات کے موضوع پر ادیبوں اور سیاحوں یا ملاحوں نے بھی معلومات فراہم کی ہیں، مشہور ادیب ''ابن قتیبہ دینوری'' ''عیون الأ بصار'' میں حیوانیات کے بارے میں قابل ذکر مواد فراہم کیا ہے، معروف جہاز راں بزرگ بن شہر یا نے ''عجائب الہند'' کے عنوان سے ایک کتاب لکھی جس میں بحر ہند اور اس سے ملحقہ علاقوں کے جانوروں کا ذکر بھی کیا گیا۔

چھٹی صدی ہجری کے ربع اول میں 'شرف الزماں الطاہر المزوری" نے "طبائع الحیوان" تصنیف کی جو حیوانیات کے موضوع پر ایک اہم کتاب شمار ہوتی ہے، ساتویں صدی ہجری کے ماہرین حیاتیات "زکریا بن محمد القزوینی" مشہور ہیں، ان کی تصنیف "عجائب المخلوقات وغرائب الموجوبات" حیوان شناسی کے موضوع پر عمدہ تصنیف مانی جاتی ہے، مصنف نے اس میں ایک سو تیس حیوانوں کا تذکرہ کیا ہے، انہیں مشرق کا پلینی کہا جاتا ہے، تقریبا اسی زمانے میں مشہور جغرافیہ داں اور مورخ "شمس الدین الدمشقی" نے "نخبۃ الدھر فی عجائب البر

**والبحر**" تصنیف کی، جس میں انہوں نے ایشیا اور افریقہ کے سمندری اور دریائی جانوروں کے بارے میں معلومات دی ہیں، اسی زمانے میں ''نورالدین محمد عوفی نے ''جامع الحکایات''، تحریر کی، جس میں انہوں نے چار ابواب حیوانیات پر روشنی ڈالی ہے، آٹھویں صدی ہجری حیاتیاتی تصنیف میں ''حمد اللہ مستوفی القزوینی'' کی کتاب ''نزہۃ القلوب'' مشہور ہے، اس میں حیوانات کو مختلف طبقوں اور ذیلی گروہوں میں تقسیم کیا گیا ہے، کتاب میں دوسو اٹھائیس جانوروں کا تذکرہ آیا ہے۔

آٹھویں صدی ہجری میں ''محمد بن موسی بن عیسی بن علی الدمیری (۷۴۲ـ۸۰۸ھ/۱۳۴۱ئ ـ ۱۴۰۵ئ) نے ''حیاۃ الحیوان'' کے نام سے ایک کتاب تحریر کی، یہ کتاب حیوان شناسی کے موضوع پر مسلمانوں کی سب سے اہم کتاب مانی جاتی ہے، حیاۃ الحیوان حروف تہجی کی ترتیب کے اعتبار سے مرتب کی گئی ہے اور اس میں نوسو اکتیس جانوروں کے نام، عادات، غذائی اہمیت، حلت وحرمت، طبی افادیت، خواص اور دوسری چیزوں کا ذکر کیا گیا ہے، یورپ کے مؤرخین حیاۃ الحیوان کے مصنف الدمیری کو عربوں کا سب سے بڑا حیوان شناس مانتے ہیں، موسیو یو کا بیان ہے کہ دمیری کی کتاب یورپ میں مشہور ہے، چنانچہ یورپ والے اسے اپنے ہاں کے عالم بوفون کا ہمسر مانتے ہیں، فلپ ہٹی لکھتے ہیں:

''الدمیری میری سے عظیم عرب ماہر حیوانات ہیں''(۱)

دمیری کی تصنیف کی اہمیت کے پیش نظر متعدد علماء نے اسکے خلاصے تیار کئے، جو بیحد مقبول ہوئے، نویں صدی ہجری میں بھی حیوانات کے موضوع پر متعدد کتابیں تحریر کی گئیں، ۸۹۶ھ میں ''محمد بن عبد الکریم الصاوی'' نے "**الملتقات من عجائب المخلوقات**" و"**حیاۃ الحیوان**" مرتب کی، اس کتاب میں مصنف نے زکریا القزوینی کی کتاب "**عجائب المخلوقات**" اور دمیری کی تصنیف "**حیاۃ الحیوان**" کو جمع کیا ہے۔

(۱) History of arabs p382.



# علم الکیمیاء (Chemistry) میں مسلمانوں کے کارنامے

مسلمانوں میں کیمسٹری کا آغاز عہد بنی امیہ کے دوران پہلی صدی ہجری میں اس وقت ہوا جب اموی شہزادے ''خالد بن ولید'' (المتوفی: ۸۵ھ/ ۷۰۴ء) نے علم کیمیا سیکھنے کے لئے ایک راہب کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کیا، حصول علم سے فراغت کے بعد خالد نے اپنی زندگی اس فن کے لئے وقف کردی، انہوں نے اس موضوع پر چار کتابیں قلم بند کیں، جس کا ذکر ابن الندیم نے کیا ہے۔

علیم کیمیا میں خالد کے بعد حضرت امام جعفر صادق (المتوفی: ۱۴۸ھ/ ۷۶۵ء) کی کیمیا داں کی حیثیت سے مشہور ہوئے؛ مگر تا حال اس موضوع پر کسی تصنیف کا ان کے نام انتساب ایک تحقیق طلب مسئلہ بنایا ہوا ہے۔

دوسری صدی ہجری میں سب سے مشہور کیمیاں داں ''جابر بن حیان'' تھے، جنہوں نے کیمسٹری کا باوا آدم کہا جاتا ہے، جابر پہلے سائنسداں ہیں، جنہوں نے تجربات کرکے علم کیمیا کو باقاعدہ سائنس کی شکل دی اور اپنے تجربات کو اپنی تحریروں میں محفوظ کردیا، انہوں نے کیمیا کے موضوع پر ایک سو کتابیں تصنیف کیں، عہد عباسی کے ماہر زراعت ابن وحشیہ بھی کیمیا داں کی حیثیت سے مشہور ہوئے؛ مگر ان کی تحریروں میں غیر سائنسی مواد کی موجودگی سائنٹفک اسلوب کے منافی ہے۔

کیمیا داں میں یہ نظریہ عام ہو رہا ہے کہ ایک خاص عمل سے کم قیمت دھاتوں کو سونے میں تبدیل کیا جاسکتا ہے، ابتدائی عرب کیمیا داں بھی اس کے قائل تھے، عباسی دور

میں ”ابو یوسف یعقوب کندی“ نے ان لوگوں کی تردید میں متعدد رسالے تحریر کئے، جن میں ایک تحریر ”کتاب إبطال دعوی المدعیین صناعة الذهب والفضة من غير معادنها“ کے عنوان سے معروف ہے، کندی کی تحریروں سے مناقشہ کا وہ دروازہ کھلا جو صدیوں تک بند نہ ہوسکا، مسلم کیمیاں داں دو گروہوں میں بٹ گئے، ایک اس کا قائل تھا کہ تمام دھاتیں ایک ہی نوع سے تعلق رکھتی ہیں؛ اس لئے انہیں ایک دوسرے میں تبدیل کرنا ممکن ہے، دوسرے گروہ کا کہنا تھا کہ ایسا کرنا ناممکن اور محال ہے، کندی کے بعد ”ابوبکر رازی“ نے کیمیا کے موضوع پر ۲۱ کتابیں تحریر کیں، جن میں سے سب سے مشہور تصنیف ”سر الأسرار“ ہے، رازی کو کیمیا گری سے دلچسپی تھی؛ اس لئے انہوں نے اپنی تحریروں میں کندی پر سخت حملے کئے، کیمیا دانی میں قابل داد مہارت کی بنا پر انہیں جابر بن حیان کا بڑا جانشین مانا جاتا ہے، عہد عباسی میں ”ابن امیل التمیمی“ نے ”مفتاح الحكمة العظمى“ کے عنوان سے ایک کتاب لکھی، اسی دور میں مشہور جغرافیہ داں ”الحمدانی“ نے اپنی کتاب تصنیف کی جس کے تیسرے حصہ ”جوهر تين العتيقين“ میں انہوں نے دھات کاری کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے، یہ کتاب عربی زبان میں اس موضوع پر اولین اور بہترین تحریر مانی جاتی ہے۔

مشہور مفکروں میں فارابی دھاتوں کی قلب ماہیت کے امکان کے قائل تھے، انہوں نے اس موضوع پر ”فی مقالة وجوب صناعة الكيميا“ کے عنوان سے ایک کتاب تحریر کی، چوتھی صدی ہجری میں اسپین کے ماہر ہیئت ”مسلمہ بن احمد المجریطی“ نے ”رتبہ الحکیم“ اور ”غاية الحكيم“ کے عنوانوں سے دو کتابیں تصنیف کیں، اول الذکر تصنیف میں انہوں نے بیش بہا دھاتوں کے فارمولوں اور ان کے طریقہ حصول پر بحث کی ہے۔

کیمیا گری کے مخالفین میں ”ابو حیان توحیدی“ (المتوفی: ۴۱۴ھ/ ۱۰۲۴ء) اور ”ابن سینا“ مشہور ہیں، ان دونوں نے یہ خیال پیش کیا کہ کیمیائی عمل سے دھات کی ظاہری صورت میں تبدیل ہوسکتی ہے، اصلیت میں کوئی تبدیلی نہیں آئے گی۔



جابر بن حیان کے بعد کیمیا گری میں سب سے مشہور شخصیت ”ابو الحکیم محمد بن الملك الصالحي الخوارزمي الكائى“ (نواح: ۴۲۵ھ/ ۱۰۳۴ء) ہیں، انہوں نے ”عین الصنعۃ وعون الصناع“ کے عنوان سے ایک کتاب تحریر کی، جو صدیوں تک کیمیا کے شائقین کے لئے مرجع کا کام دیتی رہی۔

کیمیا گری کا دفاع کرنے والوں میں سب سے اہم شخصیت وزیر مؤید الدین طغرانی ہیں، انہوں نے ”حقائب الاستشهاد، كتاب الأنور والمفاتيح“، ”مفاتيح الرحمة“ اور ”انوار الحكمة“ تصنیف کیں، طغرائی نے اپنی تحریوں میں ابن سینا کو نشانہ بنایا، چھٹی صدی ہجری میں ”ابوالحسن موسی بن ارفع الانصاری“ (المتوفی: ۵۵۳ھ/ ۱۱۹۷ء) نے اس موضوع پر ”شذوذ الذہب“ تحریر کی جس کی مختلف شرحیں لکھی گئیں۔

کیمیا کے موضوع پر ”ابو القاسم محمد بن احمد العراقی فی السيماوی“ نے ”الكمتب فى زراعة الذهب“ کے نام سے تصنیف تیار کی، ان کے بعد آٹھویں صدی میں ”علی بن ایدمر بن علی الجلدکی“ (۷۳۳ھ/ ۱۳۴۲ء) اور ”ابوالاصبغ بن تمام العراقی“ (۷۶۲ھ/ ۱۳۶۰ء) نے اس موضوع پر قابل ذکر تحریریں قلم بند کیں۔

کیمیا گری کے نامنور مخالفین میں علمائے اسلام ابن حزم، امام ابن تیمیہ، اور ابن قیم پیش پیش ہیں، ابن القیم الجوزیۃ نے ”مفتاح دار السعادة“ میں کیمیا اور اس طرح کے تمام علوم کی مخالفت کی، مورخین میں ابن خلدون نے کیمیا گری کو ایک قسم کا جادو قرار دیا۔

یہ علم کیمیا کی تاریخ کا ایک سرسری جائزہ تھا، چوں کہ اس علم کا مقصد ایک خاص عمل سے کم قیمت دھاتوں کو سونے میں تبدیل کرنا تھا، اس لئے لوگ مختلف تجربات کیا کرتے تھے، جن سے بجائے خود بعض نئی چیزوں کا انکشاف ہوتا، اسی کیمیائی عمل نے موجودہ کیمسٹری کو جنم دیا، کیمیا کے حصول کے لئے جو طریقے اختیار کئے گئے، وہ کیمسٹری کے عمل قرار پائے، جس اکسیر کی تلاش میں مسلم سائنسداں شب و روز منہمک رہتے تھے، وہ تو ملنے سے رہا، اس کے بجائے جدید کیمسٹری ان کے ہاتھ آئی جو تاثیر میں اکسیر سے ہزار درجہ بڑھ کر تھی۔

ول دوران لکھتے ہیں:

’’علم کیمیا گری جو مسلمانوں نے مصر سے ورثے میں پائی ہے، ہزار اتفاقی دریافتوں سے کیمسٹری کو مالا مال کردیا، ان کے اس کیمیائی عمل سے بھی کیمسٹری کو ترقی ملی، جو عہدِ وسطی کے طریقوں میں سب سے سائنٹفک طریقہ تھا‘‘۔(۱)

## علم کیمیاء میں تجربہ کی اہمیت-مسلمانوں کی ایجاد

علم کیمیا میں مسلمانوں نے تجربہ کی اہمیت پر زور دیا، مشہور سائنسداں جابر بن حیان نے کہا تھا’’ کیمیا میں سب سے ضروری شئے تجربہ ہے، جو شخص اپنے علم کی بنیاد تجربے پر نہیں رکھتا، وہ ہمیشہ ٹھوکر کھاتا ہے، صرف اسی علم کو صحیح جاننا چاہئے جو تجربے سے ثابت ہوجائے، جابر کے یہ الفاظ مسلم سائنسدانوں کے لئے راہنما اصول بن گئے انہوں نے نظری علم کے ساتھ ساتھ تجربی تحقیق کا طریقہ اختیار کیا، اسی تجربی تحقیق نے آگے چل کر کیمسٹری کو فروغ دیا، ڈریپر مسلمانوں کے تجربی اسلوب کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

’’یہی وہ چیز تھی جس نے انہیں کیمسٹری کا موجد بنایا اور جس نے ان سے تقطیر، تصعید، تسیح اور ترویق کے لئے تمام قسم کے آلات ایجاد کرائے‘‘(۲)

تجرباتی اعمال کی جونئی روایت قائم ہوئی، اس کے بانی جابر بن حیان تھے، جابر نے کیمیائی تجربوں کا آغاز کرکے حقیقی معنوں میں جدید کیمسٹری کی بنیاد رکھی، انہوں نے تحلیل (Solution) تقطیر، تبخیر، کشید، تبلیر، تکلیس، تصعید جیسے عملوں کو فروغ دیا، ان میں سے بعض تجرباتی اعمال مثلاً تکلیس (Calcination)، آکسائڈیشن اور تحلیل (Solution) وغیرہ خود ان کی اپنی دریافتیں ہیں، انہوں نے ان تمام کیمیائی عملوں کو اپنے معمل میں برتا جو عہد وسطی سے لے کر آج تک استعمال ہوتے رہتے ہیں۔

جابر بن حیان نے کیمیا کی صنعتی استعمال میں بھی دنیا کی رہنمائی کی ہے، انہوں

(۱) 245-The age of faithpp.244

(۲) History of the conflict Between Religion and Science.p.112



نے اپنی کتابوں میں فولادسازی، فلزات کی صفائی، لوہے کے زنگ سے حفاظت، چمڑے کی رنگائی، شیشے کو رنگین بنانے، دھاتوں کے مرکبات تیار کرنے، لوہے اور وارنش کرنے، بالوں کے لئے خضاب تیار کرنے اور موم جامہ تیار کرنے کے طریقہ بیان کئے، ان کے علاوہ ان کی کتابوں میں بیسیوں مفید اشیاء تیار کرنے کے طریقے بھی بیان کئے گئے ہیں۔

گستاولی بان لکھتے ہیں:

’’جابر کی تصنیفات میں ایسے بہت سے مرکبات کا ذکر ہے، جو اس سے قبل معلوم نہ تھے، مثلاً شورے کا تیزاب، ماء الملوک، ملح القلی، نوشادر، چاندی کا شورہ، زیبق سلیمانی، راسب الاحمر وغیرہ، اسی کی تصنیفات میں سب سے پہلے کیمیائی عملیات، عرق کشی، تصعید، قلم بندی، پانی میں حل کرنے گلانے وغیرہ کا بھی بیان ہے‘‘(۱)

جابر بن حیان کی کتابوں کے ترجمے بارہویں صدی میں کئے گئے، سب سے پہلے ایک انگریز رابرٹ آف چسٹر نے ۱۱۴۴ء میں ان کی ایک کتاب الکیمیا کا ترجمہ لاطینی میں کیا۔

جابر کی ایک دوسری تصنیف ’’کتاب السبعین‘‘ کو ’’جرارقرمونی‘‘ نے لاطینی کا جامہ پہنایا۔

☆ جابر کے بعد یعقوب کندی نے اپنی تصنیفات میں فولادسازی، عطرسازی اور رنگ سازی پر بیش قیمت معلومات بہم کیں، مسلمان سائنسدانوں کی ان صنعتی خدمات سے نباتات سے عطر بنانے، شیشہ سازی، روغن سازی، روشنائی کی کئی قسمیں تیار کرنے کی صنعت کو ترقی ہوئی۔

☆ اطباء میں سب سے بڑی کیمیاء داں ابو بکر رازی تھے، انہوں نے اپنے تمام کیمیاوی علموں کو عام فہم زبان میں بیان کیا، کیمیائی عملوں میں کام آنے والے پچیس آلات کی تشریح کی اور کیمیائی مادوں کو جمادات، نباتات اور حیوانات میں

(۱) تمدن عرب: ۴۳۷

تقسیم کر کے علم الکیمیا کی ترقی کی راہ ہموار کی۔

مسلمانوں نے ایک اہم کارنامہ یہ انجام دیا کہ انہوں نے کیمسٹری سے دواسازی کو فروغ دیا، ڈریپر کا بیان ہے:

’’عربوں نے نظری اور عملی طب پر کیمسٹری کے اطلاق کی ابتداء کی، انہوں نے انسانی جسم کے وظیفے کی وضاحت اور بیماریوں کے علاج میں استعمال کیا‘‘(۱)

ایک ماہر طب کے بقول علم طب میں کیمیا کی بنیاد عربوں نے رکھی، چنانچہ عربوں نے پہلی مرتبہ، ترشیح، تقطیر، تذویب اور تبلور کے طریقے بیان کئے اور بے شمار کیمیاوی مرکبات مثلا نائٹرک ایسڈ، سلفیورک ایسڈ، نائٹروہائڈرکلورک ایسڈ، لائیکر ایمونیا، مرکری کلورائڈ، مرکری آکسائڈ پوٹاشیم، فائٹریٹ، فرائی سلفاس وغیرہ بنائے، مختلف قسم کے کھار اور تیزابات تیار کئے، نیز الکحل سے طبی دنیا کو روشناس کرادیا۔

خلاصہ بحث یہ کہ مسلمانوں نے کیمسٹری کے میدان میں جو خدمات انجام دیں ان کا اجمال یہ ہے:

۱۔ تجربی تحقیق اور ریاضیاتی تجزیہ کو ملا کر جدید کیمسٹری کی بنیاد رکھی۔

۲۔ تجربی علموں کو رواج دیا یعنی ترشیخ، تبخیر، تقطیر، تکلیس، تصعید، تحلیل، تعفین، آکسائیشن، تبلیر، تبئید، تخمیر اور تشمیع،‘‘ سے دنیا کو روشناس کرایا۔

۳۔ تجربی علموں کے لئے آلات تیار کئے، ابوبکر رازی نے پچیس آلات کا ذکر کیا ہے، جو کیمیائی عملوں کے دوران استعمال ہوتے ہیں، مغربی زبانوں میں (alembic) اور (aludel) مسلمانوں ہی کی یادگاریں ہیں، جو بالترتیب عربی الفاظ ’’الانبیق‘‘ اور ’’الاثال‘‘ سے ماخوذ ہیں، ان کے علاوہ لاطینی زبان میں متعدد الفاظ موجود ہیں۔

۴۔ مسلمانوں نے کھار اور تیزاب کو الگ الگ کر کے ان میں فرق کیا انہوں نے نباتاتی اور معدنیاتی تیزاب تیار کئے۔

(۱) History of the intellictual Development of Europe 11p.30



Arsenic sulphide, lead carbonate chloric acid, nitric acid antimonisulphde, silsic acid, antimony, phosphorus, mercury oxide, mercury chloride, sodium carbonate nitrate of silver, sulphuric acid, potaxxium nitrate.

جیسے مرکبات دریافت اور تیار کئے، انہوں نے تابنے اور سیسے کے مرکبات کے زہریلے اثرات اور ان بجھے چونے میں بال دور کرنے کی خاصیت کا پتہ لگایا۔

۵۔ مرکبات کو ادویہ میں استعمال کیا، سمیات کو حیات بخش ادویہ میں تبدیل کیا۔

۶۔ مسلمانوں نے سائنسی بنیادوں پر معدنیات کی درجہ بندی کی، سب سے پہلے ابوبکر رازی نے کیمیائی مادوں کو جمادات اور حیوانات میں تقسیم کر کے نئی روایت قائم کی، معدنیات کو انہوں نے ارواح، اجسام، احجار تیزابات سہاگوں اور نمکیات میں بانٹ دیا، انہوں نے طیران پذیر (Volatite) اجسام اور غیر طیران پذیر ارواح میں فرق کیا، مؤخر الذکر میں انہوں نے گندھک، پارہ، سنکھیا اور (salmiac) شامل کئے۔

۷۔ مسلمانوں نے ایسی چیزیں ایجاد کیں، جن سے صنعت وحرفت کو بے حد فروغ ملا، جابر بن حیان نے ایسا کاغذ ایجاد کیا جسے آگ نہیں جلاسکتی تھی، لوہے کے زنگ سے ایسی روشنائی تیار کی جس سے لکھے گئے شاہی فرامین رات کی تاریکی میں پڑھے جاسکتے تھے، نیز انہوں نے ایسے وارنش تیار کئے جس سے کپڑا بھیگنے سے، لکڑی جلنے سے اور لوہا زنگ لگنے سے محفوظ رہتا تھا، جابر ہی نے ایسا پتھر ایجاد کیا جس سے زخموں کو خشک کرنے اور فاسد عضلات کو داغنے کا لیا جاتا تھا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ انہوں نے ماء الملوک جیسا طاقتور تیزاب دریافت کیا، جو سونے کو بھی پگھلا دیتا ہے۔

جدید کیمسٹری کے ارتقاء میں مسلم سائنسدانوں کی ان تصنیفات کو بنیادی رول رہا ہے، جن کے ترجمے لاطینی زبان میں کئے گئے، لاطینی مغرب کے علماء عہد وسطی کے دوران، جن سائنسدانوں کی کتابوں کو بہت زیادہ پسند کرتے تھے، ان میں خالد بن یزید اور جابر بن حیان سرفہرست ہیں، خالد بن یزید جنہیں (calid filius jezidi) کہا جاتا تھا، کی تحریریں عام تھیں، جابر بن حیان کی تحریروں کی مانگ زیادہ تھی، لاطینی ترجموں میں ابن وحشیہ کی کتابیں بھی شامل تھیں، ان ترجموں نے یورپ پر یونانیوں سے زیادہ اثرات ڈالے، جس سے کیمسٹری کے سائنس کو ترقی ملی۔

M.Ullmann لکھتے ہیں:

> ''یہ یونانیوں کی کتابیں نہیں؛ بلکہ یہی عربوں کی تصنیفات تھیں، جنہوں نے مغربی علم الکیمیاء کے لئے راستہ ہموار کیا، انہوں نے ایک ایسا طریقہ رائج کیا، جس نے آرنلڈ آف ولینوف، لاطینی جبر، پیرسیلس کے توسط سے رابرٹ بوئلے، جوزف بلیک، جورف پریسٹلے، انٹوینے لارن لویز اور آخر میں جدید کیمسٹری تک رہنمائی کی، یہی نہیں عربوں کی ان کیمیائی تحریروں نے یورپ کی ثقافتی تاریخ کو بھی اہم محرکات فراہم کئے، جس کے لئے جیکب بوہم کا نام لینا کافی ہوگا'' (۱)

یورپ والوں کے یہاں ایک عام وطیرہ ہے کہ کسی بھی سائنس کا سلسلہ نسب قدیم یا جدید یورپ کے کسی سائنسداں سے جوڑ دیتے ہیں، کیمسٹری کے بارے میں ان کا کہنا ہے کہ اس کے موجد فرانسیسی سائنسداں انٹوینے لاوراں لوائی زیر ہیں، حالانکہ یورپ کے بعض علماء نے اس دعوی کو مسترد کرتے ہوئے کہا ہے کہ لوائی زیر نے اپنی طرف سے کوئی چیز پیش نہیں کی ہے؛ بلکہ انہوں نے صرف دوسروں کی دریافتوں کو شرح وبسط کے ساتھ بیان کیا ہے۔

(۱) Encylopaedia britanica






## عربی کتابیں


- القرآن الکریم
- صحیح بخاری، محمد بن اسماعیل البخاری — دار ابن کثیر بیروت
- صحیح مسلم، مسلم بن حجاج القشیری — دار احیاء التراث العربی
- مسند أبی یعلی، احمد بن علی — دار المأمون للتراث، دمشق
- المستدرک، ابو عبداللہ حاکم النیشافوری — دار الکتب العلمیة، بیروت
- شعب الإیمان، احمد بن حسن البیهقی — دار الکتب العلمیة، بیروت
- طبقات ابن سعد، محمد بن سعد بن منیع — دار صادر، بیروت
- کنز العمال، علی بن حسام الدین المتقی — موسسة الرسالة، بیروت
- المعجم الکبیر للطبرانی، ابو القاسم سلیمان بن احمد — مکتبة الزہراء، موصل
- مرقاة المفاتیح، علی بن سلطان القاری — دار الکتب العلمیة، بیروت
- کشف الخفائ، اسماعیل بن احمد الجراحی — دار احیاء التراث العلمی
- فیض القدیر، عبد الرؤف المناوی — دار الکتب العلمیة
- مجموع فتاوی ابن تیمیه — دار الوفاء، بیروت
- لفقیة والمتفقه — دار ابن الجوزی السعودیة
- إحیاء علوم الدین — دار المعرفة، بیروت
- ماذا قدم المسلمون إلی العالم — د-راغب السرجانی

- موسوعة علماء العرب والمسلمين — د-محمد فارس
- معجم علماء العرب — د-كوركيس عود
- أخبار القضاة، ابوبكر محمد بن خلف الملقب بوكيع — المكتبة التجارية الكبري ، مصر
- عيون الأنباء فی طبقات الأطباء، ابن أبی صبیعه — دار مکتبة الحیاة، بیروت
- تهذيب الكمال، عبدالرحمن المزی — مؤسسة الرسالة، بیروت
- وفيات الأعيان، محمد بن أبی بکر خلکان — دار صادر، بیروت
- شذرات الذہب، عبدالحی بن احمد العکری — دار ابن کثیر، دمشق
- تہذیب التہذیب، ابن حجر العسقلانی — دار الفکر، بیروت
- تاریخ دمشق، علی بن الحسن بن العساکر
- الطرق الحکمیة، ابوعبداللہ شمس الدین المزی — مطبعة المدنی، القاہرة
- البدایة والنہایة، اسماعیل بن عمرو بن کثیر — مکتبة المعارف، بیروت
- تاریخ بغداد ، ابوبکر الخطیب البغدادی — دار الکتب العلمیة، بیروت
- تذکرة الحفاظ، ابوعبداللہ شمس الدین الذہبی — دار الکتب العلمیة، بیروت
- تہذیب الأسماء، للنووی — دار الکتب العلمیة، بیروت
- مناقب الإمام الأعظم، للموفق — دائرة المعارف النظامیة، حیدرآباد
- مناقب الإمام الأعظم، للکردری — دائرة المعارف النظامیة، حیدرآباد
- معجم الأدباء ، ابوعبداللہ یعقوب الرومی — دار الکتب العلمیة، بیروت
- دور الجامعات الأسلامیہ المطلوب، ابوالحسن ندوی — مجمع الإسلامی العلمی، ندوة العلماء
- تاریخ الخلفاء ، علامہ جلال الدین السیوطی — مطبعة السعادة، مصر۔
- کتاب الأذکیاء ، لابن الجوزی — مکتبة الغزالی
- حیاة الصحابہ، یوسف الکاندھلوی — موسسة الرسالة، بیروت




## اردو کتابیں


- معارف القرآن — حضرت مولانا مفتی شفیع رحمہ اللہ
- ایک قرآن — حضرت مولانا قاری طیب رحمہ اللہ
- اسلام اور سائنس — حضرت قاری طیب رحمہ اللہ
- دین وعلم کا دائمی رشتہ — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- دین وعلم کی خدمت — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- دل بدل جائیں گے تعلیم بدل جانے سے — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- انسانیت کے زوال کا سبب — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- خطبات مسلم پرسنلا بورڈ (مجلس تحقیقات ونشریات) — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- خطبہ استقبالیہ دینی تعلیمی کنونشن منعقدہ لکھنو — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- مسلمان غیر اسلامی ماحول میں — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- نسل نو کے ایمان وعقیدہ کی فکر کیجئے — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- نظام تعلیم کی اہمیت — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- مسلمانوں کا عروج وزوال — حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ
- مسلمان سائنسدانوں کی علمی خدمات — محمد ابراہیم عمادی
- ۱۰۰ عظیم مسلم سائنسدان — محمد ابراہیم عمادی، رفیق انجم
- سنہرے فیصلے — عبدالمالک مجاہد (مکتبہ دارالسلام)
- سنہرے حروف — عبدالمالک مجاہد (مکتبہ دارالسلام)
- سنہرے نقوش — عبدالمالک مجاہد (مکتبہ دارالسلام)
- سنہری کرنیں — عبدالمالک مجاہد (مکتبہ دارالسلام)
- مسلمان فلسفی — میرولی الدین

- ہمارا تعلیمی نظام — حضرت مولانا تقی عثمانی صاحب مدظلہ
- اسلام اور جدت پسندی — حضرت مفتی تقی عثمانی صاحب مدظلہ
- جہاد — حضرت مفتی شفیع رحمہ اللہ
- سیر الصحابہ — شاہ معین الدین ندوی رحمہ اللہ
- تاریخ الطب — حکیم سید حسان نگرامی
- سائنسی ترقی میں مسلمانوں کی خدمات — حافظ زاہد علی، (اریب پبلیکیشنز)
- اسلامی عدالت — حضرت قاضی مجاہد الاسلام قاسمی رحمہ اللہ
- اطباء کے حیرت انگیز کارنامے — حکیم عبد الناصر فاروقی (ہمدرد نگر، دہلی)
- سوانح شاہ عبد القادر رائے پوری — ابوالحسن الندوی رحمہ اللہ (مکتبہ اسلام لکھنؤ)
- فتاوی رحیمیہ — مفتی عبد الرحیم لاجپوری رحمہ اللہ
- دینی وعصری تعلیم — مولانا سید احمد ومیض ندوی مدظلہ
- طب العرب — ایڈورڈ جی، براؤن
- ساحل — (میگزین، پاکستان)
- ذاکر نائک، ایک تجزیہ، ایک تحقیق — سمیع الحق (مکتبہ عمر فاروق، کراچی)
- سب کے لئے موٴف ابن غوری — آئی جی پبلیشرس، حیدر آباد
- پرانے چراغ، مولانا ابوالحسن ندویؒ — مکتبہ فردوس لکھنو
- عدل وانصاف کے حیرت انگیز واقعات — مدرسہ اصلاح البنات، گنٹور
- علامہ اقبال کا نظریہ تعلیم محمد حبیب الدین احمد — مرکزی مکتبہ اسلامی پبلیشرز، نئی دہلی
- اسلام کا نظریہ تعلیم پروفیسر خورشید احمد — مرکزی مکتبہ اسلامی پبلیشرز، نئی دہلی
- دنیائے اسلام میں سائنس وطب کا عروج
  ڈاکٹر حفیظ الرحمن صدیقی — اریب پبلیکیشنز، نئی دہلی
- اسلام میں خدمت خلق





  حضرت مولانا جلال الدین عمری — مرکزی مکتبہ اسلامی پبلیشرز، نئی دہلی
- محاضرات تجارت، ڈاکٹر محمود احمد غازی — اریب پبلیکیشنز، دہلی
- قرونِ وسطی کے مسلمان سائنسدان — غلام قادر لون




# مسنون نماز




یہ کتاب قرآن وسنت اور فقہ حنفی کی روشنی میں لکھی گئی ہے، جس سے صرف یہ بتلانا مقصود ہے کہ احناف کی نماز دلائل شرعیہ سے ثابت ہے، دیگر مسالک شافعی، مالکی اور حنبلی بھی اہل حق ہیں اور ان کے دلائل ان کی اپنی کتابوں میں موجود ہیں ن ان کی تردید یا تنقیص اس کتاب کا مقصود نہیں ہے (مرتب)

اس کتاب کے ذریعے انشاء اللہ احناف کے طریقۂ نماز کے خلاف غلط پروپیگنڈہ کرکے انتشار پھیلانے والوں کے شر سے نوجوانوں کو محفوظ رکھنے میں مدد ملے گی، اور خود غیر مقلدین کے لئے بھی یہ کتاب نہایت مفید ہوگی کہ بہت سی احادیثِ صحیحہ کو اب تک اصحاب الرائے کی آراء کہہ کر انکارِ حدیث کے جرم میں مبتلا ہورہے تھے، اس سے خود کو بچاسکیں گے۔

(حضرت مولانا شاہ محمد جمال الرحمن صاحب مدظلہ، امیر ملتِ اسلامیہ آندھراپردیش)



## تبلیغی جماعت اور کتب فضائل

# حقائق، غلط فہمیاں




اپنے باتوفیق ناظرین سے التجاء ہے کہ خلوِ ذہن، سلامتِ فہم اور طلبِ صادق کے جذبہ کے ساتھ اس کتاب کا مطالعہ کریں، دعوت کا کام صرف کتابوں سے پورا نہیں سمجھا جاسکتا، دعوت کی حقیقت، قرآن وحدیث، اسلافِ امت کے عمیق علم، نہایت وسیع تجربات اور غیر معمولی احتیاط وحساس مصالح پر مبنی اصول کا سمجھنا بقدر عملی شرکت ہوگا، مجاہدہ کے بغیر حقائق کا ادراک مشکل ہے۔ (مرتب)

جماعت کے طریقۂ کار میں معترضین کے جوابات میں مشغول ہونے کے بجائے اپنے کام میں مثبت طریقہ سے لگے رہنا ہے، پھر بھی بعض اہل علم نے اتمام حجت کے لئے لکھا ہے، غیر متعصب اذہان کے لئے یہ کتاب باعثِ اطمینان اور غلط فہمیوں کے ازالہ میں معاون ثابت ہوگی، اہلِ علم سے خراجِ تحسین حاصل کرے گی، بڑی تعداد میں اہل علم وتبلیغ دونوں کو بالخصوص اور عموماً سب کو بھرپور استفادہ کرنا چاہئے۔

(حضرت مولانا شاہ محمد جمال الرحمن صاحب مدظلہ، امیر ملتِ اسلامیہ آندھراپردیش)

# مسنون نکاح




ہمارے صوبے کے مشہور واعظ ، بزرگ عالمِ دین حضرت مولانا محمد حمید الدین عاقل صاحب حسامی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے: ایک خاتون نے مجھ سے آکر کہا: جب تک میں بہو تھی تو مجھے ساس بری لگتی تھی اور جب میں ساس بن گئی تو مجھے بہو بری لگنے لگتی ہے، حضرت نے جواب دیا: نہ ساس بری، نہ بہو، برائی تم میں تھی، جب تک تم بہو تھیں بڑوں کی ماننا، خدمت کے ذریعہ دل جیتنا، غصہ کو قابو کرنا اور ساس کے تجربہ سے فائدہ اُٹھانا تمھیں نہ آیا اور جب تم ساس بن گئیں تو وسعتِ ظرفی، چھوٹوں کو معاف کرنا، ان کی خوبیوں کو بتلا کر ان کی خامیوں پر پردہ ڈالنا، چھوٹوں کیلئے پیٹھ پیچھے دُعا کرنا نہ اپنایا۔



حقیقت یہ ہے کہ حضرتِ والا کا یہ ملفوظ ہزاروں خاندانوں اور اس حساس رشتہ کی دُکھتی رَگ پر ہاتھ رکھتا ہے، معاشرت کا توازن، ادائیگی حقوق میں عدل، زندگی کے سرد گرم میں حسنِ اخلاق اور استقامت، ماں اور بیوی، باپ اور اولاد، بھائی اور سالے خود اپنے اور اللہ کے درمیان کے رشتہ میں اعتدال کا باقی رکھنا اور پھر ناہموار طبیعتوں کو نبھانا، یہ سارے وہ مسائل ہیں، اگر علمِ دین نہ ہو اور حسنِ تدبیر کی دولت نہ ملی ہو، اور اللہ والوں کی صحبت سے بھی محروم ہو تو اچھے اچھوں کے قدم پھسل جاتے ہیں، بیوی کو ماں کے ساتھ رکھنا بھی ضروری نہیں، ماں باپ کی پیرانہ سالی بھی اور ماں، بیوی کی طرف سے آنے والے متنوع، متضاد تقاضوں میں آدمی شریعت پر بھی قائم رہے اور رشتے بھی جڑے رہیں، یہ بہت نازک کام ہوتا ہے، بیوی کا دیوروں سے پردہ بھی ہو، اور پس پردہ نامحرموں کی خدمت بھی ہو، اس کیلئے نہایت تجربہ کار اہلِ دل علماء اور اہل اللہ کی ضرورت ہوا کرتی ہے۔



# مستورات کی جماعتیں




ہر زمانے میں شیطان نے عورت کے پھندے کو استعمال کیا اور اُسے آلۂ کار بنا کر حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے باہر کر دیا، اس لئے ضروری ہے کہ مسلمان عورتوں میں دین کے شعور کو بیدار کرنے کیلئے ان میں دین کی محنت کی جائے، ان میں سادگی و جفاکشی، فکرِ آخرت، دین کے مٹنے کا غم کی وہ روح پھونکی جائے کہ وہ نہ صرف حدودِ شرع میں رہ کر اس فریضۂ احیاءِ دین کو لے کر کھڑی ہوں؛ بلکہ اپنے شوہر، اولاد اور بھائی وغیرہ کی بھی معاون بنی رہے، اس مقصد کے خاطر حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ نے مستورات



کے کام کو بھی جاری کیا، اور کام کے دیگر جزئیات کی طرح مستورات کے اس طریقۂ کار پر بھی زمانے کے اکابر سے مہر تصدیق و توثیق ثبت کروائی، آج کل بھی مستورات کے کام کے بے پناہ اچھے اثرات ظاہر ہو رہے ہیں، مشرقی اور مغربی ممالک اور رَشیا وغیرہ جیسے اِلحاد زدہ علاقوں میں ان مستورات کی جماعتوں سے پردہ زندہ ہو رہا ہے، ارتداد زدہ دیہاتوں میں بہنیں دوبارہ اسلام میں داخل ہو رہی ہیں۔

مستورات کے کام کی کڑی شرطیں ہیں، جو مزاجِ شریعت کو سامنے رکھ کر طئے کئے گئے ہیں، اور دن بہ دن اُس میں قیودات و التزامات کا اضافہ ہی کیا جا رہا ہے، ان اُصولوں کے مذاکرے نکلنے سے پہلے، پھر نظام الدین میں، پھر جہاں اُن کا رُخ طئے ہوا ہے اس جگہ بار بار کئے جاتے ہیں، بے اُصولی نظر آنے پر پوری جماعت کو فوراً واپس کر دیا جاتا ہے، احقر کو پتہ چلا کہ ایک جگہ صرف دستانے نہ پہننے پر علاقہ والوں نے جماعت کو مرکز واپس کر دیا۔ ویسے یہ بات مسلم ہے کہ دین و دنیا کے جس شعبہ میں انسان کام کر رہے ہوں، اس میں کچھ نہ کچھ کوتاہیاں ہو ہی جاتی ہیں؛ لیکن الحمدللہ اہل اللہ کو اس پر اطمینان ہے کہ اس کام میں خیر غالب ہے۔



# جدید طبی مسائل




صحاب افتاء، میڈیکل سائنس کے میدان میں کام کرنے والوں کے لئے گراں قدر تحفہ آپریشن کے جائز وناجز اقسام، فارمیسی ودواسازی کے جائز وناجائز پہلو، کمیشن کے حلال وحرام اقسام، مریضوں کو پیش آنے وضو، تیمم، نماز، روزہ، حج سے متعلق نئے مسائل، عربی اور اردو کا ممکنہ مواد سامنے رکھ کر ترتیب دیئے گئے، مفتی محمد طاہر صاحب صدر مفتی مظاہر العلوم کی مکمل نظر ثانی بھی ہوئی، عام فہم زبان، ہندو پاک کے اکابر کی آراء کو سامنے رکھا گیا، منفی ومثبت دلائل کے ساتھ نہایت مختصر ومدلل، اردو زبان میں اس عنوان پر اتنی جامع کتاب پہلی بار منظر عام پر آئی ہے۔



# مسنون معاشرت (۲/جلد)




شریعتِ خداوندی کو عمل کے اعتبار سے دو خانوں میں بانٹنے کی یہ لعنت امت مسلمہ میں بھی در آئی ہے، چنانچہ مسلمانوں کا ایک بڑا طبقہ وہ ہے جس کی نگاہ میں دین صرف عقائد اور چند عبادات کا نام ہے اور دین کے باقی شعبوں کو اس نے عمل سے بالکل خارج کر دیا ہے، معاملات، معاشرت اور اخلاقیات میں وہ خود کو دین کی پابندیوں سے آزاد خیال کرتا ہے، بہت سے وہ مسلمان جو نماز اور ذکر وتلاوت کے پابند سمجھے جاتے ہیں معاملات میں نہایت کھوٹے ہوتے ہیں اور ان کی اخلاقی سطح انتہائی نچلی ہوتی ہے ،موجودہ دور کے مسلمانوں نے دین کے جن شعبوں پر سب سے زیادہ ظلم کیا ہے ان میں

سے ایک معاشرتی شعبہ ہے جب کہ دین اسلام میں معاشرتی معاملات کی درستگی پر بے انتہا زور دیا ہے، بعض احادیث میں معاشرتی کوتاہیوں پر ایمان کی کی نفی کردی گئی ہے ،اسلام ایک مستحکم اور صالح معاشرہ کی تشکیل چاہتا ہے جس کے لئے اسلامی تعلیمات میں واضح ہدایات موجود ہیں، اسلام کی ٹھوس تعلیمات پر عمل آوری کے بغیر مسلم معاشروں کی اصلاح ممکن نہیں، اکابر علماء میں حضرت تھانویؒ کا امتیاز تھا کہ وہ معاشرت کی درستگی پر بہت زیادہ زور دیا کرتے تھے، حضرت کے خلفاء کا بھی یہی امتیاز ہے، اسلام کی معاشرتی تعلیمات کو مسلم معاشروں میں رواج دینے اور معاشرتی کوتاہیوں سے مسلم معاشروں کو پاک کرنے کے لئے ایسی کتاب کی شدید ضرورت تھی جس میں آسان اور عام فہم زبان میں جدید تقاضوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے اسلام کی تمام معاشرتی تعلیمات بالتفصیل مدلل بیان کی جائیں، زیرِ نظر کتاب اسی ضرورت کی تکمیل ہے، اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے مفتی ابوبکر جابر قاسمی و مفتی رفیع الدین قاسمی زید مجد ہما کو ان دونوں فاضل مفتیان کرام نے بڑی عرق ریزی اور بے پناہ جانفشانی کے ساتھ اسوہ حسنہ اور احادیث کے ذخیرہ کو چھان کر مسنون معاشرت کے نام سے نبوی معاشرت کا ایک ایسا گلدستہ پیش کردیا ہے، جس میں معاشرتی زندگی کی اصلاح کا خواہشمند مسلمان بآسانی اپنی مراد پاسکتا ہے، ویسے اسلامی معاشرت پر اردو میں کتابوں کی کمی نہیں ہے؛ لیکن زیر نظر کتاب موضوع کے احاطہ، حوالہ جات کے اہتمام، بعض عصری پہلوؤں کی شمولیت اور زبان وبیان کی سلاست کے اعتبار سے غیر معمولی انفرادیت رکھی ہے، کتاب کے مشتملات کے مطالعہ سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ معاشرت سے متعلق تمام پہلوؤں کا بھر پور احاطہ کیا گیا ہے، یہ کتاب عوام وعلماء دونوں کے لئے یکساں مفید ہے، ائمہ وخطباء کے لئے ایک پیش بہا تحفہ ہے، معاشرتی موضوعات پر سارا مواد اکھٹے فراہم ہوجاتا ہے، نیز اس کے مضامین اس قابل ہیں کہ روزانہ ان کا کچھ حصہ کسی نماز کے بعد پڑھ کر سنایا جائے۔

(مولانا سید احمد ومیض ندوی، استاذ حدیث دارالعلوم حیدرآباد)



# واقعۂ شہادت

## مقام حضرت معاویہؓ ، کردار یزید




تقریباً ہر عنوان پر ہمارے اکابر کی علمی تحقیقات بکثرت موجود ہیں، دن بہ دن ہمارا رشتہ ان کی کتابوں سے کمزور ہوتا جارہا ہے، دوسری طرف ہر زمانے کی زبان وبیان کا انداز بدلتا رہتا ہے، موجودہ زمانے میں مثبت، علمی، سنجیدہ تحریروں کو آسانی سے قبول کرلیا جاتا ہے، احقر کا یہ خیال ہے کہ ہم اخلاف اپنے اسلاف کی تحریروں کو عصر حاضر کے لب ولہجہ میں جمع وترتیب کا کام بھی کردیں تو بہت بڑی سعادت ہے، واقعہ شہادت حسینؓ، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا مقام اور یزید کی شخصیت اور اس سے متعلقہ تمام جزئیات پر اگلے اور پچھلے اکابر کی بہت جگر کاوی، بے نفسی سے لکھی گئی اور ان سب سے بڑھ کر اہلِ سنت والجماعت کے مسلک سے سر مو انحراف کئے بغیر مبسوط تحریریں موجود ہیں جس میں کسی گوشہ کو تشنہ نہیں چھوڑا گیا۔